وَقَدْ يَكُوْنُ لِلتَّاكِيْدِ، وَالنَّوْعِ، وَالْعَدَدِ،
نَحْوُ جَلَسْتُ جُلُوْسًا، وَجِلْسَةً وَجَلْسَةً

ترجمہ: اور کبھی مفعول مطلق تاکید، نوع، یا عدد کے لئے ہوتا ہے، جیسے جلست جلوساً / جِلسةً / جَلسةً (میں بیٹھا اچھی طرح بیٹھنا / ایک قسم کا بیٹھنا / ایک مرتبہ بیٹھنا)۔

## مختصر تشریح

مفعول مطلق تین مقاصد کے لئے آتا ہے: (۱) فعل کی تاکید کے لئے جیسے جلستُ جلوسا میں بیٹھا بیٹھنا (میں واقعۃً بیٹھا)۔ (۲) فعل (کام) کی نوعیت بیان کرنے کے لئے جیسے جلستُ جِلسةً میں خاص نشست بیٹھا مثلاً قاری کی نشست۔ (۳) فعل کی تعداد بیان کرنے کے لئے جیسے جلستُ جلسةً، جلستُ جلستین، جلست جلساتٍ

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ مفعول مطلق کا استعمال تین طرح ہوتا ہے:
(۱) تاکید کے لئے جیسے جلستُ جلوساً۔ اس کا نام مفعول مطلق تاکیدی ہے۔ (۲) نوع کے لئے جیسے جلستُ جِلسةَ القاری۔ اس کا نام مفعول مطلق نوعی ہے۔ (۳) عدد کے لئے جیسے جلستُ جلسةً، جلست جلستینِ، جلست جلساتٍ۔ اس کا نام مفعول مطلق عددی ہے۔

**سوال:** مفعول مطلق تاکیدی، نوعی اور عددی کا کیا مطلب ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق سے فعل کے معنی میں پختگی مقصود ہوتی ہے۔ اس لئے اس کو تاکیدی کہتے ہیں، مفعول مطلق فعل کی کسی نوعیت اور ہیئت پر دلالت کرے جیسے جلستُ

جلسةَ القاری (میں قاری کی طرح بیٹھا)۔اس لئے اس کو نوعی کہتے ہیں۔مفعول مطلق فعل (کام) کی تعداد بیان کرنے کے لئے آتا ہے جیسے جلستُ جلسةً (میں ایک مرتبہ بیٹھا)۔ اس لئے اس کو عددی کہتے ہیں۔

فَالْاَوَّلُ لَایُثَنّٰی وَلَایُجْمَعُ ۔بِخِلَافِ اٰخَوَیْهِ

ترجمہ: مفعول مطلق جو تاکید کے لئے آتا ہے وہ تثنیہ اور جمع کے لئے نہیں لایا جائے گا۔ برخلاف دوسری اور تیسری صورت کے۔

## مختصر تشریح

مفعول مطلق اگر تاکید کے لئے ہو تو اس کو ہر وقت مفرد کی شکل میں لایا جائے گا وہ تثنیہ اور جمع کی صورت میں نہیں لا سکتے چنانچہ جلست جلوسا کہہ سکتے ہیں لیکن جلستُ جلوسین وغیرہ نہیں کہہ سکتے۔ البتہ مفعول مطلق کی دوسری اور تیسری قسم تثنیہ اور جمع کی شکل میں استعمال ہو سکتی ہے آپ یوں کہہ سکتے ہیں جلست جلسةً, جلست جلستین جلست جلساتٍ اسی طرح عدد میں جلست جلسةً جلست جلستین وغیرہ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ مفعول مطلق جو تاکید کے لئے آتا ہے اس کا استعمال تثنیہ وجمع کی شکل میں نہیں ہوتا۔ برخلاف دوسری اور تیسری صورت میں مفعول مطلق کا استعمال تثنیہ اور جمع کی شکل میں ہوتا ہے۔

**سوال:** مفعول مطلق تاکید کے لئے آتا ہے اس کا استعمال تثنیہ وجمع کی شکل میں کیوں نہیں ہوتا؟

**جواب:** مفعول مطلق ماہیت اور حقیقت کی تاکید کرتا ہے اور ماہیت وحقیقت

میں تعدد نہیں ہوتا اب اگر مفعول کو تاکید کے لئے مستعمل ہو اور تثنیہ وجمع میں استعمال کیا جائے تو تعدد لازم آئے گا اس وجہ سے تثنیہ وجمع میں مستعمل نہیں ہوتا۔

**سوال:** دوسری قسم نوع اور تیسری قسم عدد کو تثنیہ اور جمع کی شکل میں استعمال کیوں کر سکتے ہیں؟

**جواب:** نوع کا تعلق افراد سے ہے اور عدد کا تعلق اجزاء سے ہے افراد اور اجزاء دونوں میں تعدد پایا جاتا ہے اور تعدد کو بیان کرنے کے لئے تثنیہ وجمع کا استعمال کیا جاتا ہے۔

وَقَدْ يَكُوْنُ بِغَيْرِ لَفْظِهٖ نَحْوُ قَعَدْتُ جُلُوْسًا۔

ترجمہ: اور کبھی مفعول مطلق فعل مذکور کے لفظ کے علاوہ ہوتا ہے جیسے قعدت جلوسا

## مختصر تشریح

مفعول مطلق جس طرح فعل مذکور کے ہم لفظ اور ہم معنی ہوتا ہے جیسے ضربت ضرباً اسی طرح کبھی مفعول مطلق فعل مذکور کے ہم لفظ نہیں ہوتا بلکہ مغائر ہوتا ہے البتہ ہم معنی ہوتا ہے جیسے قعدت جلوساً اس میں جلوساً فعل مذکور قعدت کے ہم لفظ نہیں ہے لیکن ہم معنی ہے اس لئے کہ قعود اور جلوس دونوں کے معنی بیٹھنے کے ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بیان کرنا ہے کہ کبھی مفعول مطلق فعل کے لفظ سے نہیں آتا بلکہ فعل کے علاوہ کے لفظ سے آتا ہے گو دونوں کا معنی ومفہوم ایک ہوتا ہے جیسے قعدت جلوساً میں جلوساً کا لفظ قعدت سے الگ ہے۔

فائدہ: مفعول مطلق کی دو صورتیں ہیں: (۱) مفعول مطلق فعل مذکور کے ہم لفظ اور ہم معنی ہو جیسے ضربت ضرباً۔ (۲) مفعول مطلق فعل مذکور کے ہم لفظ نہ ہو اور ہم معنی ہو جیسے قعدت جلوساً۔

**سوال:** مفعول مطلق کے اپنے فعل سے مغائر ہونے کی کتنی صورتیں ہیں؟

**جواب:** مفعول مطلق کے اپنے فعل سے مغائر ہونے کی تین صورتیں ہیں۔

(۱) مادہ کے اعتبار سے مغائرت ہو اور معنی ایک ہو جیسے قعدت جلوساً (میں بیٹھا بیٹھنا) اس مثال میں فعل کا مادہ قعود ہے اور مفعول مطلق کا مادہ جلوس ہے، گو دونوں کا معنی ایک ہے۔

(۲) باب کے اعتبار سے مغائرت ہو اور معنی ایک ہو جیسے انبت اللہ نباتاً اس مثال میں فعل کا باب افعال ہے اور مفعول مطلق کا باب مجرد ہے، گو دونوں کا معنی ایک ہے۔

(۳) مادہ اور باب دونوں اعتبار سے مغائرت ہو جیسے فاوجس فی نفسہ خیفۃ موسی اس مثال میں فعل کا باب افعال ہے اور مفعول مطلق کا باب مجرد ہے اور دونو کا مادہ بھی الگ ہے گو دونوں کا معنی ایک ہے۔

## قاعدہ

> وَقَدْ يُحْذَفُ الْفِعْلُ لِقِيَامِ قَرِيْنَةٍ
>
> (۱) جَوَازًا كَقَوْلِكَ لِمَنْ قَدِمَ خَيْرَ مَقْدَمٍ !

ترجمہ: اور کبھی فعل کو حذف کیا جاتا ہے قرینہ پائے جانے کی وجہ سے (۱) اور جائز طور پر جیسے آنے والے سے کہنا: خیرَ مقدم خوش آمدید۔

## مختصر تشریح

مفعول مطلق کے فعل کو قرینہ کی وجہ سے حذف کیا جاتا ہے اور یہ حذف کبھی جوازاً ہوتا ہے جیسے تیرا سفر سے آنے والے شخص کو خیرَ مقدم کہنا جو اصل میں قدمت خیر مقدم تھا

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفعول مطلق کے عامل کوحذف کرنا جائز ہے اس کو بتانا ہے۔

**سوال:** مفعول مطلق کے عامل کوحذف کرنا کب جائز ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق کے عامل کو حذف کرنا اس وقت جائز ہے جبکہ قرینہ پایا جائے جیسے سفر سے آنے والے شخص کو کہا جائے خیر مقدم اصل میں قدمت خیر مقدم تھا، قدمت کوقرینہ کی وجہ سے حذف کردیا۔

**سوال:** مثال مذکور میں قرینہ کیا ہے؟

**جواب:** مثال مذکور میں آثار سفر قرینہ ہے۔

**سوال:** قرینہ کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** قرینہ کہتے ہیں جو مقصود کی تعیین پر بلا وضع دلالت کرے۔

**سوال:** خیر مقدم کوآپ نے مفعول مطلق کہا حالانکہ مفعول مطلق مصدر ہوتا ہے اور مثال میں خیر مفعول مطلق ہے اور وہ تو اسم تفضیل ہے؟

**جواب:** (۱) خیرَ مقدم سے پہلے قدوماً محذوف ہے قدوماً موصوف ہے خیر مقدم اس کی صفت ہے خیر مقدم کو قدوما کی جگہ پر لائے لہذا خیرَ مقدم کا مصدر کی جگہ آنے سے وہ بھی مصدر کے قائم مقام ہو گیا۔(۲) خیر مضاف اور مقدم مضاف الیہ مضاف الیہ مقدم مصدر میمی ہے مضاف اور مضاف الیہ میں اتصال ہوتا ہے اس وجہ سے مضاف الیہ کا اثر مضاف میں آئے گا اور اس جگہ مضاف الیہ مقدم مصدر ہے لہذا خیر جو کہ مضاف ہے یقیناً اثر آئے گا تو خیر کا مفعول مطلق ہونا صحیح ہوگا۔

(۲) وَوُجُوْبًا (الف) سِمَاعًا مِثْلُ سَقْيًا، وَرَعْيًا، وَخَيْبَةً، وَجَدْعًا، وَحَمْدًا، وَشُكْرًا، وَعَجَبًا۔

ترجمہ: (۲) اور وجوبی طور پر (الف) سماعاً جیسے سقیاً (اللہ آپ کوخوب سیراب کرے) رعیاً (اللہ آپ کی خوب حفاظت کرے) خیبةً (وہ بہت نامراد ہوا) جدعاً (اس

کی ناک کاٹی گئی) حمداً (میں نے خوب تعریف کی) شکراً (میں نے خوب شکرادا کیا) عجباً (میں نے خوب تعجب کیا)۔

## مختصر تشریح

مفعول مطلق کے عامل کو حذف کرنا سماعاً واجب ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ مفعول مطلق کے عامل کو حذف کرنا سماعاً واجب ہے۔اور سماعاً کا مطلب یہ ہے کہ جو اہل لغت سے سنا گیا ہو اور اس کے لئے کوئی حاصل قاعدہ نہ ہو۔جیسے(۱)سقیاً: اللہ آپ کو سیراب کرے سیراب کرنا اس کی اصل سقاک اللہ سقیا ہے۔(۲)رعیاً:اللہ آپ کا حامی و مددگار ہو اس کی اصل رعاک اللہ رعیا ً ہے۔(۳)خیبةً:وہ نامراد ہوا،وہ ویران ہوا اس کی اصل خاب خیبةً ہے۔(۴)جدعاً: اس کی ناک کٹی ناک کٹنا اس کی اصل جدع جدعا ہے۔(۵)حمداً: میں آپ کی تعریف کرتا ہوں تعریف کرنا اس کی اصل حمدتک حمداً ہے۔(۶)شکراً:میں شکر کرنے والا ہوں شکر کرنا اس کی اصل شکرتک شکراً ہے۔(۷)عجباً: مجھے تعجب ہوا تعجب ہونا اس کی اصل عجبت عجباً ہے۔

(ب)وَقِيَاسًا فِيْ مَوَاضِعَ

ترجمہ:اور قیاس کے طور پر چند مواقع میں۔

## مختصر تشریح

مفعول مطلق کے عامل کو حذف کرنا قیاسا چند مواقع میں واجب ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ مفعول مطلق کے عامل کو حذف کرنا قیاساً واجب ہے۔

**سوال:** قیاساً کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** قیاساً کہتے ہیں جس کے لئے کوئی قاعدہ ہو۔

**سوال:** مفعول مطلق کے عامل کو حذف کرنا قیاساً کب واجب ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق کے عامل کو حذف کرنا اس وقت واجب ہے جبکہ قرینہ بھی پایا جائے اور قائم مقام بھی۔

**سوال:** وہ کتنے مواقع ہیں جہاں مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے؟

**جواب:** چھ مواقع ہیں جہاں مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے۔

مِنْهَا مَا وَقَعَ مُثْبَتًا بَعْدَ نَفْيٍ، اَوْ مَعْنٰى نَفْيٍ دَاخِلٌ عَلٰى اِسْمٍ لَا يَكُوْنُ خَبَرًا عَنْهُ، اَوْ وَقَعَ مُكَرَّرًا، نَحْوُ مَا اَنْتَ اِلَّا سَيْرًا، وَمَا اَنْتَ اِلَّا سَيْرَ الْبَرِيْدِ، وَاِنَّمَا اَنْتَ سَيْرًا، وَزَيْدٌ سَيْرًا سَيْرًا -

ترجمہ: ان میں سے ایک وہ مفعول مطلق ہے جو مثبت واقع ہو ایسی نفی یا معنی نفی کے بعد جو اس اسم پر داخل ہو جس کی وہ مفعول مطلق خبر نہ بن سکے، یا مفعول مطلق مکرر واقع ہو جیسے ماانت الا سیراً (آپ صرف چلتے ہیں) ماانت الا سیرَ البرید (آپ تو صرف ڈاک کی سواری کی طرح چلتے ہیں) انما انت سیراً (آپ تو صرف چلتے ہی ہیں) زید سیراً سیرا (زید چلتا ہے)۔

## مختصر تشریح

مفعول مطلق کے عامل فعل کو وجوباً قاعدہ کے مطابق چھ جگہ حذف کیا جاتا ہے ان میں سے پہلی جگہ یہ ہے۔

جب مفعول مطلق نفی یا معنی نفی کے بعد مثبت واقع ہو اور وہ اسم جو نفی کے بعد آیا ہے مفعول مطلق اس کی خبر نہ بن سکتا ہو جیسے ما انت الا سیراً: نہیں ہیں آپ مگر چلنا۔اس میں سیراً (مصدر مفعول مطلق) ما نافیہ کے بعد مثبت آیا ہے کیونکہ وہ الا کے بعد آیا ہے اور الا سے نفی ٹوٹ جاتی ہے اور سیراً، انت کی خبر نہیں بن سکتا اور یہ مثال مفعول مطلق نکرہ کی ہے اور معرفہ کی مثال ہے ما انت الا سیرَ البرید: (آپ قاصد (ڈاکیہ) کی چال ہی چلتے ہیں) اور یہ دونوں مثالیں نفی کے بعد مفعول مطلق کی ہیں۔

اور معنی نفی کے بعد مفعول مطلق آنے کی مثال: انما انت سیراً (آپ بس چلتے ہی ہیں) انما میں ما اور الا کے معنی ہیں۔پس اس جگہ تَسِیْرُ فعل وجوباً محذوف ہوگا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ان چھ مواقع میں سے پہلا موقع بیان کرنا ہے جہاں مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے۔

**سوال:** اس کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** اس کی تفصیل یہ ہے کہ اس میں دو صورتیں ہیں (۱) مفعول مطلق حرفِ نفی یا معنی نفی کے بعد اثبات کی شکل میں واقع ہو اور نفی ایسے اسم پر داخل ہو جس اسم سے مفعول مطلق خبر نہ بن سکے (۲) مفعول مطلق مکرر واقع ہو۔اول صورت کی مثال جیسے ما انت الا سیراً، ما انت الا سیرَ البرید۔

اس مثال میں سیراً مفعول مطلق ہے، حرف نفی ما کے بعد واقع ہے، سیراً مفعول

مطلق مثبت ہے الا کی وجہ سے نیز سیراً ، ما کے اسم سے خبر بھی نہیں بن سکتا۔

**سوال:** سیراً، انت سے خبر واقع کیوں نہیں ہوسکتا؟

**جواب:** سیراً مصدر ہے اور انت اسم ضمیر ہے جس کا تعلق ذات سے ہے اور مصدر کا حمل ذات پر درست نہیں ہے جیسے زید علم۔

**سوال:** یہ شرط کیوں لگائی گئی کہ مفعول مطلق اس اسم کی خبر واقع نہ ہو جو اسم نفی یا معنی نفی کے بعد واقع ہو؟

**جواب:** اگر مفعول مطلق اس کی خبر بنے گا تو وہ مرفوع ہوگا وہ مفعول مطلق نہیں رہے گا اس لئے کہ مفعول مطلق کی علامت نصب ہے اور یہاں مفعول مطلق بنانا ہے۔

**سوال:** یہ قید کیوں لگائی کہ نفی یا معنی نفی اسم پر داخل ہو؟

**جواب:** اگر نفی یا معنی نفی فعل پر داخل ہو تو فعل مذکور ہوگا اور فعل مذکور ہوگا تو فعل محذوف نہیں ہوگا اور یہاں فعل محذوف کو بتانا ہے۔

**سوال:** معنی نفی کی مثال اور اس کی وضاحت کیا ہے؟

**جواب:** معنی نفی کی مثال انما انت سیراً ہے۔اور اس کی وضاحت یہ ہے کہ انما معنی نفی ہے،انت اس کا اسم ہے اور سیرا مفعول مطلق مثبت ہے اور معنی نفی ایسے اسم پر داخل ہے جس سے سیرا کا خبر بننا صحیح نہیں ہے جس کی تفصیل ماقبل کی مثال میں گزر چکی۔

**سوال:** جو مفعول مطلق نفی کے بعد مثبت واقع ہو اس کی دو مثالیں مصنفؒ نے کیوں لکھی ہیں؟

**جواب:** (۱) اس بات کو بتانے کے لئے کہ وہ مفعول مطلق کبھی نکرہ ہوگا جس طرح کہ پہلی مثال میں اور کبھی معرفہ ہوگا جس طرح کہ دوسری مثال میں۔

**جواب:** (۲) مفعول مطلق کبھی مفرد ہوگا جس طرح کہ پہلی مثال میں اور کبھی مضاف ہوگا جس طرح دوسری مثال میں۔

**فائدہ:** پہلی مثال میں الا کے بعد فعل محذوف ہے یعنی ماانت الا تسیر سیراً،

ورنہ استثناء الشئی من نفسہ لازم آئے گا اور دوسری مثال میں الا کے مابعد فعل محذوف مانیں یا پہلے دونوں صحیح ہیں جیسے ما انت الا تسیر سیراً البرید یا ما انت تسیر الا سیراً البرید۔

## أَوْ وَقَعَ مُكَرَّرًا

ترجمہ: یا آیا ہو مفعول مطلق مکرر۔

## مختصر تشریح

مفعول مطلق مکرر واقع ہو اور وہ خبر بننے کی صلاحیت نہ رکھتا ہو تو مفعول مطلق کے عامل کو حذف کرنا واجب ہے۔ جیسے زید سیراً سیراً (زید چلتا ہے چلنا) اس جگہ بھی تَسِیْرُ وجوباً محذوف ہوگا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اول موقع کی دوسری صورت مفعول مطلق مکرر واقع ہو اس کو بیان کرنا ہے۔ اور اس کی تفصیل یہ ہے کہ مفعول خبر کی جگہ مکرر واقع ہو اور اس کا خبر بننا صحیح نہ ہو تو مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے جیسے زید سیراً سیراً (زید چلتا ہے چلنا) مذکورہ مثال میں سیراً مفعول مطلق ہے، خبر کی جگہ مکرر واقع ہے اصل میں زید یسیر سیراً سیراً تھا، یسیر کو حذف کر دیا۔

**سوال:** جب مفعول مطلق مکرر واقع ہو تو کیا دوسرا مفعول پہلے کی تاکید ہوگا؟

**جواب:** بظاہر تاکید ہی معلوم ہوتا ہے لیکن تاکید، متکلم کا مقصود نہیں ہوتا بلکہ ایسی عبارت سے متکلم کا مقصود پے در پے فعل کا بیان ہوتا ہے چنانچہ جب بولا جاتا ہے (زید سیراً سیراً) تو عرف میں اس سے پے در پے سیر سمجھا جاتا ہے، لہٰذا دوسرا سیراً مفعول فیہ کی بناء پر

منصوب ہے کہ اصل میں (بعد سیر) تھا اسی طرح آیت کریمہ (دُکَّتِ الارضُ دکاًّ دکاًّ) میں بھی سمجھنا چاہئے۔

**سوال:** مصنفؒ نے دونوں صورتوں کو ایک ساتھ بیان کیوں کیا؟

**جواب:** قاعدہ اولی میں ما اور الا کی وجہ سے حصر پایا جاتا ہے اور قاعدہ ثانیہ میں تکرار ہے دونوں سے مقصود دوام اور استمرار ہے اور فعل چونکہ حدوث اور تجدد پر دلالت کرتا ہے لہذا اس کی موجودگی میں دوام اور استمرار نہیں پایا جاتا ہے اس لئے دونوں کو ایک ساتھ بیان کیا الگ الگ بیان نہیں کیا۔

**جواب:** دونوں اس بات میں مشترک ہیں کہ مفعول مطلق خبر نہیں بن سکتا اس لئے مصنفؒ نے ایک ساتھ بیان کیا۔

(۲) وَمِنْهَا مَا وَقَعَ تَفْصِيلاً لِاَثَرِ مَضْمُوْنِ جُمْلَةٍ مُتَقَدِّمَةٍ، مِثْلُ "فَشُدُّوا الْوَثَاقَ فَإِمَّا مَنًّا بَعْدُ وَإِمَّا فِدَاءً"

ترجمہ: اور ان میں سے (دوسرا موقع) وہ مفعول مطلق ہے جو سابقہ جملہ مضمون کے اثر کی تفصیل واقع ہو جیسے (فشدوا الوثاق، فاما منا بعد و اما فداءا) تو بیڑی مضبوط باندھ دو، پھر یا تو احسان کرو یا فدیہ لے لو)۔

## مختصر تشریح

دوسری جگہ جہاں مفعول مطلق کے ذریعہ پہلے والے جملہ کی غرض اور فائدہ بیان کیا گیا ہو جیسے ارشاد پاک ہے: فشدوا الوثاق، فاما منا بعد و اما فداء ا (جنگ میں کفار کو خوب مضبوط باندھ لو، پھر اس کے بعد یا تو بلا معاوضہ چھوڑ دینا ہے یا معاوضہ لے کر چھوڑ دینا ہے)۔ (سورۂ محمد: آیت: ۴)۔

اس میں پہلا جملہ ہے شدوا الوثاق، اس کی تفصیل بعد کے جملہ میں ہے جس میں

دو مفعول مطلق آئے ہیں ایک منّاً دوسرا فداءً دونوں کے عامل تَمُنُّونَ اور تَفِدُوْنَ وجوباً محذوف ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد دوسرا موقع بیان کرنا ہے جہاں مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے۔اوراس کی تفصیل یہ ہے کہ مفعول مطلق گذشتہ جملے کے مضمون کے غرض کی تفصیل واقع ہو۔

**سوال:** مضمون جملہ سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** مضمون جملہ سے مراد وہ مصدر ہے جو جملہ سے مفہوم ہوتا ہے اور فاعل یا مفعول کی طرف مضاف ہوتا ہے مذکورہ مثال میں فشدوا الوثاق سے شدالوثاق جملہ کا مضمون ہے۔

نوٹ: فائدہ کا مدار اگر فاعل کی طرف ہے تو اضافت فاعل کی طرف ہوتی ہے اور اگر فائدہ کا مدار مفعول کی طرف ہے تو اضافت مفعول کی طرف ہوتی ہے۔

**سوال:** اثر مضمون جملہ سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** اثر مضمون جملہ سے مراد، مضمون جملہ کی غرض وغایت ہے۔

مثال مذکور فشدوا الوثاق فاما منابعد و اما فداء ا۔ میں منا اور فداء امفعول مطلق ہے اور وہ گذشتہ جملہ فشدوا الوثاق کے بعد واقع ہے، اس کا مضمون جملہ کفار کو مضبوط باندھنا ہے اور مضمون جملہ کی غرض (احسان کرنا یا فدیہ دینا) کی تفصیل واقع ہو رہا ہے اس لئے مفعول مطلق منا سے پہلے عامل تمنون فعل محذوف ہے اور فداء سے پہلے فعل تفدون فعل محذوف ہے اصل میں عبارت تھی فشدوا الوثاق فاماتمنون و اماتفدون فداء۔

فائدہ: فشدوا الوثاق الخ سے ہر ایسی ترکیب مراد ہے جہاں فعل (مصدر) صیغہ

امر سے طلب کیا جائے اور پھر امر کے فائدے کو بصورت مصدر علی سبیل التردید بیان کیا جائے

**سوال:** یہاں مفعول مطلق کے عامل کو حذف کیا ہے تو قرینہ اور قائم مقام کیا ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق کا نصب قرینہ ہے کہ اس کا کوئی عامل ہے اور ماقبل کا جملہ فعل کا قائم مقام ہے۔

(۳) وَمِنْهَا مَا وَقَعَ لِلتَّشْبِيهِ عِلَاجًا بَعْدَ جُمْلَةٍ مُشْتَمِلَةٍ عَلَى اِسْمٍ بِمَعْنَاهُ وَصَاحِبِهِ نَحْوُ مَرَرْتُ بِهِ فَإِذَا لَهُ صَوْتٌ صَوْتَ حِمَارٍ، وصراخٌ صراخَ الثُّكْلَى

ترجمہ: اوران میں سے (تیسرا موقع) وہ مفعول مطلق ہے جو تشبیہ کے لئے واقع ہو درآنحالیکہ وہ علاج ہو، ایسے جملے کے بعد جو اس (مفعول مطلق) کے ہم معنی کسی اسم اور اس کے صاحب پر مشتمل ہو جیسے مررت به فاذا صوت صوتَ حمار / وصراخ صراخَ الثكلي (میں اسکے پاس سے گزرا تو اچانک اس کی آواز تھی گدھے جیسی آواز، اور چیخ کررونا تھا اس عورت کے چیخ کررونے کے مانند جس کا لڑکا مرگیا ہو)۔

## مختصر تشریح

تیسری جگہ: جب مفعول مطلق تشبیہ کے لئے ہو اور وہ افعال جوارح میں سے ہو (اعضائے بدن سے تعلق رکھتا ہو) افعال قلوب سے نہ ہو اور وہ ایسے جملہ کے بعد آیا ہو جس میں مفعول مطلق کے ہم معنی لفظ ہو اور مفعول مطلق جس شخص کا فعل ہے اس کی طرف لوٹنے والی ضمیر بھی اس جملہ میں ہو تو وہاں مفعول مطلق کا عامل وجوباً قیاساً محذوف رہتا ہے۔

پہلی مثال: مررت به فاذاله صوت صوتَ حمار (میں اس کے پاس سے گزرا وہ گدھے کی طرح آواز لگا رہا تھا) اس میں صوتَ حمار مفعول مطلق تشبیہ کے لئے ہے، اور

3

آواز افعالِ جوارح میں سے ہے، کیونکہ وہ حلق سے پیدا ہوتی ہے اور اس سے پہلے جملہ له صوت ہے، جو اسم مفعول کا ہم معنی لفظ ہے اور صاحب صوت کی طرف لوٹنے والی ضمیر بھی له میں ہے اس لئے یہاں مفعول مطلق کا عامل یصوت وجوباً محذوف ہے۔

دوسری مثال: مررت به فاذا له صُراخٌ صُراخَ الثَكلیٰ (میں اس کے پاس سے گزرا وہ ایسے رو رہا تھا جس طرح وہ عورت روتی ہے جس کا بچہ مرگیا ہو) اس میں صُراخَ الثکلیٰ مفعول مطلق ہے اور اس کا عامل یصرُخُ وجوباً محذوف ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد تیسرے موقع کو بیان کرنا ہے جہاں مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے۔ اور مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے جبکہ مفعول مطلق تشبیہ کے لئے ہو اور علاج کے لئے ہو، نیز وہ جملہ کے بعد واقع ہو اور وہ جملہ ایسے اسم پر مشتمل ہو جو مفعول مطلق کے معنی میں ہو نیز اس اسم کے صاحب پر بھی مشتمل ہو۔

**سوال:** مفعول مطلق تشبیہ کے لئے ہو اس کا کیا مطلب؟

**جواب:** مفعول مطلق تشبیہ کے لئے ہو اس کا مطلب یہ ہے کہ مفعول مطلق کے ساتھ کسی چیز کی تشبیہ دی جاوے۔

**سوال:** علاج کا کیا مطلب؟

**جواب:** علاج کا مطلب مفعول مطلق افعال جوارح کے قبیل سے ہو۔

**سوال:** مفعول مطلق افعال جوارح کے قبیل سے ہو اس کا کیا معنی؟

**جواب:** مفعول مطلق افعال جوارح کے قبیل سے ہو اس کا معنی اعضاء ظاہرہ سے صادر ہونے والے افعال میں سے کسی پر دال ہو۔

پہلی مثال: مررت به فاذا له صوت صوتَ حمار (میں اس کے پاس سے گزرا پس اچانک وہ گدھے کی طرح آواز لگا رہا تھا)۔

اس میں صوتَ حمارٍ مفعول مطلق ہے اس کا عامل یصوت فعل محذوف ہے اصل میں عبارت ہے فاذاله صوت یصوت صوتَ حمار۔ صوتَ حمار جو مفعول مطلق ہے تشبیہ کے لئے ہے اس لئے کہ انسان کی آواز کو اس کے ساتھ تشبیہ دی ہے اور وہ افعال جوارح میں سے ہے اس لئے کہ آواز کا تعلق حلق سے ہے اور یہ اعضاء ظاہرہ میں سے ہے اور فاذاله صوت جملہ کے بعد صوت حمار مفعول مطلق واقع ہے نیز وہ مفعول مطلق جملہ کے ہم معنی میں ہے اس لئے کہ دونوں میں صوت ہے اور اسم صاحب صوت بھی جملہ میں موجود ہے اس لئے کہ صاحب صوت کا ذکر له میں موجود ہے۔

دوسری مثال: فاذا له صراخ صراخ الثكلى (میں اس کے پاس سے گزرا پس اچانک وہ ایسا رو رہا تھا جس طرح وہ عورت روتی ہے جس کا بچہ مر گیا ہو)۔

اس میں صراخَ الثكلى مفعول مطلق ہے اس کا عامل یصرخ محذوف ہے اصل میں عبارت ہے فاذاله صراخ یصرخ صراخَ الثكلى، اور صراخَ الثكلى جو مفعول مطلق ہے، وہ تشبیہ کے لئے ہے اس لئے کہ انسان کے رونے کو اس کے ساتھ تشبیہ دی ہے اور وہ افعال جوارح میں سے ہے اس لئے کہ رونے کا تعلق آنکھ سے ہے اور یہ اعضاء ظاہرہ میں سے ہے اور فاذاله صراخ جملہ کے بعد صراخَ الثكلى مفعول مطلق واقع ہے نیز وہ مفعول مطلق جملہ کے ہم معنی میں ہے اس لئے کہ دونوں میں صراخ ہے اور اسم صاحب صراخ بھی جملہ میں موجود ہے اس لئے کہ صاحب صراخ کا ذکر له جملہ میں موجود ہے۔

**سوال:** ایک ہی قاعدہ کی دو مثالیں کیوں بیان کی؟

**جواب:** ایک ہی قاعدہ کی دو مثالیں اس لئے بیان کی کہ ان دونوں مثالوں میں تین فرق ہیں: (۱) مثال اول میں مفعول مطلق مصدر تاویلی ہے اور دوسری مثال میں تحقیقی۔
(۲) مثال اول میں مفعول مطلق کی نکرہ کی طرف اضافت ہے اور ثانی میں معرفہ کی طرف۔
(۳) پہلی مثال میں مضاف الیہ غیر ذوی العقول ہے اور ثانی میں ذوی العقول ہے۔

**سوال:** حذف کیوں واجب ہے؟

**جواب:** قرینہ اور قائم مقام دونوں موجود ہیں۔

**سوال:** قرینہ اور قائم مقام کیا ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق پر نصب آنا اس بات کا قرینہ ہے کہ فعل محذوف ہے۔ اور مفعول مطلق سے پہلے جو جملہ ہے وہ قائم مقام ہے۔

**فوائد قیود:** للتشبیه کی قید سے مررت به فاذا له صوت صوت حسن جیسی مثالوں کو خارج کر دیا اس لئے کہ اس میں صوت حسن تشبیہ کے لئے نہیں ہے بلکہ صوت سے بدل واقع ہے۔

**علاجا** کی قید سے مصنفؒ نے مررت به فاذا له زهد زهد الصلحاء جیسی مثالوں کو خارج کر دیا اس لئے کہ اس مثال میں زهد الصلحاء مفعول مطلق تو ہے لیکن اعضاء ظاہری سے صادر ہونا، یہ شرط مفقود ہے اس لئے کہ زهد کا تعلق ظاہری اعضاء سے نہیں ہے بلکہ باطنی عضو، قلب سے ہے۔

**بعد جملة** کی قید سے مصنفؒ نے صوت زید صوت حمار جیسی مثال کو خارج کر دیا اس لئے کہ اس مثال میں صوت حمار مفعول مطلق تو ہے لیکن اس سے پہلے صوت زید جملہ نہیں ہے بلکہ مرکب غیر مفید ہے (زید کی آواز) اور مرکب غیر مفید جملہ نہیں ہوتا ہے۔

**علی اسم بمعناه** کی قید سے مررت بزید فاذا له صفة صوت حمار جیسی مثال کو خارج کر دیا اس لئے کہ اس مثال میں صوت حمار مفعول مطلق تو ہے لیکن جو شرط تھی کہ وہ مفعول مطلق اس جملہ کے مفعول مطلق کے ہم معنی میں ہو, دونوں کا ایک معنی ہو یہ شرط مفقود ہے اس لئے کہ صفة کا معنی الگ ہے اور صوت کا معنی الگ ہے اس لئے حذف واجب نہیں ہے۔

**وصاحبه** کی قید سے مررت بالبلد فاذا له صوت صوت حمار جیسی مثال کو خارج کر دیا اس لئے کے جملہ میں مفعول مطلق کا صاحب موجود نہیں ہے اس لئے حذف واجب نہیں

**فائدہ:** صوت کا معنی آواز بھی اور آواز کرنا بھی جیسے لفظ کا معنی بات اور بات کرنا بھی چنانچہ شرح جامی میں ہے صات الشیء صوتا بمعنی صوّت تصویتا۔

(۴) وَمِنْهَا مَا وَقَعَ مَضْمُوْنَ جُمْلَةٍ لَا مُحْتَمِلَ لَهَا غَيْرُهُ، نَحْوُ لَهُ عَلَيَّ اَلْفُ دِرْهَمٍ اِعْتِرَافًا. وَيُسَمّٰى تَاكِيْدًا لِنَفْسِهٖ۔

ترجمہ: اوران میں سے (چوتھا موقع) وہ مفعول مطلق ہے جوایسے جملے کا مضمون واقع ہوجس میں مفعول مطلق کے علاوہ کا احتمال نہ ہو جیسے له علی الف درهم اعترافا (اس کے میرے ذمہ ایک ہزار درہم ہیں، میں اس کا اعتراف کرتا ہوں) اوراس کوتا کیدلنفسہ کہا جا تا ہے۔

## مختصر تشریح

چوتھی جگہ: مفعول مطلق ایسے جملہ کا خلاصہ ہوجس میں مفعول مطلق کے علاوہ دوسرے معنی کا احتمال نہ ہو جیسے له عليَّ اَلفُ دِرهَم اعترافاً (اس کے میرے ذمہ ہزار درہم ہیں، میں اس کا اعترف کرتا ہوں) اس جگہ فعل اعترفت محذوف ہے۔کیونکہ اعترافاً له علی الف درهم کا خلاصہ ہےاوراس میں اقرار کے علاوہ دوسرا کوئی احتمال نہیں۔اس قسم کے مفعول مطلق کا نام تاکیدلنفسہ ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد چوتھا موقع بیان کرنا ہے جہاں مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے۔

**سوال:** اس کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق کے عامل کو قیاسی طور پر حذف کرنا واجب ہے ان مواقع میں سے ایک موقع یہ ہے کہ مفعول مطلق ایسے جملے کا خلاصہ واقع ہو کہ وہ جملہ مفعول مطلق کے علاوہ کسی اور چیز کا احتمال نہ رکھتا ہو جیسے له علی الف درهم اعترافا مذکورہ مثال کی اصل له علی الف درهم اعترفت اعترافا تھی، اعترافا مفعول مطلق ہے جس کے معنی اقرار کرنا جو

له علی الف درهم کا خلاصہ ہے اس لئے کہ له علی الف درهم میں بھی اقرار کا مفہوم پایا جاتا ہے اور له علی الف درهم میں مفعول مطلق اعترافا کے علاوہ کسی اور چیز کا احتمال نہیں ہے اس لئے اعترفت کو حذف کیا۔

**سوال:** اعترفت کو کیوں حذف کیا؟

**جواب:** قرینہ اور قائم مقام موجود ہے۔

**سوال:** قرینہ اور قائم مقام کیا ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق پر نصب آنا اس بات کا قرینہ ہے کہ فعل محذوف ہے۔ اور مفعول مطلق سے پہلے جو جملہ ہے له علی الف درهم وہ قائم مقام ہے۔

**سوال:** اس مفعول مطلق کو تاکید لنفسہ کیوں کہا جاتا ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق اور جملہ دونوں کا معنی ایک ہے گویا مفعول مطلق اپنی ذات کے لئے تاکید ہوئی اس لئے اس کو تاکید لنفسہ کہتے ہیں، دوسرے الفاظ میں کہا جائے تو کہہ سکتے ہیں کہ مفعول مطلق کے جو معنی ہے وہ ہی معنی اور مضمون جملہ سے مفہوم ہوتا ہے اس اعتبار سے گویا دونوں ہم معنی ہوئے اس لئے اس کو تاکید لنفسہ کہتے ہیں۔

(۵)وَمِنْهَا مَا وَقَعَ مَضْمُوْنَ جُمْلَةٍ لَهَا مُحْتَمِلُ غَيْرِهِ،
نَحْوُ زَيْدٌ قَائِمٌ حَقًّا ،وَيُسَمّٰى تَاكِيْدًا لِّغَيْرِهِ۔

ترجمہ: اور ان میں سے (پانچواں موقع) وہ مفعول مطلق ہے جو ایسے جملے کا مضمون واقع ہو جس میں مفعول مطلق کے علاوہ کا احتمال ہو، جیسے زید قائم حقا (زید کھڑا ہے حقیقۃً) اور اس کو تاکید لغیرہ کہا جاتا ہے۔

## مختصر تشریح

پانچویں جگہ: مفعول مطلق ایسے جملہ کا خلاصہ ہو جس میں دوسرے معنی کا احتمال ہو

**جیسے زید قائما حقاً** ( زید کھڑا ہے یہ بات بالکل درست ہے )ای حق حقاً۔زید قائم جملہ خبریہ ہے اس میں صدق وکذب کا احتمال ہے پس اس میں حقاً کے علاوہ کا بھی احتمال ہے۔ اس قسم کا مفعول مطلق تاکید لغیرہ کہلاتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد پانچواں موقع بیان کرنا ہے جہاں مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے۔اس کی تفصیل یہ ہے کہ مفعول مطلق ایسے جملہ کا خلاصہ واقع ہو کہ وہ جملہ مفعول مطلق کے علاوہ کسی اور چیز کا احتمال رکھتا ہو جیسے زید قائم حقااس کی اصل زیدقائم حق حقا ہے اس مثال میں حقامفعول مطلق ہے جوزید قائم کا خلاصہ واقع ہے لیکن جملہ مفعول مطلق صدق کے علاوہ کذب کا بھی احتمال رکھتا ہے اس لئے کہ زید قائم جملہ خبریہ ہے جس میں صدق اور کذب کا احتمال ہوتا ہے۔

**سوال:** حق کو حذف کرنے کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** قرینہ اور قائم مقام موجود ہے۔

**سوال:** قرینہ کیا ہے؟ اور قائم مقام کیا ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق پر نصب آنا اس بات کا قرینہ ہے کہ فعل محذوف ہے۔اور مفعول مطلق سے پہلے جو جملہ زید قائم ہے وہ قائم مقام ہے۔

**سوال:** اس مفعول مطلق کو تاکید لغیرہ کیوں کہا جاتا ہے؟

**جواب:** اس مفعول مطلق کو تاکید لغیرہ اس لئے کہا جاتا ہے کہ مفعول مطلق سے پہلے والے جملہ میں غیر کا احتمال پایا جاتا ہے۔

**سوال:** تاکید تو ذات کی ہوتی ہے غیر کی نہیں ہوتی تو تاکید لغیرہ کیوں کہا؟

**جواب:** تاکید تو ذات ہی کی ہورہی ہے لیکن جس کی تاکید ہورہی ہے اس میں غیر کا احتمال ہے۔

**(٦) وَمِنْهَا مَا وَقَعَ مُثَنًّى، مِثْلُ لَبَّيْكَ وَسَعْدَيْكَ**

ترجمہ: اوران میں سے (چھٹا موقع) وہ مفعول مطلق ہے جوتثنیہ واقع ہو جیسے لبیک (میں آپ کا حکم ماننے کے لئے مسلسل حاضر ہوں) سعدیک (میں پے در پے آپ کی مدد کروں گا)۔

## مختصر تشریح

چھٹی جگہ: وہ مفعول مطلق جوتثنیہ ہواور برائے تکرار وتکثیر آیا ہواس کا فعل بھی قیاساً محذوف رہتا ہے جیسے لَبَّیکَ (خدایا! میں آپ کے سامنے ایک دفعہ نہیں، بار بار مقیم وموجود ہوں اس میں لبّی مصدر منصوب (مفعول مطلق) ہے کیونکہ اس کو برائے تکثیر تثنیہ بنا کر کاف ضمیر خطاب کی طرف مضاف کیا گیا ہے۔اسی طرح سعدیک ہے اس کی اصل اسعدک اسعادا بعد اسعاد ہے (میں بار بار آپ کی مدد کرتا ہوں)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد چھٹا موقع بیان کرنا ہے جہاں مفعول مطلق کے عامل کو قیاساً حذف کرنا واجب ہے۔

**سوال:** اس کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق کے عامل کو قیاسی طور پر حذف کرنا واجب ہے جہاں مفعول مطلق تثنیہ ہو جیسے لبیک اصل میں تھا الب لک البابین ہے الب کو حذف کیا پھر اس کے بعد مصدر البابین کو اس کے قائم مقام کیا تو عبارت ہوئی البابین لک پھر البابین مصدر سے حروف زوائد الف کو شروع سے اور با کے بعد الف کو حذف کیا تو لبین لک ہوا اس کے بعد لک کے لام کو تخفیف کے لئے ہٹا دیا پھر لبین کی اضافت ک کی طرف کی جس کی وجہ سے نون حذف کر دیا لبیک ہو گیا۔

جیسے سعدیک اصل میں تھا اسعدک اسعادین لک ہے اسعدک کو حذف کیا
پھراس کے بعد مصدر اسعادین کو اس کے قائم مقام کیا تو عبارت ہوئی اسعادینک پھر
اسعادین مصدر سے حروف زوائد الف کو شروع سے اور ع کے بعد الف کو حذف کیا تو
سعدینک ہوا اس کے بعد سعدین کی اضافت ک کی طرف کی جس کی وجہ سے نون حذف
کردیا تو سعدیک ہوگیا۔

**سوال:** ولبیک کی اصل میں فعل کے بعد لام جارہ ہے لیکن سعدیک کی اصل
میں فعل کے بعد لام جارہ نہیں، کیوں؟

**جواب:** الباب متعدی باللام ہے اور اسعاد متعدی بنفسہ ہے۔

**سوال:** حذف کرنے کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** قرینہ اور قائم مقام موجود ہے۔

**سوال:** قرینہ کیا ہے؟ اور قائم مقام کیا ہے؟

**جواب:** مفعول مطلق پر نصب آنا اس بات کا قرینہ ہے کہ فعل محذوف ہے۔ اور
مفعول مطلق، فعل محذوف کا قائم مقام ہے۔

**سوال:** مثنی سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** مثنی سے مراد تکریر و تکثیر ہے نہ کہ حقیقی تثنیہ۔

**سوال:** آیت کریمہ ثم ارجع البصر کرتین میں کرتین تثنیہ ہے اس کا فعل
محذوف نہیں بلکہ ارجع مذکور ہے، لہذا آپ کا قانون غلط ہے؟

**جواب:** قاعدہ کی ایک شرط مفقود ہے کہ تثنیہ کا صیغہ ہو اور وہ فاعل یا مفعول کی
طرف مضاف ہو اور کرتین تثنیہ تو ہے لیکن مضاف نہیں اس لئے حذف بھی واجب نہیں ہوگا۔

# مفعول بہ کا بیان

اَلْمَفْعُوْلُ بِہٖ۔ ھُوَ مَا وَقَعَ عَلَیْہِ فِعْلُ الْفَاعِلِ، نَحْوُ ضَرَبْتُ زَیْدًا

ترجمہ: مفعول بہ وہ اسم ہے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو جیسے ضربت زیدا (میں نے زید کو مارا)۔

## مختصر تشریح

مفعول بہ: وہ اسم ہے جس پر فاعل کا فعل واقع ہوا ہو جیسے ضربتُ زیداً (میں نے زید کو مارا) اس میں ضمیر متکلم فاعل سے ضرب کا صدور ہوا اور اس کا وقوع زید پر ہوا اس لئے زید مفعول بہ ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفاعیل خمسہ میں سے مفعول بہ کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مفعول بہ کی تعریف کیا ہے؟

**جواب:** مفعول بہ وہ اسم ہے جس پر فاعل کا فعل واقع ہو جیسے ضرب زید عمروا میں عمروا مفعول بہ ہے اس لئے کہ اس پر فاعل زید کا فعل (مارنا) واقع ہوا ہے۔

**سوال:** وقوع فعل سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** وقوع فعل سے مراد فعل کا تعلق کسی ایسی شئی کے ساتھ ہو جس کے بغیر فعل سمجھ میں نہ آوے۔

**سوال:** ضُرِبَ زَیْدٌ میں زید پر ضرب کا وقوع ہو رہا ہے اس کے باوجود زید مفعول بہ نہیں ہے؟

**جواب:** فعل سے ایسا فعل مراد ہے جس کی اسناد فاعل کی طرف معتبر ہو اور اس

مثال میں ایسی اسنادنہیں پائی جاتی اس لئے کہ فاعل معلوم ہی نہیں تو پھراس کی طرف اسناد کس طرح ہوسکتی ہے۔

**سوال:** مفعول بہ کی تعریف جس پر فاعل کا فعل واقع ہوتوایاک نعبد جیسی مثال میں نعبدفعل با فاعل ایاک مفعول بہ (ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں) گویا بندہ کی عبادت کا وقوع ذات باری پر ہورہا ہے حالانکہ کوئی فعل بندہ کی طرف سے ذات باری پر واقع نہیں ہوسکتا؟

**جواب:** وقوع فعل سے مراد تعلق ہے ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں گویا عبادت کا تعلق ذات باری کے ساتھ ہورہا ہے۔

**سوال:** مررت بزید میں مرور کا تعلق زید کے ساتھ ہوا ہے، تو زید کو مفعول بہ کیوں نہیں کہتے؟

**جواب:** فعل کا تعلق بغیر حرف جر کے ہونا چاہئے اور مثال میں حرف جر کا واسطہ ہے اس لئے مفعول بہ نہیں ہوگا۔

**سوال:** مفعول بہ کی تعریف صحیح نہیں ہے اس لئے کہ ضربت زیدا میں لفظ زید مفعول بہ ہے لیکن اس لفظ پر فاعل کا فعل واقع نہیں ہوا ہے بلکہ فاعل کا فعل اس آدمی پر واقع ہوا ہے کہ جس کا نام زید ہے؟

**جواب:** تعریف میں مضاف محذوف ہے، اصل عبارت المفعول بہ اسم ما وقع علیہ فعل الفاعل ہے۔

**سوال:** مفعول بہ کی تعریف میں لفظ فاعل کا ذکر بے فائدہ ہے اس لئے کہ فعل تو فاعل ہی کا ہوتا ہے نہ کہ کسی دوسرے کا؟

**جواب:** اگر تعریف میں لفظ فاعل نہ ہوتا تو مفعول بہ کی تعریف نائب فاعل پر صادق آجاتی جیسے (ضُرِبَ زید) میں زید پر کیونکہ زید پر فعل واقع ہوا ہے۔

**فوائد قیود:** ما جنس ہے تمام مفاعیل کو شامل ہے، وقع علیہ فصل اول ہے اس سے مفعول فیہ، مفعول لہ، مفعول معہ وغیرہ خارج ہو گئے۔

مفعول فیہ تو اس لئے نکل گیا کہ فاعل کا فعل اس پر واقع نہیں ہوتا بلکہ اس میں واقع ہوتا ہے، مفعول لہ اس لئے خارج ہو گیا کہ فاعل کا فعل اس پر واقع نہیں ہوتا بلکہ اس کے لئے واقع ہوتا ہے، مفعول معہ اس لئے نکل گیا کہ فاعل کا فعل اس پر واقع نہیں ہوتا بلکہ اس کے ساتھ واقع ہوتا ہے اور فعل الفاعل فصل ثانی ہے اس سے مفعول مطلق نکل گیا اس لئے کہ ماوقع علیه فعل الفاعل سے معلوم ہوتا ہے کہ فعل اور ہے اور جس پر واقع ہوا ہے وہ اور ہے، ان دونوں میں اتحاد نہیں ہے بلکہ مغایرت ہے اور مفعول مطلق اپنے فعل کے معنی میں ہوتا ہے لہذا اس میں اور اس کے فعل میں اتحاد ہوگا مغایرت نہیں ہوگی۔

## قاعدہ

| وَقَدْ يَتَقَدَّمُ عَلَى الْفِعْلِ، نَحْوُ زَيْدًا ضَرَبْتُ |
|---|

ترجمہ: اور کبھی مفعول بہ فعل پر مقدم ہوتا ہے جیسے زیدا ضربت (زید کو میں نے مارا)۔

## مختصر تشریح

ایک قاعدہ بیان کیا گیا کہ کبھی مفعول بہ فعل سے پہلے آتا ہے جیسے زیدا ضربت (میں نے زید کو مارا) اس مثال میں زیدا مفعول بہ اپنے عامل فعل ضربت سے مقدم ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفعول بہ کی تعریف سے فارغ ہونے کے بعد مفعول بہ کے چند احکام بیان کرنا ہے چنانچہ پہلا حکم کبھی مفعول بہ اپنے عامل فعل پر مقدم ہوتا ہے۔ اور مقدم ہونے کی دو صورتیں ہیں (۱) مفعول بہ مقدم ہوتا ہے جوازاً جیسے وجه الحبيب اتمنی۔ (۲) مفعول بہ مقدم ہوتا ہے وجوباً۔

**سوال:** مفعول بہ وجوباً کب مقدم ہوتا ہے؟

**جواب:** اگر مفعول بہ صدر کلام کو چاہتا ہو اور مفعول بہ شرط اور استفہام کے معنی کو شامل ہو تو مفعول بہ کو مقدم کرنا واجب ہے جیسے من رأیت میں رأیت فعل با فاعل ہے اور من مفعول بہ ہے لیکن من کلمات استفہام میں سے ہے جو صدارت کلام کو چاہتا ہے اس لئے مقدم کرنا واجب ہے۔ اور من تکرم اکرم میں من یہ حروف شرط میں سے ہے جو صدارت کلام کو چاہتا ہے اس لئے مقدم کرنا واجب ہے۔

**سوال:** اصول ہے کہ مفعول بہ کو مقدم کرنا جائز ہے حالانکہ ہم ایسی مثال پیش کرتے ہیں جس میں مفعول بہ کو فعل پر مقدم کرنا جائز نہیں ہے جیسے من البر ان تکف لسانک (نیکی میں سے یہ ہے کہ اپنی زبان کو بند کردے) اس مثال میں ان تکف فعل ہے اور لسانک مفعول بہ ہے لیکن لسانک کو ان تکف پر مقدم کرنا درست نہیں ہے۔

**جواب:** ان تکف فعل ہے لیکن ضعیف ہے اس لئے کہ اس کے شروع میں ان مصدریہ ہے، جس کی وجہ سے فعل مصدر کی تاویل میں ہوتا ہے اور مصدر عامل ضعیف میں سے ہے۔

## قاعدہ

| وَقَدْ يُحْذَفُ الْفِعْلُ لِقِيَامِ قَرِيْنَةٍ (الف) جَوَازًا كَقَوْلِكَ "زَيْدًا" لِمَنْ قَالَ مَنْ أَضْرِبُ |
|---|

ترجمہ: اور کبھی فعل کو حذف کردیا جاتا ہے کسی قرینے کے پائے جانے کے وقت۔

(الف) جوازاً جیسے زیدا (زید کو) اس شخص کے جواب میں جو کہے: من اضرب (میں کس کو ماروں؟)۔

## مختصر تشریح

مفعول بہ کے عامل فعل کو حذف کرنا قرینہ کی وجہ سے جائز ہے جیسے کسی نے پوچھا من اضرب (کس کو ماروں؟) آپ نے جواب دیا: زیدا (زید کو) یہاں فعل اضرِبُ محذوف ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفعول بہ کا دوسرا حکم بیان کرنا ہے۔اور وہ یہ ہے کہ کبھی مفعول بہ کے عامل (فعل) کو حذف کیا جاتا ہے۔

**سوال:** مفعول بہ کے عامل (فعل) کو حذف کیا جانا کتنے طریقوں پر ہیں؟

**جواب:** مفعول بہ کے عامل (فعل) کو دو طریقوں پر حذف کیا جاتا ہے: (۱) جوازاً (۲) وجوباً

**سوال:** مفعول بہ کا عامل جوازاً حذف کب ہوتا ہے؟

**جواب:** مفعول بہ کا عامل جوازاً حذف اس وقت جائز ہے جبکہ کوئی قرینہ پایا جائے۔

**سوال:** قرینہ کسے کہتے ہیں؟ اور اس کی کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب:** قرینہ کہتے ہیں جو چیز مقصود کی تعیین پر بلا وضع دلالت کرے۔

**سوال:** قرینہ کی کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب:** قرینہ کی دو قسمیں ہیں (۱) قرینہ حالیہ (۲) قرینہ مقالیہ

**سوال:** قرینہ حالیہ کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** فاعل کی حالت سے معلوم ہو جیسے ایک شخص مکہ کا ارادہ کر رہا ہے، سامان سفر باندھ دیا ہے تو اس سے کہے: مکۃ مطلب تو مکہ کا ارادہ کر رہا ہے گویا ترید فعل کو حذف کیا۔

**سوال:** قرینہ مقالیہ کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** قرینہ مقالیہ کہتے ہیں کلام میں کوئی چیز موجود ہو جیسے من اضرب کے جواب میں کہا جائے زیدا جو اصل میں ہے اِضرِب زیدا۔تو اِضرِب کو حذف کر دیا اس لئے کہ یہ بات سوال سے سمجھ میں آجاتی ہے۔

(ب)وَوُجُوْبًا فِيْ اَرْبَعَةِ مَوَاضِعَ: اَلْاَوَّلُ سِمَاعِيٌّ، نَحْوُ اِمْرَأً وَنَفْسَهُ، وَانْتَهُوْا خَيْرًا لَكُمْ "وَاَهْلًا وَسَهْلًا"

ترجمہ: (ب) اور وجوبی طور پر چار مواقع ہیں۔ پہلا موقع سماعی ہے جیسے امرء ا و نفسه (چھوڑ انسان کو اور اس کے نفس کو) اور انتهوا خیر الکم (باز آجاؤ تم اے نصاری کی جماعت تین خداؤں کے ماننے سے اور ارادہ کرو اپنے لئے بھلائی کا) اور اھلا و سھلا (آپ اپنے ہی لوگوں میں آئے، آپ نے نرم زمین کو روندا)۔

## مختصر تشریح

چار جگہوں میں مفعول بہ کے فعل کو حذف کرنا واجب ہے: (ا) سماعی ہے، اہل لسان سے حذف سنا گیا ہے۔ چند مثالیں: (ا) اِمرأً و نفسه آدمی کو اور اس کی ذات کو چھوڑ۔ اس جگہ اُترُک فعل محذوف ہے۔ (۲) انتھوا خیر اًلکم (تثلیث سے باز آجاؤ) اپنے لئے بہتر بات (توحید) کا ارادہ کرو اس جگہ اقصُدُوا محذوف ہے۔ (۳) اھلا و سھلا (اپنے گھر والوں میں آئے، اور نرم زمین کو روندا) اس جگہ أَتیتَ اور وَطِئتَ محذوف ہیں۔ باقی تین جگہیں جہاں مفعول بہ کا فعل وجوباً محذوف ہوتا ہے وہ منادیٰ، مااضمر عاملہ علی شریطۃ التفسیر اور تحذیر ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفعول بہ کے عامل کو وجوباً حذف کرنے کی چار صورتوں کو بیان کرنا ہے، ان چار میں سے اول سماعی ہے اور تین قیاسی ہیں۔

**سوال:** سماعی کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** سماعی کا مطلب یہ ہے کہ جو اہل لسان سے سنا گیا ہو اور اس کے لئے کوئی حاصل قاعدہ نہ ہو۔

**سوال:** مصنفؒ نے سماعی کی کتنی مثالیں بیان کی؟

**جواب:** مصنفؒ نے سماعی کی چار مثالیں بیان کی۔
جوحسبِ ذیل ہیں:(۱)امرا ونفسه (آدمی کو اس کے نفس کے ساتھ چھوڑو) امرأ سے پہلے فعل اترک محذوف ہے اصل میں اترک امرا ونفسه ہے۔
(۲)انتهوا خيراً لكم (تم تثلیث سے باز آجاؤ، اپنے لئے (توحید) کا ارادہ کرو) خیراً سے پہلے اقصدوا فعل محذوف ہے اصل میں انتهوا عن التثليث واقصدوا خيراًلكم ہے۔
(۳)اهلا (۴)و سهلا (گھر والوں میں آئے اور نرم زمین کو روندا) اتیت اور وطیت فعل محذوف ہے اصل میں اتيت اهلا و وطيت سهلا ہے۔اهلا سے پہلے اتيتَ فعل محذوف ہے اور سھلا سے پہلے وطیتَ محذوف ہے۔اور حذف پر دلیل صرف سماع ہے۔
**سوال:** آیت کریمہ وانتهوا خير الكم میں خیر امفعول بہ ہے اور اس کا فعل (وانتهوا) مذکور ہے لہذا اس کو مثال میں پیش کرنا صحیح نہیں ہوگا۔
**جواب:** آیت کریمہ وانتهوا خير الكم میں خیر اًمفعول بہ ہے اور اس کا فعل (وانتهوا) نہیں ہے، اگر خیرا کو انتھوا کا مفعول بہ مانا جائے تو معنی فاسد ہو جائے گا کیونکہ اس صورت میں معنی ہوگا کہ تم خیر سے بچو جو صحیح نہیں ہے بلکہ فعل محذوف اقصدوا کا مفعول بہ ہے۔
**سوال:** اھلاً کا کیا معنی ہے؟
**جواب:** لغت میں اھلاً دو چیزوں کے مقابلہ میں بولا جاتا ہے:(۱) ویران اور غیر آباد جگہ کے مقابلے میں (۲) اغیار اور اجانب کے مقابلہ میں۔اول صورت میں اہل کے معنی آباد جگہ اس لئے اہل بمعنی ماحول ہوگا اس سے پہلے مکانا موصوف محذوف ہوگا اور معنی ہوں گے''تو آباد جگہ میں آیا ویرانہ میں نہیں آیا''۔ثانی صورت میں معنی ہوں گے''تو اپنے عزیزوں اور دوستوں میں آیا، اجنبیوں میں نہیں آیا۔
**سوال:** سھلاً کے کیا معنی ہے؟
**جواب:** سھلاً کے معنی نرم زمین کے ہیں جو سخت کے مقابلہ میں ہے معنی یہ ہوئے

کہ تو نرم زمین پر چلا ہے سخت پر نہیں۔

**سوال:** قیاسی کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** قیاسی کہتے ہیں جس کے لئے کوئی حاصل قاعدہ ہو۔

**سوال:** وہ تین جگہیں جو قیاسی ہیں وہ کونسی ہیں؟

**جواب:** وہ تین جگہ جو قیاسی ہیں وہ یہ ہیں (۱) منادیٰ (۲) ما اضمر عاملہ علی شریطۃ التفسیر (۳) تحذیر۔

**سوال:** کیا مفعول بہ کے عامل کو وجوباً حذف کرنا صرف چار مواضع کے ساتھ مخصوص ہے؟

**جواب:** مفعول بہ کے عامل کو وجوباً حذف کرنا صرف چار مواضع کے ساتھ مخصوص نہیں ہے، بلکہ چند صورتیں اور ہیں۔

(۱) باب اعزا میں بھی حذف واجب ہے جیسے اخاک اخاک (اپنے بھائی کا خیال کر اپنے بھائی کا خیال کر) اس صورت میں الزم فعل مقدر ہے جو اکرم کے وزن پر ہے۔

(۲) منصوب علی المدح کے فعل کا حذف واجب ہے جیسے الحمد للہ اس صورت میں امدح فعل محذوف ہے۔

(۳) منصوب علی الذم کے فعل کا حذف واجب ہے جیسے اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم اس صورت میں اذم فعل محذوف ہے۔

(۴) منصوب علی الترحم کے فعل کا حذف واجب ہے جیسے مررت بزید المسکین اس صورت میں ترحم فعل محذوف ہے۔

مصنفؒ نے چار جگہ کی تخصیص حصر کی غرض سے نہیں کی ہے بلکہ اس لئے کہ ان چاروں کا استعمال کثرت سے ہوتا ہے۔

وَالثَّانِيْ اَلْمُنَادىٰ وَهُوَ الْمَطْلُوْبُ اِقْبَالُهُ بِحَرْفٍ نَائِبٍ مَنَابَ اَدْعُوْ لَفْظًا اَوْ تَقْدِيْرًا ۔

ترجمہ: اور دوسرا موقع منادیٰ ہے۔ اور وہ (منادیٰ) وہ اسم ہے جس کے متوجہ ہونے کو طلب کیا جائے ایسے حرف کے ذریعے جو ''أدعو'' فعل قائم مقام ہو، خواہ وہ حرف لفظوں میں موجود ہو یا تقدیراً (پوشیدہ) ہو۔

## مختصر تشریح

ان چار جگہوں میں سے دوسری جگہ جہاں مفعول بہ کے فعل کو حذف کرنا واجب ہے، منادیٰ ہے۔ منادیٰ: وہ اسم ہے جس کی توجہ طلب کی گئی ہو ایسے حرف کے ذریعہ جو لفظاً یا تقدیراً فعل ادعوا کے قائم مقام ہو۔ لفظاً قائم مقام کی مثال یا زید ہے اور تقدیراً قائم مقام کی مثال (یوسف اعرض عن هذا) ہے اس جگہ حرفِ ندا یا مقدر ہے۔ اور حروف ندا پانچ ہیں: (۱) یا (۲) أیا (۳) هیا (۴) أی (۵) ہمزۂ مفتوحہ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ان چار جگہوں میں سے دوسری جگہ جہاں مفعول بہ کے فعل کو حذف کرنا واجب ہے، وہ منادیٰ ہے، اس کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** منادیٰ کونسا صیغہ ہے؟

**جواب:** منادیٰ اسم مفعول کا صیغہ ہے، باب مفاعلۃ سے بمعنی پکارا ہوا۔

**سوال:** منادیٰ کی تعریف کیا ہے؟

**جواب:** منادیٰ ایسے اسم کو کہتے ہیں جس کی توجہ ایسے حرف کے ذریعہ مطلوب ہو جو ادعو فعل کے قائم مقام ہو خواہ وہ حرف لفظاً مذکور ہو یا تقدیراً۔

لفظاً کی مثال یا زید میں حرف ندا یا مذکور ہے، یا زید اصل میں تھا ادعو زیدا گویا زید مفعول بہ ہے اور ادعو عامل ہے لیکن اس کو حذف کر کے حرف ندا یا لائے۔ تقدیراً کی مثال یوسف اعرض عن ھذا میں یوسف منادیٰ ہے اور اس سے قبل حرف ندا یا محذوف ہے۔

**سوال:** منادیٰ کی تعریف جامع نہیں ہے اس لئے کہ کبھی ایسے آدمی کو پکارا جاتا ہے جس کی توجہ پہلے سے پکارنے والے کی طرف ہوتی ہے اگر اس کے باوجود اس کو ندا دی جائے تو تحصیل حاصل لازم آئے گا؟

**جواب:** منادیٰ کی تعریف میں لفظ اقبال سے مراد توجہ ہے اور اس کی دو قسمیں ہیں (۱) توجہ بالوجہ (۲) توجہ بالقلب۔

توجہ بالوجہ: جس کو ندا دی جا رہی ہے اگر وہ پہلے سے متکلم کی طرف متوجہ نہ تھا بلکہ پشت کئے کھڑا تھا تو اس وقت ندا کا مطلب یہ ہوگا کہ وہ متکلم کی طرف اپنا رخ کر لے۔

توجہ بالقلب: اگر وہ شخص متوجہ تو تھا لیکن اندیشہ ہو کہ کسی اور خیال میں مست ہے بات اچھی طرح نہ سنے گا تو اس وقت ندا کا مطلب یہ ہوگا کہ وہ اپنا رجحان ہر طرف سے ہٹا کر ہماری بات کی طرف ہمہ تن متوجہ ہو جائے اور دل سے بات سنے۔

مذکورہ تفصیل سے بات سمجھ میں آ جاتی ہے کہ سوال میں موجود صورت میں ندا درست ہے تحصیل حاصل لازم نہ آئے گا۔

**سوال:** کبھی آسمان جیسے یا سماء اور زمین کو یا ارض سے ندا دی جاتی ہے جبکہ ان دونوں میں توجہ کی صلاحیت نہیں ہے؟

**جواب:** توجہ کی دو قسمیں ہیں (۱) توجہ حقیقی (۲) توجہ حکمی

توجہ حقیقی: اگر منادیٰ میں متوجہ ہونے کی صلاحیت ہو اس سے مراد وہ ذوی العقول کے قبیل سے ہو جیسے یا زید۔

توجہ حکمی: اگر منادہ ذوی العقول کے قبیل سے نہ ہو تو پہلے اس کو ذوی العقول کے درجہ میں اتار کر اس کو منادیٰ بنایا جائے۔ مذکورہ سوال میں موجود صورت توجہ حکمی کے قبیل سے ہے۔

## لَفْظًا اَوْ تَقْدِيْرًا

ترجمہ: حرف ندا خواہ لفظاً قائم مقام کیا گیا ہو یا تقدیراً۔

## مختصر تشریح

حرف ندا لفظاً ادعو کے قائم مقام ہو جیسے یا زید ہے اس میں حرف ندا یا لفظوں میں موجود ہے۔ حرف ندا تقدیراً ادعو کے قائم مقام ہو۔ جیسے یوسف اعرض عن ھذا میں یوسف سے پہلے حرف ندا "یا" تقدیراً موجود ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے حرف ندا کبھی لفظوں میں ہوگا جیسے یا زید میں حرف ندا یا لفظوں میں ہے اور کبھی مقدر ہوگا جیسے یوسف اعرض عن ھذا میں یوسف سے پہلے یا مقدر ہے اصل میں یا یوسف تھا۔

**سوال:** یوسف مبتدا اور اعرض عن ھذا اس کی خبر ہو یہ ترکیب نہیں کر سکتے؟

**جواب:** یہ ترکیب نہیں کر سکتے اس لئے کہ مبتدا کی خبر جملہ خبریہ ہوتی ہے اور یہاں اعرض عن ھذا جملہ انشائیہ ہے۔

**سوال:** ادعو کو حذف کر کے اس کی جگہ یا حرف ندا کیوں لاتے ہیں؟

**جواب:** منادیٰ کا استعمال کثرت سے ہوتا ہے اور جس چیز کا استعمال کثرت سے ہوتا ہے وہ چیز تخفیف کو چاہتی ہے اس لئے بغرض تخفیف ادعو کو حذف کر کے حرف ندا کو اس کے قائم مقام کیا جاتا ہے۔

**فائدہ:** لفظاً او تقدیراً کا تعلق منادیٰ کے ساتھ بھی کر سکتے ہیں تو اس صورت میں مطلب ہوگا کہ منادیٰ کبھی لفظوں میں ہوگا جیسے یا زید میں زید منادیٰ ہے جو لفظوں میں ہے اور کبھی مقدر ہوگا جیسے الا یا اسجدوا میں قوم منادیٰ محذوف ہے اصل میں یا قوم اسجدوا ہے۔

**سوال:** منادیٰ کی تعریف مندوب پر بھی صادق آتی ہے جیسے کوئی اپنے باپ کی موت پر یاابتاہ کہہ کرروئے۔

**جواب:** اس میں متکلم کامقصود پکارنانہیں ہوتا نہ حقیقۃً نہ حکماً بلکہ حسرت اورحزن کا اظہار ہوتا ہےاس لئے مندوب پر منادیٰ کی تعریف صادق نہیں۔

**فائدہ:** شرح جامی میں لکھا ہے کہ مندوب کوبھی منادیٰ میں داخل کرلینا بہتر ہے۔

**سوال:** لفظاًاوتقدیراً منصوب کیوں ہیں؟

**جواب:** یہ طالباًموصوف محذوف کی صفت ہےاورموصوف اپنی صفت سےمل کر مفعول مطلق ہےجس کونصب دینے والاالمطلوب اسم مفعول ہے۔

**سوال:** منادیٰ منصوب کیوں ہے؟

**جواب:** منادیٰ کے منصوب ہونے کے بارے میں تین قول ہیں:(۱) سیبویہ: منادیٰ پرنصب فعل مقدر کی بناپر ہے۔(۲) مبرد: منادیٰ حرف ندا کی وجہ سے منصوب ہے۔ (۳) ابوعلی: حرف ندااسمائے افعال کے قبیل سے ہے اس وجہ سے اسم فعل ہونے کی بناپر منادیٰ کونصب دے گا۔

**فائدہ:** مبرداورابوعلی کےقول کےمطابق منادیٰ کےمنصوب ہونے میں فعل کاکوئی دخل نہیں ہے اس لئے ان دونوں کے مذہب پر منادیٰ مفعول بہ نہ ہوگااور ہماری بحث سے خارج ہوگااورمنادیٰ کو یہ کہنا صحیح نہ ہوگا کہ وہ مفعول بہ ہےاوراس کافعل وجوباًمحذوف ہےلیکن مصنفؒ نے سیبویہ کا قول اختیارکیا ہے اوران کے نزدیک منادیٰ فعل محذوف کی وجہ سے منصوب ہوتا ہے چنانچہ یازید کی اصل ان کےنزدیک ادعو زیدا ہے،ادعوفعل کوحذف کر دیا گیااوریہ حذف واجب ہے۔

**سوال:** یازید جس کی اصل ادعو زیدا ہےاس میں فعل کاحذف کیوں واجب ہے؟

**جواب:** اس میں قرینہ اورقائم مقام دونوں پائے جاتے ہیں۔

**سوال:** قرینہ اورقائم مقام کیا ہے؟

**جواب:** کثرت استعمال اس کے لئے قرینہ ہے۔اورحرف ندااس کا قائم مقام ہے،لہذا قرینہ اورقائم مقام کی وجہ سے حذف واجب ہوگا۔

## منادیٰ کااعراب

| (۱)وَیُبْنٰی عَلٰی مَا یُرْفَعُ بِہٖ اِنْ کَانَ مُفْرَدًا مَعْرِفَۃً، نَحْوُ یَازَیْدُ،وَیَارَجُلُ،وَیَازَیْدَانِ،وَیَازَیْدُوْنَ۔ |
|---|

ترجمہ:(۱)اورمنادیٰ مبنی ہے اس علامت پرجس کے ذریعہ رفع دیا جاتا ہے اگر منادیٰ مفردمعرفہ ہوجیسے یا زید(اے زید)یا رجل (اے مرد)یازیدان (اے دوزید)، یازیدون (اےسب زیدو)۔

## مختصرتشریح

منادیٰ کےاعراب کی چارصورتیں ہیں۔

(۱)منادیٰ اگرمفردمعرفہ یا نکرہ معینہ ہوتو رفع پرمبنی ہوتا ہے جیسے یازید اور بینا آدمی کا پکارنا یار جل۔اورمفردکا مطلب وہ مضاف یاشبہ مضاف نہ ہواورکسی بھی نکرہ پرحرفِ ندا داخل کیا جائے تو وہ نکرہ معینہ ہوجاتا ہے(یازیداس منادیٰ مفردکی مثال ہے جوندا سے پہلے معرفہ ہواورضمہ پرمبنی ہے اوریارجل اس منادیٰ کی مثال ہے جوندا کے بعدمعرفہ بنا ہے اورضمہ پرمبنی ہےاوریازیدان:الف تثنیہ پرمبنی ہےاوریازیدون واوضمہ پرمبنی ہے)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصدکیاہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصدمنادیٰ کےاعراب کوبیان کرنا ہے۔

**سوال:** منادیٰ کےاعراب کی کتنی صورتیں ہیں؟

**جواب:** منادیٰ کے اعراب کی مختلف صورتیں ہیں۔

(۱) منادیٰ مفرد معرفہ ہوتو مبنی بر رفع ہوگا جیسے یا زید، یا زیدان، یا زیدون۔

(۲) منادیٰ مستغاث باالف ہوتو فتحہ پر مبنی ہوتا ہے یا زیداہ۔

(۳) منادیٰ پر اگر لام استغاثہ داخل ہوگا تو منادیٰ مجرور ہوگا جیسے یا لَزید۔

(۴) منادیٰ مضاف ہو، نصب کے ساتھ معرب ہوگا جیسے یا رسولَ اللہ۔

(۵) منادیٰ مشابہ مضاف ہونصب کے ساتھ معرب ہوگا جیسے یا طالعا جبلا۔

(۶) منادیٰ مفرد ہو، نکرہ غیر معینہ ہو جیسے کسی اعمیٰ کا قول یا رجلا۔

**سوال:** منادیٰ مفرد معرفہ ہوتو مبنی کیوں ہوگا؟

**جواب:** منادیٰ مفرد معرفہ کافِ اسمی کی جگہ واقع ہوتا ہے اور کاف اسمی کافِ حرفی کے مشابہ ہے لفظاً اور معناً اور کاف حرفی مبنی الاصل ہے اس لئے اس کی مشابہت کی وجہ سے کاف اسمی مبنی ہوگا اور کاف اسمی کی جگہ منادیٰ واقع ہوگا تو وہ بھی مبنی ہوگا۔

**سوال:** کاف اسمی کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** کاف اسمی کہا جاتا ہے ایسے کاف کو جس کو ہٹا کر اسم کا لانا درست ہو جیسے یا زید اصل میں تھا ادعوک اس مثال میں ک کو ہٹا کر زیدا لانا درست ہے اور ادعو زیداً کہنا درست ہے۔

**سوال:** کاف حرفی کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** جس میں کاف کو ہٹا کر کسی اسم کا لانا درست نہ ہو جیسے ذالک, تلک وغیرہ میں کاف کو ہٹا کر اسم لانا چاہیں تو نہیں لا سکتے۔

**سوال:** مفرد سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** مفرد سے مراد مضاف یا مشابہ مضاف نہ ہو چاہے تثنیہ ہو یا جمع ہو جیسے یا زید، یا زیدان، یا زیدون یہاں پر زید مفرد ہے رفع پر مبنی ہے اور یا زیدان تثنیہ ہے اور الف نون پر مبنی ہے اس لئے کہ تثنیہ کا اعراب حالت رفعی میں الف نون کے ساتھ آتا ہے اور

یازیدون جمع ہےاور واؤنون پر مبنی ہےاس لئے کہ جمع مذکر سالم کا حالت رفعی میں اعراب واو نون کے ساتھ آتا ہے۔

**سوال:** مفرد کی قید کیوں لگائی؟

**جواب:** منادیٰ اگر مفرد نہ ہو بلکہ مضاف یا مشابہ مضاف ہو تو اس کا اعراب الگ آتا ہے۔

**سوال:** معرفہ کی قید کیوں لگائی؟

**جواب:** معرفہ نہ ہو بلکہ نکرہ ہو تو اس کا یہ اعراب نہیں بلکہ اس کا اعراب الگ آتا ہے۔

**سوال:** منادیٰ مفرد معرفہ رفع پر مبنی کیوں؟

**جواب:** منادیٰ مفرد معرفہ رفع پر مبنی اس لئے ہے کہ اگر سکون پر مبنی ہو تو سکون مبنی الاصل کے لئے اصل ہے اور منادیٰ مفرد معرفہ مشابہ مبنی ہے دونوں میں کوئی فرق نہیں رہے گا۔

اور اگر کسرہ پر مبنی ہو تو التباس لازم آئے گا اس منادیٰ کے ساتھ جس کی اضافت یائے متکلم کی طرف کی گئی ہو اور یاء کو حذف کر دیا ہو جیسے یاعبادی میں یا کو حذف کر کے یاعبادِ پڑھتے ہیں۔

اور اگر فتحہ پر مبنی ہو تو التباس لازم آئے گا اس منادیٰ کے ساتھ جس کی اضافت یائے متکلم کی طرف کی گئی ہو اور یاء کو الف سے بدل دیا گیا ہو اور ماقبل والے فتحہ پر اکتفا کیا گیا ہو جیسے یاغلامَ اصل میں یاغلامی تھا، یاء کو الف سے بدلا اور اس کی مناسبت سے میم کے کسرہ کو فتحہ سے بدل دیا تو یاغلاما ہوا پھر الف کو حذف کر دیا تو یاغلامَ ہوا اس لئے اب ایک ہی شکل باقی تھی کہ رفع پر مبنی پڑھا جائے، پس مبنی بر رفع پڑھا گیا۔

**سوال:** مصنفؒ یبنی علی مایرفع کیوں کہا، یبنی علی الضم کیوں نہیں کہا؟

**جواب:** مصنفؒ یبنی علی مایرفع کہا، یبنیٰ علی الضم نہیں کہا اس لئے کہ یا رجلان، یامسلمون ضمہ پر نہیں ہیں بلکہ علامت رفع پر مبنی ہیں۔

(۲)وَيُخْفَضُ بِلَامِ الْاِسْتِغَاثَةِ نَحْوُ يَالَزَيْدٍ

ترجمہ: اورمنادیٰ مجرورہوتا ہے لام استغاثہ کی وجہ سے جیسے یالزید( اے زید! مدد کر)

## مختصر تشریح

(۲)منادیٰ کے اعراب کی دوسری صورت: منادیٰ پرلام استغاثہ داخل کردیا جائے تووہ معرب اورمجرورہوگا جیسے یالزیدٍ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصدکیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصدمنادیٰ کے اعراب کی دوسری صورت کو بیان کرنا ہے اوروہ یہ ہے کہ منادیٰ پرلام استغاثہ داخل کردیا جائے تووہ معرب اورمجرورہوگا جیسے یالزیدٍ۔

**سوال:** منادیٰ پرلام استغاثہ داخل ہوتو معرب اورمجرور کیوں؟ منادیٰ مفرد معرفہ ہے مبنی بررفع ہونا چاہئے؟

**جواب:** منادیٰ مفردمعرفہ کی صورت میں مبنی بررفع کی وجہ یہ تھی کہ وہ کاف اسمی کی جگہ واقع ہوتا ہےاورکاف اسمی مشابہ ہےکاف حرفی کےاورحرف مبنی الاصل ہےتوجوحرف کے مشابہ ہوگا وہ بھی مبنی ہوگا۔

خلاصہ یہ ہوا کہ منادیٰ مفردمعرفہ کا مبنی ہوناحرف کی مشابہت کی بناء پرتھا اورلام استغاثہ لام جارہ ہے جواسم کا خاصہ ہےاس لئے اس لام کے دخول کی وجہ سےحرف کےساتھ مشابہت ضعیف ہوگئی اس لئے اسم کا جواصل حال ہے معرب ہونا اس پراس کوقائم کرکے معرب کیا گیااورلام کی وجہ سے جردیا گیا۔

نوٹ: اگرمستغاث پربغیرحرف ندا کےعطف کیا جائےتومعطوف کےلام پرکسرہ پڑھ سکتے ہیں جیسے یالزیدٍ و لعمرو، معطوف علیہ پرحرف ندا داخل ہےاورلام استغاثہ داخل ہےاورمعطوف میں بغیرحرف ندا کےلام استغاثہ داخل ہےتومعطوف کےلام کو لعمر بکسر اللام اوربفتح اللام دونوں پڑھ سکتے ہیں۔

(۳) وَيُفْتَحُ لِإِلْحَاقِ أَلِفِهَا، وَلَا لَامَ فِيهِ، نَحْوُ يَا زَيْدَاهُ!

ترجمہ: اور منادیٰ مفتوح ہوتا ہے (اس کے آخر میں) الف استغاثہ لاحق کردینے کی وجہ سے، درآنحالیکہ اس پر لام داخل نہ ہو جیسے یا زیداہ (اے زید! مدد کر)۔

## مختصر تشریح

(۳) منادیٰ کے اعراب کی تیسری صورت: منادیٰ مستغاث بالالف فتح پر مبنی ہوتا ہے درآنحالیکہ منادیٰ میں لام نہ ہو جیسے یا زیداہ اس مثال میں یا حرف ندا ہے اور زید امنادیٰ مستغاث ہے اور استغاث الف سے ہے اور ہ وقف کی ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ منادیٰ الف کے ساتھ مستغاث ہو تو فتحہ پر مبنی ہوتا ہے۔

**سوال:** منادیٰ مستغاث بالالف مبنی کیوں ہوتا ہے؟

**جواب:** منادیٰ مستغاث بالالف مفرد معرفہ ہے اس لئے مبنی ہے جس کی تفصیل گزر چکی۔

**سوال:** منادیٰ مستغاث بالالف فتح پر مبنی کیوں؟

**جواب:** منادیٰ مستغاث بالالف فتحہ پر مبنی اس لئے ہے کہ الف اپنے ماقبل فتحہ چاہتا ہے۔

نوٹ: منادیٰ مستغاث بالالف میں لام داخل نہیں ہوگا۔ اس لئے کہ الف بھی استغاثہ کا ہے اور لام بھی استغاثہ کا دو کا ایک جگہ پر اجتماع لازم آئے گا اس لئے کہ لام تقاضہ کرے گا جر کا اور الف تقاضہ کرے گا فتحہ کا اور دونوں کا ایک ساتھ آنا محال ہے۔

فائدہ: مستغاث استغاث سے ماخوذ ہے بمعنی مدد طلب کرنا، منادیٰ مستغاث میں دو چیزیں ہوتی ہیں۔ (۱) مستغاث (۲) مستغاث لہ۔

(۱) مستغاث کہتے ہیں جس سے مدد طلب کی جائے۔(۲) مستغاث لہ کہتے ہیں جس کے لئے مدد طلب کی جائے۔

مستغاث اور مستغاث لہ دونوں پر لام آتا ہے جیسے **یالزید للمظلوم** مثال مذکورہ میں زید مستغاث ہے اور مظلوم مستغاث لہ ہے اور دونوں پر لام داخل ہے صرف فرق اتنا ہے کہ مستغاث کا لام مفتوح ہے اور مستغاث لہ کا لام مکسور ہوگا۔

**سوال:** مستغاث کا لام مفتوح کیوں؟

**جواب:** مستغاث کاف اسمی کی جگہ پر واقع ہوتا ہے اور کاف اسمی کے شروع میں لام مفتوح ہوتا ہے جیسے لک وغیرہ۔

**سوال:** مستغاث لہ کے لام کو مکسور کیوں پڑھتے ہیں؟

**جواب:** مستغاث اور مستغاث لہ کے مابین تمیز کرنے کیلئے۔

**سوال:** منادیٰ مستغاث کا عامل کون ہوگا حرف ندا یا لام؟

**جواب:** حرف ندا اور لام دونوں کو عامل بنا سکتے ہیں۔البتہ لام کو عامل بنانا حرف ندا یا کے مقابلے میں بہتر ہے اس لئے کہ (۱) یا کے مقابلہ میں لام قریب ہے اور جو قریب ہوتا ہے اس کا حق بھی زیادہ ہوتا ہے (۲) لام بذات خود عامل ہے اور یا بذات خود عامل نہیں بلکہ یہ ادعو کے قائم مقام ہے اس لئے لام کو عامل بنانا بہتر ہوگا۔

**سوال:** لام استغاثہ سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** لام استغاثہ سے لام جارہ مراد ہے جو استغاثہ کے وقت مستغاث پر داخل ہو۔

**سوال:** لام استغاثہ کا متعلق کون ہے؟

**جواب:** اس میں مختلف اقوال ہیں (۱) سیبویہ کے نزدیک لام استغاثہ کا متعلق ادعو فعل مقدر ہے گویا ظرف مستقر ہے۔(۲) ابن خروف کے نزدیک لام زائدہ ہے تو اس کا متعلق کوئی نہیں اور اس کا مدخول منصوب ہے محلاً یا تقدیراً۔(۳) مبرد کے نزدیک اس کا متعلق حرف ندا ہے کیونکہ حرف ندا فعل کے قائم مقام ہے تو ان کے نزدیک یہ ظرف لغو ہے۔

**(۴) وَيُنْصَبُ مَا سِوَاهُمَا نَحْوُ يَا عَبْدَ اللهِ وَيَا طَالِعًا جَبَلًا وَيَا رَجُلًا لِغَيْرِ مُعَيَّنٍ**

ترجمہ: اور جو منادیٰ ان دونوں (یعنی منادیٰ مفرد معرفہ اور منادیٰ مستغاث) کے علاوہ ہو، وہ منصوب ہوتا ہے جیسے یا عبد اللہ (اے اللہ کے بندے)، یا طالعا جبلا (اے پہاڑ پر چڑھنے والے) اور یا رجلا (اے کوئی مرد) کسی غیر متعین شخص کے لئے۔

## مختصر تشریح

منادیٰ کے اعراب کی چوتھی صورت: منادیٰ مضاف یا مشابہ مضاف ہو یا نکرہ غیر معینہ ہو تو منصوب ہوگا جیسے منادیٰ مضاف کی مثال: یا عبدَ اللہ۔ منادیٰ مشابہ مضاف کی مثال: یا طالعا جبلا۔ منادیٰ نکرہ غیر معینہ کی مثال: یا رجلا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ منادیٰ مفرد معرفہ اور مستغاث نہ ہو تو منادی معرب ہوگا اور اس کا اعراب نصب کے ساتھ آئے گا۔

**سوال:** عقلی طور پر اس کی کتنی صورتیں ہیں؟

**جواب:** عقلی طور پر اس کی تین صورتیں ہیں۔ (۱) منادی معرفہ نہ ہو بلکہ مضاف ہو جیسے یا عبد اللہ۔ (۲) منادیٰ مفرد نہ ہو بلکہ مشابہ مضاف ہو جیسے یا طالعا جبلا۔ (۳) منادیٰ مفرد نہ ہو نکرہ ہو جیسے اندھے کا پکارنا یا رجلا۔ (۴) نہ مفرد ہو نہ معرفہ ہو جیسے یا حسن و جھہ ظریفا۔

**نوٹ:** مصنفؒ نے نمبر چار کو بیان نہیں کیا اس لئے کہ نمبر ۲ کی مثال میں اس کا احتمال پایا جاتا ہے۔

**سوال:** شبہ مضاف کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** شبہ مضاف وہ اسم ہے جو دوسرے اسم (معمول) سے مل کرتام ہوجائے جس طرح مضاف، مضاف الیہ سے مل کر تام ہوجاتا ہے جیسے **طالعا جبلا** میں **طالعا** اس کے معمول **جبلا** سے مل کرتام ہوگیا۔

**سوال:** مصنفؒ نے منادیٰ کے چاراحوال لکھے ہیں (۱) علامت رفع پر مبنی ہونا (۲) مجرورہونا (۳) فتح پر مبنی ہونا (۴) منصوب ہونا۔ ان چاروں میں منصوب پر باقی تین کو مقدم کیوں کیا؟

**جواب:** (۱) ایک وجہ یہ ہے کہ منصوب کے مواقع کثیر ہے (۱) مضاف (۲) مشابہ مضاف۔ (۳) نکرہ لیکن باقی تینوں میں سے ہر ایک کا موقع قلیل ہے اس لئے کہ علامت رفع پر مبنی ہونا مفرد معرفہ کے ساتھ مختص ہے اور مجرور ہونا لام استغاثہ کے ساتھ مختص ہے اور فتحہ پر مبنی ہونا الف استغاثہ کے ساتھ خاص ہے اور قلیل بمنزلہ جز ہوتا ہے اور کثیر بمنزلہ کل ہے اور جز، کل پر مقدم ہوتا ہے اس لئے منصوب پر باقی تین کو مقدم کیا۔

(۲) دوسری وجہ یہ ہے کہ اس میں اختصار ہے اس طرح کہ تینوں مواقع بیان کر کے مصنفؒ نے لکھ دیا کہ **وینصب ما سوا ھما** اگر اس کے برعکس کرتے تو عبارت طویل ہوجاتی۔

**سوال:** کافیہ کی عبارت **وینصب ما سوا ھما** میں تثنیہ کی ضمیر صحیح نہیں اس لئے کہ مرجع تین ہیں (۱) منادیٰ مفرد معرفہ (۲) مستغاث باللام (۳) مستغاث بالالف؟

**جواب:** ضمیر کا مرجع منادیٰ مفرد معرفہ اور مستغاث ہے خواہ مستغاث باللام ہو یا مستغاث بالالف ہو لہٰذا تثنیہ کی ضمیر صحیح ہے۔

# منادیٰ کے توابع کا اعراب

(۱) وَتَوَابِعُ الْمُنَادٰی اَلْمَبْنِیِّ الْمُفْرَدَۃُ مِنَ التَّاکِیْدِ، وَالصِّفَۃِ، وَعَطْفِ الْبَیَانِ، وَالْمَعْطُوْفِ بِحَرْفِ الْمُمْتَنِعِ دُخُوْلُ "یَا" عَلَیْہِ تُرْفَعُ عَلٰی لَفْظِہٖ، وَتُنْصَبُ عَلٰی مَحَلِّہٖ، مِثْلُ یَازَیْدُنِ الْعَاقِلُ وَالْعَاقِلَ

ترجمہ: (۱) اور منادیٰ مبنی کے مفرد توابع یعنی تاکید، صفت، عطف بیان اور وہ معطوف بحرف جس پر یا کا داخل ہونا ممتنع ہوتا ہے منادیٰ کے لفظ پر حمل کرتے ہوئے، اور منصوب ہوتے ہیں منادیٰ کے محل پر حمل کرتے ہوئے جیسے یا زید العاقلُ / العاقلَ (اے عقلمند زید)۔

## مختصر تشریح

منادیٰ کے دو اعراب ہیں: (۱) منادیٰ اگر مفرد معرفہ یا نکرہ معینہ ہو تو رفع پر مبنی ہوتا ہے۔ (۲) اگر منادیٰ مضاف یا مشابہ مضاف ہوتا ہے یا نکرہ غیر معینہ ہوتا ہے تو منصوب ہوتا ہے۔
اب یہ جاننا چاہئے کہ منادیٰ کے بعد کبھی چار چیزوں میں سے کوئی ایک چیز آتی ہے:
(۱) منادیٰ کی تاکید (۲) منادیٰ کی صفت (۳) منادیٰ کا عطف بیان (۴) معرف باللام عطف کے ساتھ۔ ان چاروں توابع کا اعراب کیا ہوتا ہے؟ اس عبارت میں اس کا بیان ہے۔
چنانچہ (۱) منادیٰ مبنی علی الرفع (منادیٰ کے اعراب کی پہلی قسم) کا تابع: تاکید، صفت، عطف بیان اور وہ معطوف جس پر حرف ندا یا داخل نہیں ہوسکتا (معطوف معرف باللام ہو) اگر مفرد ہو تو ان توابع کا حکم یہ ہے کہ لفظِ منادیٰ پر حمل کرتے ہوئے ان کو مرفوع پڑھنا بھی جائز ہے، کیونکہ منادیٰ لفظاً مرفوع ہے اور منادیٰ کے محل پر حمل کر کے منصوب پڑھنا بھی جائز ہے کیونکہ منادیٰ محلاً بر بنائے مفعولیت منصوب ہے۔ تاکید کی مثال جیسے یا قوم اجمعون۔ اجمعین۔ صفت کی مثال جیسے یا زید العاقلُ۔ العاقلَ۔ عطف بیان کی مثال جیسے یا غلام بشرٌ۔ بشراً۔ معرف باللام کی مثال جیسے یا زید و الحارث و الحارثَ۔

اور چوتھی صورت: جب منادیٰ کا تابع معرف باللام ہوتو بہتر کونسا اعراب ہے؟
اس میں اختلاف ہے: خلیل نحوی کے نزدیک بہتر رفع ہے اور ابو عمرو بن العلانحوی کے نزدیک بہتر نصب ہے اور ابوالعباس مبرد کے نزدیک اگر معطوف سے الف لام دور ہوسکتا ہے جیسے **الحسن** سے دور ہوسکتا ہے تو پھر رفع بہتر ہے اور اگر الف لام دور نہیں ہوسکتا جیسے **العجم** سے تو پھر نصب بہتر ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** منادیٰ مبنی کے توابع کا اعراب بیان کرنا ہے۔ اور اس سے مراد وہ اسماء ہیں جو منادیٰ مبنی کے تابع ہو کر مذکور ہوتے ہیں۔

**سوال:** اس کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** اس کی تفصیل یہ ہے کہ منادیٰ مبنی علی الضم کے توابع کی دو قسمیں ہیں۔
(۱) تاکید، صفت، عطف بیان اور معطوف معرف باللام۔ (۲) بدل اور معطوف غیر معرف باللام۔
اول کی دو قسمیں ہیں: (۱) وہ توابع جو مفرد ہو (۲) وہ توابع جو مضاف ہوتے ہیں۔

**سوال:** مفرد سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** مفرد سے مراد عام ہے خواہ حقیقۃً ہو یا حکماً۔

**سوال:** حکماً سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** حکماً سے مراد اضافت لفظی ہے۔

### فوائد قیود

(۱) **توابع المنادیٰ المبنی** میں **المبنی** کی قید سے منادیٰ معرب کے توابع کو خارج کر دیا اس لئے کہ معرب کا تابع لفظ میں ہوتا ہے۔

(۲)**علی الضم** کی قید سے منادیٰ مبنی علی الفتحہ کے توابع کو خارج کر دیا اس لئے کہ اس کے تابع میں نصب متعین ہے کیونکہ اس صورت میں منادیٰ کا لفظ اور محل ایک ہی چیز کا تقاضہ کرتا ہے اور وہ نصب ہے۔

(۳)**المفرد** کی قید سے مضاف توابع کو خارج کر دیا اس لئے کہ اس میں بھی نصب متعین ہے کیونکہ جب وہ براہ راست منادیٰ ہوتا ہے تب تو منصوب ہی ہوتا ہے تو توابع ہونے کی صورت میں بدرجہ اولی ہوگا۔

**نوٹ:** مفرد سے مراد عام ہے خواہ حقیقی ہو یا حکمی, حکمی سے مراد اضافت لفظی اور شبہ مضاف اور اضافت معنوی مراد نہیں ہے اسلئے کہ اضافت معنوی سے مضاف ہونا یہ دونوں مفرد کے حکم ہے اسلئے کہ دونوں میں مفرد کی طرح رفع اور نصب دونوں پڑھنا درست ہے۔

اب اصل حکم کی طرف آیئے۔

منادیٰ مبنی علی الضم کے وہ توابع جو مفرد میں خواہ حقیقۃً ہو یا حکماً جیسے تاکید، صفت، عطف بیان اور معطوف معرف باللام (ایسا معطوف جس پر حرف ندا کا داخل ہونا محال ہو) پس ایسے توابع کا حکم یہ ہے کہ لفظ منادیٰ پر حمل کرتے ہوئے ان کو مرفوع پڑھنا بھی جائز ہے اور منادیٰ کے محل پر حمل کرتے ہوئے نصب پڑھنا بھی جائز ہے۔

**سوال:** لفظ منادیٰ پر حمل کرتے ہوئے ان کو مرفوع پڑھنا کیوں جائز ہے؟

**جواب:** لفظ منادیٰ پر حمل کرتے ہوئے ان کو مرفوع پڑھنا اس لئے جائز ہے اس کا متبوع منادیٰ لفظاً مرفوع ہے اور اس کا مبنی ہونا عارضی ہے۔

**سوال:** منادیٰ کے محل پر حمل کرتے ہوئے نصب پڑھنا کیوں جائز ہے؟

**جواب:** منادیٰ کے محل پر حمل کرتے ہوئے نصب پڑھنا اس لئے جائز ہے کہ منادیٰ مبنی کے تابع کا حق ہے کہ محل متبوع منادیٰ کا تابع ہو اور متبوع اس جگہ مفعولیت کی بنا پر محلاً منصوب ہے اس لئے اس کا تابع بھی منصوب ہوں گا۔

صفت کی مثال: **یازیدن العاقلُ** منادیٰ مبنی کے لفظ پر حمل کرتے ہوئے مرفوع ہے۔

اوریازیدن العاقلَ منادیٰ مبنی کے محل پرحمل کرتے ہوئے منصوب ہے۔ چنانچہ زید بربنائے مفعولیت محلاً منصوب ہےاس لئے کہ یا حرف ندا ادعو فعل کے قائم مقام ہوکرفعل بافاعل اورزید مفعول بہ۔

تاکید لفظی کی مثال: یامطر مطرُ منادیٰ مبنی کے لفظ پرحمل کرتے ہوئے مرفوع ہے۔ یامطر مطرا منادیٰ مبنی کے محل پرحمل کرتے ہوئے منصوب ہے۔

تاکید معنوی کی مثال: یاتیم اجمعون منادی مبنی کے لفظ پرحمل کرتے ہوئے مرفوع ہے۔یاتیم اجمعین منادی مبنی کے محل پرحمل کرتے ہوئے منصوب ہے۔

عطف بیان کی مثال: یاغلام بشر بشرُ منادی مبنی کے لفظ پرحمل کرتے ہوئے مرفوع ہے۔یاغلام بشر بشرا منادی مبنی کے محل پرحمل کرتے ہوئے منصوب ہے۔

معطوف معرف باللام کی مثال: یازیدن الحارثُ لفظ پرحمل کرتے ہوئے مرفوع ہے۔ یازیدن الحارثَ محل پرحمل کرتے ہوئے منصوب ہے۔

**سوال:** مصنفؒ نے فقط صفت کی مثال کو کیوں بیان کیا؟

**جواب:** کثرت استعمال کی وجہ سے صفت کی مثال کو بیان فرمایا۔

| وَالْخَلِيْلُ فِي الْمَعْطُوْفِ يَخْتَارُ الرَّفْعَ، وَاَبُوْ عَمْرٍو النَّصْبَ، وَاَبُو الْعَبَّاسِ اِنْ كَانَ كَالْحَسَنِ فَكَالْخَلِيْلِ، وَاِلَّا فَكَاَبِيْ عَمْرٍو |
|---|

ترجمہ: اورامام خلیل معطوف میں رفع پسند کرتے ہیں، اوراماابوعمرونصب پسند کرتے ہیں، اورامام ابوالعباس (مبرد کہتے ہیں کہ) اگر وہ معطوف الحسن کی طرح ہےتو (ان کا مذہب) امام خلیل کی طرح ہے، ورنہ توان کا مذہب امام ابوعمرو کی طرح ہے۔

## مختصر تشریح

جب منادیٰ کا تابع معرف باللام ہوتو بہتر کونسا اعراب ہے؟ اس میں اختلاف ہے:

5 خلیل نحوی کے نزدیک بہتر رفع ہے اور ابوعمرو بن العلانحوی کے نزدیک بہتر نصب ہے اور ابو العباس مبرد کے نزدیک اگر معطوف سے الف لام دور ہوسکتا ہے جیسے **الحسن** سے دور ہوسکتا ہے تو پھر رفع بہتر ہے اور اگر الف لام دور نہیں ہوسکتا جیسے **العجم** سے تو پھر نصب بہتر ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اختلافی مسئلہ کو بیان کرنا ہے اور وہ یہ ہے کہ منادی مبنی علی الضم کا تابع معطوف معرف باللام ہو تو اس کا (معطوف جو تابع ہے) حکم یہ ہے کہ لفظ پر حمل کرتے ہوئے رفع اور محل پر حمل کرتے ہوئے نصب پڑھ سکتے ہیں البتہ مختار کیا ہے اس میں اختلاف ہے۔

چنانچہ اس میں تین قول ہیں: (۱) خلیل نحوی کہتے ہیں مختار معطوف میں رفع ہے۔ (۲) ابوعمرو کہتے ہیں کہ معطوف میں نصب مختار ہے۔ (۳) اور ابوالعباس المبرد کہتے ہیں کہ معطوف پر الف لام جو داخل ہے وہ الف لام **الحسن** کے مانند ہو تو خلیل نحوی کے قول کے مانند رفع پڑھنا مختار ہے اگر **الحسن** کے الف لام کے مانند نہ ہو تو ابوعمرو کے قول کے مانند نصب پڑھنا مختار ہے۔

**سوال:** خلیل نحوی معطوف میں رفع کو پسندیدہ اور مختار کیوں کہتے ہیں؟

**جواب:** خلیل نحوی معطوف میں رفع کو پسندیدہ اور مختار اس لئے کہتے ہیں کہ معطوف دراصل مستقل منادی ہے کیونکہ حرف عطف، حرف ندا کے قائم مقام ہوتا ہے لیکن اس جگہ معطوف معرف باللام ہے جس کی وجہ سے حرف ندا اس پر داخل نہیں ہوسکتا اس لئے کہ الف ولام حرف تعریف ہے اس سے بھی کلمہ معرفہ ہوجاتا ہے اور حرف ندا بھی حرف تعریف ہے لہذا معرف باللام کے ساتھ اگر حرف ندا داخل ہوتا تو تعریف کے دو آلے ایک اسم پر جمع ہوجاتے اور یہ ناجائز ہے، بہرحال معطوف معرف باللام پر حرف ندا تو داخل نہ ہوسکے گا اس لئے ہم یہ

نہیں کہہ سکتے کہ اس کو مستقل منادی کا درجہ دے دیا جائے لیکن اس کو اس کے درجہ سے بالکل گرا کر خالص تابع کے درجہ میں بھی نہ رکھا جائے۔

اس کی تفصیل یہ ہے کہ اگر معطوف پر الف لام داخل نہ ہوتا تو وہ مستقل منادیٰ ہوتا اور مفرد، معرفہ ہونے کی وجہ سے علامت رفع پر مبنی ہوتا (مفرد میں رفع، تثنیہ میں الف اور جمع میں واو) آتا لیکن معرف باللام ہونے کی وجہ سے حرف ندا نہ آیا جس کی وجہ سے ایسا منادیٰ نہ بن سکا، لیکن کچھ ایسی صورت اختیار کی جائے کہ اس کا منادی پن ختم نہ ہو کچھ اثر منادیٰ کا باقی رہے اس کی شکل یہی ہے جو ہم نے اختیار کی ہے کہ اس کو مبنی تو قرار نہ دیجئے، معرب کر دیجئے؛ لیکن معرب کرنے کے بعد اس کو مرفوع رکھئے، تاکہ دونوں کی رعایت ہو جائے۔

**سوال:** ابوعمرو معطوف میں نصب کو پسندیدہ اور مختار کیوں کہتے ہیں؟

**جواب:** ابوعمرو: جب معطوف معرف باللام ہے اور معرف باللام ہونے کی وجہ سے حرف ندا اس پر داخل نہیں ہو سکتا تو اس کو خواہ مخواہ منادیٰ بنانے کی کوشش کیوں کی جا رہی ہے وہ تو خالص تابع ہے اور چونکہ منادیٰ مبنی ہے، مبنی کا تابع محل کے تابع ہوتا ہے اور منادیٰ مفعول ہونے کی وجہ سے محل کے اعتبار سے منصوب ہے اس لئے معطوف پر نصب آنا چاہئے۔

**سوال:** ابوالعباس المبرد کے نزدیک معطوف پر الف لام جو داخل ہے وہ الف لام **الحسن** کے مانند ہو تو خلیل نحوی کے قول کے مانند رفع پڑھنا مختار ہے اگر **الحسن** کے الف لام کے مانند نہ ہو تو ابوعمرو کے قول کے مانند نصب پڑھنا مختار ہے ایسا کیوں؟۔

(۳) ابوالعباس مبرد کے قول کو سمجھنے سے پہلے بطور تمہید کے ایک بات جاننا ضروری ہے۔

الف لام کی تین قسمیں ہیں (۱) ایسا اسم جس پر الف لام داخل نہ ہو سکتا ہو یہ اس وقت ہے جب کہ صیغہ صفت اور مصدر نہ ہو لفظ کو بغیر الف کے وضع کیا ہو جیسے جعفر وغیرہ۔

(۲) ایسا اسم جس کے شروع میں الف لام وضع کے ساتھ ہو یہ الف لام وجوبی ہے جیسے **النجم، الصعق**، وغیرہ

(۳) ایسا اسم جس پر الف لام داخل کرنا جائز ہو جبکہ علم صفت کا صیغہ ہو یا مصدر ہو

اور وضع کے وقت الف لام داخل نہ ہو اور یہ الف لام جوازی ہے جیسے **الحسن**۔

رفع: اگر معطوف پر الف لام جوازی ہے تو خلیل نحوی کے قول کو راجح قرار دیا جائے گا اس لئے کہ الف لام جوازی ہے جو جدا ہو سکتا ہے اور الف لام جدا ہونے کی صورت میں معطوف کو مستقل منادیٰ ممکن ہے لہٰذا مستقل منادیٰ کی رعایت کرتے ہوئے اس میں رفع مختار ہوگا۔

نصب: اگر معطوف پر الف لام وجوبی ہے تو ابوعمرو کے قول کو راجح قرار دیا جائے گا اس لئے کہ الف لام وجوبی ہوگا تو کبھی جدا نہ ہوگا تب تو ظاہر ہے کہ حرف ندا داخل نہیں ہوگا لہٰذا اس کو مستقل منادیٰ بنانا صحیح نہ ہوگا اس لئے خالص تابع کا حکم ہوگا اور پہلے معلوم ہو چکا ہے کہ منادیٰ مبنی کا تابع محل کے تابع ہوگا اور منادیٰ کا محل مفعولیت کی بنیاد پر نصب کا ہے اس لئے معطوف پر بھی نصب مختار ہوگا۔

## (۲)وَالْمُضَافَةُ تُنْصَبُ

ترجمہ: (منادیٰ کے توابع کا دوسرا اعراب) اور (منادیٰ مبنی بر علامت رفع کے) مضاف توابع منصوب ہوں گے۔

## مختصر تشریح

اگر منادیٰ مبنی علی الرفع کا تابع مضاف ہو تو صرف منصوب ہوگا جیسے (۱) تاکید کی مثال: یاتیمُ کلھم۔ (۲) صفت کی مثال: یازیدُ ذا المال۔ (۳) عطف بیان کی مثال: یارجلُ اباعبداللہ۔ معرف باللام معطوف مضاف نہیں ہوسکتا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد منادیٰ مبنی کی قسم اول۔ جس کی دوسری صورت کو بیان کرنا ہے کہ جب منادیٰ مبنی علی الرفع کے توابع مضاف ہو تو منصوب ہوں گے۔

**سوال:** منادیٰ مبنی علی الرفع کا توابع مضاف ہوتو منصوب کیوں ہوں گے؟

**جواب:** منادیٰ مبنی علی الرفع کا توابع مضاف ہوتو منصوب اس لئے ہیں کہ اگر یہ توابع منادیٰ ہوتے تو مضاف ہونے کی وجہ سے منصوب ہوتے تو جب منادیٰ کی حالت میں نصب آتا تو تابع ہونے کی صورت میں بدرجہ اولی نصب آنا چاہئے۔

**سوال:** اضافت سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** اضافت سے اضافت معنویہ مراد ہے کیونکہ اضافت لفظی اور شبہ مضاف مفرد کے حکم میں ہے۔

منادیٰ مبنی علی الرفع کے توابع مضاف ہو اس کے مثالیں حسب ذیل ہیں: (۱) تاکید کی مثال: یاتیمُ کلّھم۔ (۲) صفت کی مثال: یازیدُ ذاالمال۔ (۳) عطف بیان کی مثال: یارجلُ اباعبداللہ۔

## قاعدہ

وَالْبَدَلُ وَالْمَعْطُوْفُ غَيْرَ مَاذُكِرَ حُكْمُهُ حُكْمُ الْمُسْتَقِلِّ مُطْلَقًا

ترجمہ: اور بدل اور اس کے معطوف کا حکم جو مذکورہ معطوف کے علاوہ ہو، مطلقاً منادیٰ مستقل کا حکم ہے۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: منادیٰ مبنی علی الرفع کا بدل اور اس معطوف کا حکم جو معرف باللام نہ ہو، مستقل منادیٰ کا حکم ہے۔ اور یہ حکم مطلقاً ہے خواہ وہ بدل اور معطوف مفرد ہوں یا مضاف ہوں یا مشابہ مضاف ہوں، ہر حال میں وہ مستقل منادیٰ کی طرح ہیں جیسے یازیدُ عمرو، یازیدُ اخاعمرو، یازیدُ طالعاً جبلاً، یازیدُ رجلاً صالحاً یہ تمام بدل کی مثالیں ہیں۔ یازیدُ و عمرو، یازید وأخاعمرو، یازیدو طالعا جبلا، یازیدو رجلا صالحا یہ تمام معطوف کی مثالیں ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد دوسری قسم بدل اور معطوف غیر معرف باللام کے حکم کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** اس کا حکم کیا ہے؟

**جواب:** بدل اور معطوف غیر معرف باللام مستقل منادیٰ کا حکم رکھتا ہے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ منادی مفرد معرفہ ہوتو مبنی بر رفع اور منادیٰ مضاف یا مشابہ مضاف یا نکرہ ہوتو منصوب اسی طرح ان کا بھی یہ حکم ہوگا چنانچہ

(۱) بدل کی مثال: یازید عمرو میں عمرو، زید سے بدل ہے اور مستقل منادیٰ کے حکم میں ہے اور مفرد معرفہ ہے لہذا مبنی بر رفع ہوگا۔

(۲) مضاف کی مثال: یازید اخاعمرو میں اخاعمرو بدل ہے اور مستقل منادیٰ کے حکم میں ہے اور وہ مضاف ہے لہذا منصوب ہوگا۔

(۳) شبہ مضاف کی مثال: یازید طالعا جبلا میں طالعا جبلا بدل ہے اور مستقل منادیٰ کے حکم میں ہے اور شبہ مضاف ہے لہذا منصوب ہوگا۔

نکرہ کی مثال: یازید رجلا صالحا میں رجلا بدل ہے اور مستقل منادیٰ کے حکم میں ہے اور نکرہ ہے لہذا منصوب ہوگا۔

**نوٹ:** بدل جب نکرہ ہوتو اس کی صفت لانا ضروری ہے جیسے مثال مذکور رجلا صالحا میں لائے ہیں۔

**سوال:** اس کا حکم مستقل منادیٰ کا کیوں؟

**جواب:** اس کا حکم مستقل منادیٰ اس لئے ہے کہ مبدل منہ اور بدل میں اصل بدل ہوتا ہے اور عطف بیان میں مقصود تابع ہوتا ہے گویا یوں سمجھا جائے گا کہ اصل منادیٰ، بدل اور عطف بیان ہے۔

## قاعدہ

**وَالْعَلَمُ الْمَوْصُوْفُ بِابْنٍ وَابْنَةٍ مُضَافًا اِلٰی عَلَمٍ آخَرَ يُخْتَارُ فَتْحُهُ**

ترجمہ: اور وہ (منادیٰ برضمہ) علم جس کی صفت ابن یا ابنة کے ساتھ لائی گئی ہو، درآنحالیکہ وہ ابن اور ابنة دوسرے علم کی مضاف ہوں، اس پر فتحہ پسند کیا جاتا ہے۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: جب منادیٰ مفرد معرفہ عَلَم ہو، اور اس کی صفت لفظ ابن یا ابنة آئے اور لفظ ابن یا ابنة دوسرے عَلَم کی طرف مضاف ہوں تو فتحہ بہتر ہے اور ضمہ جائز ہے۔ جیسے یازیدَ بنَ الحارث کیونکہ اس طرح کے ناموں کا استعمال کثرت سے ہوتا ہے اس لئے تخفیف کی غرض سے فتحہ بہتر ہے۔

نوٹ: یہ قاعدہ مذکورہ بالا ضابطے سے گویا مستثنیٰ ہے۔ ضابطہ یہ تھا کہ منادیٰ مفرد معرفہ بہرصورت علامتِ رفع پر مبنی ہوتا ہے اس ضابطہ سے یہ صورت مستثنیٰ ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** اس عبارت سے مصنفؒ کا مقصد ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ آپ نے کہا منادیٰ مفرد معرفہ مبنی علی الرفع ہوتا ہے یہ قاعدہ یازیدَ بن عمرو جیسی مثال سے ٹوٹ جاتا ہے اس لئے کہ زید مفرد معرفہ ہے اس کے باوجود اس میں فتحہ مختار ہے؟

اس کا جواب مذکورہ عبارت سے دیا کہ وہ علم جو منادیٰ مفرد معرفہ ہو اور ابن یا ابنة سے اس کی صفت لائی گئی ہو اور ابن یا ابنة کی اضافت دوسرے علم کی طرف ہو تو ایسے منادی کو مبنی بررفع پڑھنا بھی جائز ہے لیکن فتحہ مختار ہے جیسے یازیدَ بن عمرو۔

اس مثال میں زید منادیٰ مفرد معرفہ ہے اس کی صفت ابن کے ذریعے لائی گئی اور ابن کی اضافت عمرو علم کی طرف کی گئی تو قاعدہ کی رو سے زید کو مبنی بر رفع پڑھنا بھی جائز ہے لیکن فتحہ مختار ہے۔

**سوال:** فتحہ کیوں مختار ہے؟

**جواب:** فتحہ اس لئے مختار ہے کہ یہ کثیر الاستعمال ہے اور جو چیز کثیر الاستعمال ہوتی ہے وہ تخفیف کو چاہتی ہے اور ضمہ کے مقابلہ میں فتحہ میں خفت ہے پس فتحہ پڑھنا اولی ہے۔

**سوال:** بحث منادیٰ کی ہے اور علم کی مستقل بحث معرفہ کے بیان میں آنے والی ہے اس لئے علم کا ذکر اس جگہ بے محل ہے؟

**جواب:** العلم میں الف لام عہد خارجی کا ہے جس سے مراد وہ علم ہے جو منادیٰ ہو چنانچہ شرح جامی میں ہے (ای العلم المنادی) معلوم ہوا اس جگہ علم مطلق مراد نہیں ہے۔

**سوال:** یازید الظریف ابن بکر میں زید علم ہے جو منادیٰ ہے اور ابن سے موصوف ہے اور دوسرے علم کی طرف مضاف بھی ہے اس کے باوجود منادیٰ پر فتحہ جائز نہیں؟

**جواب:** ایک شرط یہ بھی ہے کہ علم اور ابن کے درمیان فصل نہ ہو اور مثال مذکور میں فصل ہے کیونکہ الظریف درمیان میں ہے۔

## قاعدہ

وَاِذَا نُوْدِیَ الْمُعَرَّفُ بِاللَّامِ قِیْلَ یَآاَیُّهَا الرَّجُلُ، وَیَاهٰذَا الرَّجُلُ، وَیَا اَیُّ هٰذَا الرَّجُلُ، وَالْتَزَمُوْا رَفْعَ الرَّجُلِ لِاَنَّهُ اَلْمَقْصُوْدُ بِالنِّدَاءِ وَتَوَابِعِهٖ لِاَنَّهَا تَوَابِعُ مُعْرَبٍ

ترجمہ: اور جب معرف باللام کو پکارا جائے، تو کہا جائے گا: یا ایها الرجل (اے مرد) یا هذا الرجل اور یا ایهذا الرجل اور نحویوں نے رجل کے رفع کو التزام کیا ہے، اس

لئے کہ وہی نداء سے مقصود ہے، اور اس کے توابع کے رفع کا (التزام کیا ہے) اسلئے کہ وہ معرب کے توابع ہے۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: معرف باللام پر حرف ندا داخل نہیں ہوسکتا کیونکہ دو حرف تعریف جمع نہیں ہو سکتے ،لیکن اگر اس کو منادیٰ بنانا مقصود ہو تو اسم مبہم کا واسطہ لانا ضروری ہے اور وہی بظاہر منادیٰ ہوگا اور معرف باللام اس کی صفت ہوگا اور حقیقت میں معرف باللام منادیٰ ہوگا اور وہ اسم مبہم أیھا، ھذا، اور أیھذا ہیں۔

جیسے یا ایھا الرجلُ، یا ھذا الرجلُ، یا ایھذا الرجلُ میں الرجل پر بھی رفع پڑھیں گے کیونکہ حقیقت میں وہی منادیٰ ہے، اگرچہ لفظوں میں اسم مبہم کی صفت ہے پس اس پر رفع ونصب دونوں جائز ہونے چاہیئے، مگر نحویوں نے اس کے رفع کا التزام کیا ہے۔

اسی طرح الرجل کا جو تابع آئے گا نحویوں نے اس کے رفع کا بھی التزام کیا ہے جیسے یاایھا الرجل الظریف اور یاایھا الرجل ذو المال، یہ منادیٰ معرب کا تابع ہے اور رفع ونصب دونوں کا جواز منادیٰ مبنی کے توابع میں تھا نہ کہ منادیٰ معرب کے توابع میں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ جب متکلم معرف باللام کے ذریعہ پکارنے کا ارادہ کرے تو حرف ندا اور منادیٰ کے درمیان فصل لانا ضروری ہے جیسے یاایھا الناس اس میں الناس معرف باللام ہے، براہ راست اس پر حرف ندا داخل نہیں کر سکتے لہذا یا اور الناس کے مابین ایھا کا فصل لانا ضروری ہوگا۔

**سوال:** فصل لانا کیوں ضروری ہے؟

**جواب:** جب منادیٰ معرف باللام ہوگا حرف ندا لائیں گے اور حرف ندا بھی آلۂ

تعریف ہے تو دو آلہ تعریف کا اجتماع لازم آئے گا اس لئے درمیان میں فصل لانا ضروری ہے۔

**سوال:** فصل کس چیز سے لایا جائے گا؟

**جواب:** عامۃً فصل تین طریقوں سے لاتے ہیں۔(۱) کبھی فصل ایھا کے ذریعہ جیسے یا ایھا الرجل (۲) کبھی فصل ھذا کے ذریعہ لائیں گے جیسے یا ھذا الرجل (۳) کبھی فصل ایھذا کے ذریعہ جیسے یا ایھذا الرجل۔

**سوال:** فصل کے لئے ایھا، ھذا، ایھذا کا انتخاب کیوں کیا؟

**جواب:** ایھا کا انتخاب اس لئے کیا کہ ای ابہام کے لئے آتا ہے ھا تنبیہ کے لئے اور ابہام کے بعد جو چیز ذکر کی جاتی ہے وہ اوقع فی النفس ہوتی ہے۔

**سوال:** ھذا کا انتخاب کیوں کیا؟

**جواب:** ھذا کا انتخاب اس لئے کیا اسم اشارہ ابہام کے لئے آتا ہے اور ابہام کے بعد جو چیز ذکر کی جاتی ہے وہ اوقع فی النفس ہوتی ہے۔

**سوال:** ایھذا کا انتخاب کیوں کیا؟

**جواب:** ایھذا کا انتخاب اس لئے کیا کہ ای ابہام کے لئے اور ھذا اسم اشارہ ابہام کے لئے اور ابہام کے بعد جو چیز ذکر کی جاتی ہے وہ اوقع فی النفس ہوتی ہے، اسی لئے ان تینوں کا انتخاب کیا۔

**سوال:** یا ایھا الرجل، یا ھذا الرجل، یا ایھذا الرجل میں الرجل پر کیا اعراب آئے گا؟

**جواب:** اس کے اعراب میں اختلاف ہے نحویوں کی ایک جماعت کا کہنا ہے کہ ان تینوں مثالوں میں الرجل پر رفع، فتحہ دونوں پڑھ سکتے ہیں۔

**سوال:** رفع اور فتحہ کیوں؟

**جواب:** رفع اس لئے کہ مقصود بالنداالرجل ہے نہ کہ فصل اس لئے الرجل منادیٰ مفرد معرفہ کے حکم میں ہے اور وہ مبنی بر رفع ہوتا ہے۔ اور فتحہ پڑھنا محل پر حمل کرتے ہوئے۔

(۲)دوسری جماعت کا کہنا ہے کہ الرجل پر رفع لازم اور ضروری ہے کیونکہ مقصود بالندا الرجل ہے اور ای اور فصل ندا کے لئے وسیلہ ہے اس لئے اگر الرجل کو حذف کر دیا جائے تو ندا باطل ہو گی یہ اس بات کی دلیل ہے کہ فصل وسیلہ ہے لہذا رفع لازم ہے۔

**سوال:** یا ایھا الرجل میں الرجل کا جو تابع ہوگا اس پر کیا اعراب آئے گا؟

**جواب:** یا ایھا الرجل میں الرجل کا جو تابع ہوگا اس پر رفع لازم ہے چاہے تابع مفرد ہو یا مضاف جیسے یا ایھذا الرجل الکریم میں الکریم، یا ایھذا الرجل صاحب الکریم میں صاحب الکریم پر رفع لازم ہے۔

**سوال:** کیوں رفع لازم ہے؟

**جواب:** رفع اس لئے لازم ہے کہ وہ معرب کے توابع ہیں ،رفع ونصب کا حکم منادیٰ مبنی کے توابع کا ہے۔

## قاعدہ

| وَقَالُوا يَا اَللّٰهُ خَاصَّةً |
|---|

ترجمہ: اور اہل عرب یا اللہ کہتے ہیں خاص طور پر۔

## مختصر تشریح

اللہ: معرف باللام ہے پس قاعدہ سے اس پر حرف ندا اسم مبہم کے توسط کے بغیر نہیں آسکتا مگر یا اللہ کہتے ہیں یہ صرف اسی کلمہ کی خصوصیت ہے کیونکہ یہ کلمہ بکثرت استعمال ہوتا ہے اس لئے تخفیف کی گئی ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

جس کی تفصیل یہ ہے کہ معرف باللام پر حرف ندا کا دخول براہ راست درست نہیں ہے تو یہ قاعدہ یا اللہ کی مثال سے ٹوٹ گیا اس لئے کہ یا اللہ میں اللہ معرف بالام ہے اس کے باوجود حرف ندا اس پر براہ راست داخل ہے تو مصنفؒ نے اپنے قول و قالوا سے اس کا جواب دیا۔ جس کا حاصل یہ ہے کہ حرف ندا کا معرف باللام پر براہ راست دخول اس وقت درست نہیں جب الف لام عوضی نہ ہو اور اللہ میں الف لام تعریف کا نہیں بلکہ حرف اصلی کا عوض ہے اللہ میں لام لازم عوضی ہے, لام لازم اس لئے کہ وہ علم کا جز ہے اور عوضی اس لئے کہ وہ اصل میں الالٰہ تھا، الالٰہ سے ہمزہ مکسور کو حذف کر دیا اور اس کے عوض میں لام تعریف لے آئے پس ال لاہ ہوا اور لام کا لام میں ادغام کر دیا تو اللہ ہو گیا۔

**سوال:** خاصۃ کا کیا مطلب ہے؟

**جواب:** خاصۃ کا مطلب یہ ہے اللہ ہی ایک ایسا مادہ ہے جس میں لام لازم اور عوضی دونوں ہے ورنہ فصیح اور کثیر الاستعمال لفظ عربی میں لام لازم عوضی نہیں ہوتا۔

(۲) لفظ اللہ کی خصوصیت کی بنا پر حرف ندا کو direct داخل کر دیا، درمیان میں کوئی فصل نہیں لائے۔

## قاعدہ

| وَلَكَ فِيْ مِثْلِ يَا تَيْمُ تَيْمَ عَدِيٍّ اَلضَّمُّ وَالنَّصَبُ |
|---|

ترجمہ: اور آپ کے لئے یا تیمُ تیمَ عدی جیسی مثالوں میں ضمہ اور نصب دونوں جائز ہیں۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: جب منادیٰ مفرد معرفہ صورۃً مکرر ہو اور دوسرے منادیٰ کے بعد مضاف الیہ آ رہا ہو تو پہلے منادیٰ پر رفع اور نصب دونوں جائز ہیں اور دوسرے پر صرف نصب جیسے یا تیمَ تیمَ عدی۔ پہلے منادیٰ پر رفع اس لئے جائز ہے کہ منادیٰ مفرد معرفہ ہے اور وہ رفع پر مبنی ہوتا

ہے اور نصب اس لئے جائز ہے کہ وہی درحقیقت عدی کی طرف مضاف ہے اور دوسرا تیم تاکید ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد مثل سے کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مثل سے ایک اصول کی طرف اشارہ کرنا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ مثل سے ہر وہ ترکیب مراد ہے جس میں منادیٰ مفرد معرفہ ہو اور منادیٰ مکرر ہو اور ثانی کے بعد مضاف الیہ مذکور ہو تو منادیٰ اول پر رفع اور نصب دونوں جائز ہیں اور ثانی میں صرف نصب جائز ہے جیسے یا تیم تیم عدی۔ بلکہ تیم منادیٰ مفرد معرفہ ہے اس کو مکرر لائے اور دوسرا تیم اضافت کی شکل میں ہے تو پہلے تیم پر رفع اور نصب دونوں پڑھ سکتے ہیں۔

**سوال:** اول تیم پر رفع اور نصب کیوں پڑھ سکتے ہیں؟

**جواب:** رفع تو اس لئے پڑھ سکتے ہیں منادیٰ مفرد معرفہ ہے اور منادیٰ مفرد معرفہ مبنی علی الرفع ہوتا ہے اور نصب اس لئے پڑھ سکتے ہیں کہ اول تیم عدی کی طرف مضاف ہے اور ثانی تیم اول تیم کے لئے بطور تاکید کے ہے، پہلا تیم اس کی اضافت عدی کی طرف ہے تو اضافت کی وجہ سے اس پر نصب آیا۔

(۲) یا مضاف الیہ عدی کو اول تیم کے بعد محذوف مانیں گے اصل میں تھا یا تیم عدی تیم عدی پس اضافت کی وجہ سے منصوب ہوگا۔

**سوال:** تیم ثانی میں کیا اعراب ہوگا؟

**جواب:** دوسرا تیم ہر حال میں منصوب ہوگا اس لئے کہ وہ مضاف ہے۔

**سوال:** مصنفؒ نے الفتح اور الضم کے بجائے الرفع و النصب کیوں کہا؟

**جواب:** مصنفؒ نے الفتح اور الضم کے بجائے الرفع و النصب اس لئے کہا کہ مضاف ہے تو وہ معرب ہوگا اور معرب کے لئے نصب کا استعمال ہوتا ہے۔

فائدہ۔یاتیم تیم عدی مصرعہ کا جز ہے پورا شعر یوں ہے۔شعر

یاتیم تیم عدی لا ابالکم لا یلتبتکم فی سوءة عمرو

یہ جریر کا شعر ہے جس کو جریر نے عمرو تیمی کے ہجو میں کہا ہے،عرب میں تیم نامی چند قبائل ہیں جیسے تیم بن غالب بن مرہ اور تیم بن عبد مناف اسی طرح ایک قبیلہ تیم عدی کے نام سے بھی ہے،عمرو تیمی نے جریر کی ہجو کا ارادہ کیا تھا جب یہ خبر جریر کو پہنچی تو قبیلہ تیم عدی کو مخاطب کرکے اس نے یہ کیا کہ اے تیم تیم عدی تمہارے لئے کوئی باپ نہیں تم عمرو تیمی کو میری ہجو سے روکو، ایسا نہ ہو کہ یہ تم کو قباحت اور مصیبت میں ڈال دے کہ میں تمہارے قبیلہ کی ہجو شروع کردوں۔

## قاعدہ

وَالْمُضَافُ اِلٰی یَاءِ الْمُتَكَلِّمِ یَجُوْزُ فِیْهِ یَا غُلَامِیْ،وَیَا غُلَامِیَ، وَیَا غُلَامِ وَیَا غُلَامَا ،وَبِالْهَاءِ وَقْفًا-

ترجمہ:اور جو منادیٰ یائے متکلم کی طرف مضاف ہو،اس میں جائز ہے یا غلامیْ، یا غلامیَ، یا غلامِ، یا غلاما (اے میرے غلام) اور حالت وقف میں ہاء کے ساتھ (بھی پڑھ سکتے ہیں)۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: جو منادیٰ یائے متکلم کی طرف مضاف ہو اس میں چار صورتیں جائز ہیں: (۱) یاء کا فتحہ جیسے یَا غلامِیَ (۲) یاء کا سکون جیسے یَا غلامِیْ (۳) یاء حذف کرکے کسرہ پر اکتفا کرنا جیسے یا غلامِ (۴) یاء کو الف سے بدل دینا جیسے یا غلاما۔

اور چاروں صورتوں میں حالت وقف میں ہاء بڑھا سکتے ہیں جیسے یَا غلامِیَهْ، یا غلامِیْهْ، یا غلامِهْ، یا غلامَاهْ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟۔

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ منادیٰ جو یائے متکلم کی طرف مضاف ہو تو اس میں چار صورتیں جائز ہیں (۱) یاء کا فتحہ جیسے یاغلامیَ: اخف الحرکت کی وجہ سے۔(۲) یاء کا سکون جیسے یاغلامی: مبنی میں اصل سکون ہے۔(۳) یاء کو حذف کر کے کسرہ پر اکتفاء کرنا جیسے یاغلامِ: حذفِ یاء تخفیف کی وجہ سے اور کسرہ بطور علامت کے (۴) یاء کو الف سے بدل دینا جیسے یاغلاما: الف مدصوت کی وجہ سے۔

نوٹ: ان چار صورتوں میں وقف کی حالت میں ہاء لانا بھی درست ہے جیسے یاغلامیَہ، یاغلامیہ، یاغلامہ، یاغلاماہ۔

فائدہ: شرح جامی میں ہے کہ جس اسم کی اضافت یائے متکلم کی طرف غالب ومشہور ہو وہ اسم اگر یائے متکلم کی طرف مضاف ہو جیسے عدوی تو اس میں صرف دو ہی طریقے جائز ہیں (۱) یائے متکلم کا فتحہ (۲) یائے متکلم کا سکون۔

### قاعدہ

وَقَالُوا يَا أَبِي، وَيَا أُمِّي، وَيَا أَبَتِ، وَيَا أُمَّتِ فَتْحًا وَكَسْرًا وَبِالْأَلِفِ دُونَ الْيَاءِ

ترجمہ: اور اہل عرب کہتے ہیں: یاابی، یاامیْ، یاابتَ، یاامتَ فتحہ اور کسرے کے ساتھ اور الف کے ساتھ، نہ کہ یاء کے ساتھ۔

## مختصر تشریح

(۲) اب اور أم کی جب یاء کی طرف اضافت کی جائے تو مذکورہ چار صورتوں کے علاوہ دو صورتیں اور بھی جائز ہیں: (۱) ی کو ت سے بدلنا اور ت پر فتحہ یا کسرہ پڑھنا۔(۲) ت کے بعد الف بڑھانا۔ ی بڑھانا جائز نہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ لفظ اب یا ام، جب یائے متکلم کی طرف مضاف ہو تو مذکورہ بالا چار صورتوں کے علاوہ باقی دو صورتیں اور بھی جائز ہیں گویا مجموعی چھ صورتیں جائز ہیں (۱) یاابیِ، یاامیَ (۲) یاابیْ، یا امیْ (۳) یا ابِ، یا امِ (۴) یاابَا، یاامّا (۵) یاء کو ت سے بدلنا اور ت پر فتحہ یا کسرہ پڑھنا یا ابتَ، یا ابتِ، یاامتَ یا امتِ (۶) یاء کو حذف کر کے تاء سے بدلنا اور اس کے بعد الف بڑھانا یاابتَا یاامتَا۔

فائدہ: آخری صورت میں یاء کو باقی رکھنے کے ساتھ ت لانا صحیح نہ ہوگا اس لئے کہ اس صورت میں عوض اور معوض کا اجتماع لازم آئے گا۔

فائدہ: بعض کتابوں میں ساتواں طریقہ بھی لکھا ہے کہ یائے متکلم کو تاء سے بدل کر ضمہ کے ساتھ لائیں جیسے یاابتُ مگر یہ قلیل الاستعمال اور نادر ہے۔

### قاعدہ

وَيَاابْنَ أُمِّ، وَيَاابْنَ عَمِّ خَاصَّةً مِثْلُ بَابِ يَاغُلَامِيْ،
وَقَالُوْا يَاابْنَ أَمَّ، وَيَاابْنَ عَمَّ

ترجمہ: اور یاابنَ امِّ اور یا ابنَ عمِّ خاص طور پر باب یاغلامی کی طرح ہیں، اور اہل عرب کہتے ہیں: یاابن ام اور یاابن عم۔

## مختصر تشریح

(۳) قاعدہ: جب أُمَّ اور عَمَّ پر ابن یا بنت داخل کیا جائے اور اس کو منادیٰ بنایا جائے تو ان میں پانچ صورتیں جائز ہیں۔

چار صورتیں یاغلامی والی اور پانچویں صورت: یاء کوحذف کر کے میم پرفتحہ پڑھنا۔

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے جب منادیٰ ابن، ام یاعم کی طرف مضاف ہو پھر ام یاعم کی اضافت یائے متکلم کی طرف کی جائے تو اس میں یاغلامی کے مانند چار صورتیں جائز ہیں، البتہ اس میں بعض حضرات نے پانچویں صورت کوجائز قرار دیا ہے اور وہ یہ ہے کہ یاء کوالف سے بدلنا اور الف کوحذف کر کے الف کے ماقبل فتحہ پر اکتفا کرنا جیسے یا ابن امَّ، یا ابن عمَّ ایسا اس لئے درست ہے کہ یہ منادیٰ اس منادیٰ (یاغلامی) سے جو یاءِ متکلم کی طرف مضاف ہو اس سے زیادہ ثقیل اور کثیر الاستعمال ہے اور جو ثقیل اور کثیر الاستعمال ہوتا ہے اس میں تخفیف کی جاتی ہے اور اس کی وہی صورت ہے کہ اس میں فتحہ دے دیا جائے۔

**سوال:** خاصةً کا کیا مطلب ہے؟

**جواب:** پانچواں طریقہ یاء کوحذف کر کے میم پرفتحہ پڑھنا جب أُمَّ اور عَمَّ پر ابن یابنت داخل کیا جائے اور اس کومنادیٰ بنایا جائے تو خاص طور پر جائز ہے اور کسی قسم کے منادیٰ میں درست نہیں، چاہے وہ مضاف ابن کے علاوہ ہو جیسے یاغلام امی، یاغلام عمی، یا (ابن) عم اور ام کے علاوہ کسی اور طرف مضاف ہو جیسے یاابن اخی یا مضاف ابن اور مضاف الیہ ام اور عم کے علاوہ ہو جیسے یاغلام اخی اور یاغلام غلامی۔

**سوال:** پانچواں طریقہ جائز ہونے کے لئے اگر لفظ ابن شرط ہے تو یا بنت ام جائز نہیں ہونا چاہئے اور اگر پانچواں طریقہ جائز ہونے کے لئے لفظ ابن شرط نہیں ہے تو یا اخ ام جائز ہونا چاہئے؟

**جواب:** پانچواں طریقہ جائز ہونے کے لئے لفظ ابن شرط ہے اور لفظ بنت لفظ ابن کی طرح کثیر الاستعمال ہے اس لئے لفظ بنت لفظ ابن کے حکم میں ہے اس لئے جائز ہوگا۔

6

# منادیٰ کی ترخیم

وَتَرْخِيمُ الْمُنَادٰى جَائِزٌ وَفِي غَيْرِهٖ ضَرُورَةً،
وَهُوَ حَذْفٌ فِي آخِرِهٖ تَخْفِيفًا۔

ترجمہ: اور منادیٰ میں ترخیم کرنا جائز ہے، اور غیر منادیٰ میں (صرف) ضرورت شعری کی وجہ سے جائز ہے، اور وہ (ترخیم) اسم کے آخر سے تخفیف کے لئے حذف کرنا ہے۔

## مختصر تشریح

رَخَّمَ الشئی کے معنیٰ ہیں: نرم و آسان بنانا، ہلکا کرنا۔ اور اصطلاحی معنیٰ ہیں ندا کے وقت اسم کے آخری حرف کو تلفظ آسان کرنے کے لئے حذف کرنا۔

منادیٰ کی ترخیم ہر حال میں جائز ہے، خواہ ضرورت ہو یا نہ ہو اور غیر منادیٰ میں ضرورتِ شعری کی وجہ سے جائز ہے نثر میں جائز نہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد منادیٰ کی ترخیم کی بحث کو بیان کرنا ہے۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ ترخیم باب تفعیل کا مصدر ہے ہلکا کرنا، آسان بنانا اور اصطلاح نحویین میں ترخیم کہا جاتا ہے منادیٰ کے اخیر سے تخفیف کے لئے کسی حرف کو حذف کرنا جیسے یا عثمان سے یا عثم، یا مروان سے یا مرو وغیرہ۔

نوٹ: ترخیم منادیٰ کا خاصہ ہے۔

**سوال:** ترخیم منادیٰ کا خاصہ کیوں ہے؟

**جواب:** (۱) منادیٰ میں ترخیم نثر اور نظم دونوں اعتبار سے ہوتی ہے برخلاف غیر

منادیٰ میں صرف نظم میں ہوتی ہے نثر میں نہیں ہوتی۔(۲) ترخیم منادیٰ کا خاصہ اس لئے ہے کہ اس کا استعمال کثرت سے ہوتا ہے۔

**سوال:** ترخیم منادیٰ کی تعریف مانع نہیں کیونکہ یا ید میں ترخیم نہیں ہے مگر ترخیم کی تعریف صادق ہے اس لئے کہ ید کا آخری حرف محذوف ہے اس لئے کہ ید کی اصل میں یدی ہے؟

**جواب:** ترخیم سے مراد منادیٰ کے آخر میں حذف محض تخفیف کے لئے ہو، تعلیل کے لئے حذف نہ ہو اور ید کے آخر میں حذف تعلیل کے لئے ہے اگر چہ تعلیل سے بھی تخفیف ہوتی ہے۔

وَشَرْطُهُ (الف) اَنْ لَا يَكُوْنَ مُضَافًا, وَلَا مُسْتَغَاثًا, وَلَا جُمْلَةً (ب) وَيَكُوْنُ اِمَّا عَلَمًا زَائِدًا عَلٰى ثَلٰثَةِ اَحْرُفٍ, وَاِمَّا بِتَاءِ التَّانِيْثِ

ترجمہ: اور ترخیم کی شرط یہ ہے کہ (الف) منادیٰ، مضاف، مستغاث اور جملہ نہ ہو۔
(ب) بلکہ یا تو ایسا علم ہو جو تین حرف سے زائد ہو، یا تائے تانیث کے ساتھ ہو۔

## مختصر تشریح

(۲) منادیٰ کی ترخیم کے لئے منفی پہلو سے تین باتیں ضروری ہیں: (۱) منادیٰ مضاف نہ ہو۔ (۲) منادیٰ مستغاث نہ ہو۔ (۳) منادیٰ جملہ نہ ہو۔

اور مثبت پہلو میں سے دو باتوں میں سے کوئی ایک بات ضروری ہے: (۱) اگر منادیٰ علم ہو تو ضروری ہے کہ وہ تین حروف سے زائد ہو۔ (۲) اور علم نہ ہو تو ضروری ہے کہ اس کے آخر میں گول ۃ ہو۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ منادیٰ کی ترخیم مطلقاً نہیں ہوگی بلکہ اس کے لئے شرائط کا لحاظ ضروری ہے۔اور منادیٰ کی ترخیم کے شرائط دو قسم کے ہیں (۱) عدمی (۲) وجودی۔

**سوال:** عدمی شرائط کتنے ہیں اور کونسے؟

**جواب:** عدمی شرائط تین ہیں اور وہ یہ ہیں (۱) منادیٰ مضاف نہ ہو (۲) منادیٰ مستغاث نہ ہو (۳) منادیٰ جملہ نہ ہو۔

**سوال:** منادیٰ مضاف نہ ہو یہ شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** منادیٰ جب مضاف ہوگا تو یقیناً اس کا مضاف الیہ ہوگا اور مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان اتصال ہوتا ہے اب یا تو ترخیم مضاف کے اخیر میں کریں گے یا مضاف الیہ کے اخیر میں؛ اگر مضاف کے اخیر میں کرتے ہیں تو ترخیم کا وسط کلام میں ہونا لازم آئے گا اور اگر مضاف الیہ کے اخیر میں ترخیم کریں گے تو ترخیم کا غیر منادیٰ پر ہونا لازم آئے گا اس لئے کہ مضاف اور مضاف الیہ میں اصل مضاف ہوتا ہے۔

**سوال:** ہم ایک مثال پیش کرتے ہیں جس میں منادیٰ مضاف ہے اس کے باوجود وہ ترخیم میں مستعمل ہے وہ مثال یہ ہے یا صاحبی اس میں ترخیم کرکے یا صاح کہتے ہیں۔

**جواب:** یہ شاذ ہے نیز کثیر الاستعمال ہے اس لئے خلاف قیاس اس میں ترخیم ہوتی ہے۔

**سوال:** منادیٰ مستغاث نہ ہو یہ شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** منادیٰ اگر مستغاث ہے تو مستغاث میں مدِ صوت مطلوب ہے اخیر میں اگر ترخیم کریں گے تو مد صوت جو مستغاث سے مطلوب ہے وہ فوت ہوجائے گا۔

**سوال:** منادیٰ جملہ نہ ہو یہ شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** جملہ، حکایت بیان کے لئے استعمال کیا جاتا ہے جو بمنزلہ مبنی کے ہیں اگر جملہ میں ترخیم کریں گے تو جملہ کا مقصود جو حکایت بیان کرنا ہے وہ فوت ہوجائے گا۔

**سوال:** وجودی شرائط کتنی ہیں اور کونسی؟

**جواب:** وجودی شرائط دو ہیں اور وہ یہ ہیں (۱) منادیٰ مرخم یا تو علم ہو جو تین حرف سے زائد ہو۔ (چار حرفی ہو)۔ (۲) اگر علم نہ ہوتو منادیٰ مرخم تائے تانیث کے ساتھ ہو۔

**سوال:** منادیٰ مرخم علم ہو یہ شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** علم ہونے کی شرط اس لئے کہ (۱) ترخیم کے بعد علم کی شہرت کی وجہ سے اشتباہ لازم نہ آوے (۲) علم اپنے شہرت کی وجہ سے حذف کئے گئے حرف پر دلیل ہوگا۔

**سوال:** تین حرف سے زائد ہو یہ شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** تین حرف سے زائد کی شرط اس لئے لگائی تاکہ ترخیم کے بعد کلمہ کا وزن باقی رہے اس لئے کہ عامۃ کلمہ تین حرف کا ہوتا ہے۔

**فائدہ:** کوفیین فرماتے ہیں کہ اگر منادیٰ تین حرفی ہو اور درمیانی حرف متحرک ہو تب بھی ترخیم جائز ہے اس لئے کہ اس متحرک کو چوتھا حرف کا درجہ دے سکتے ہیں، لیکن یہ ضعیف ہے اس لئے کہ متحرک کو چوتھے حرف کا درجہ دینا رائج نہیں ہے۔

**سوال:** منادیٰ مرخم تائے تانیث کے ساتھ ہو یہ شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** منادیٰ مرخم علم اور تین حرف سے زائد نہ ہوتو تائے تانیث کا ہونا اس لئے ضروری ہے کہ تاء کو زائل کرنے کے لئے وضع کیا گیا ہے پس تانیث کے زوال کی وجہ سے ترخیم میں سقوط کا کم از کم تقاضہ پورا ہو جائے گا جیسے شاۃ۔ لیکن اس کے لئے شرط یہ ہے کہ وہ کلمہ جس میں تائے تانیث ہے ورنہ مذکر کے ساتھ التباس لازم آئے گا۔

**نوٹ:** ان دونوں شرطوں میں سے ہر ایک کا بیک وقت پایا جانا ضروری نہیں بلکہ ایک پائی جائے تب بھی کافی ہے گویا اس میں مانعۃ الخلو ہے۔

فَاِنْ كَانَ فِيْ آخِرِهٖ زِيَادَتَانِ فِيْ حُكْمِ
الْوَاحِدَةِ كَاَسْمَاءَ وَمَرْوَانَ۔

ترجمہ: پس اگر منادیٰ کے آخر میں ایسی دو زیادتیاں ہوں جو ایک زیادتی کے حکم میں ہو جیسے اسماء اور مروان۔

## مختصر تشریح

**مقدار محذوف کا بیان:** ترخیمِ منادیٰ کے آخر سے کتنے حروف حذف کئے جائیں گے؟ اس کی چار صورتیں ہیں، ان میں سے ایک یہ ہے۔

(۱) اگر منادیٰ کے آخر میں ایسے دو حرف ہو جن کی زیادتی ایک ساتھ ہوئی ہو تو ترخیم کے وقت دونوں کو حذف کر دیں گے جیسے اسماء اور مروان میں یا اسمُ، یا مروُ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ترخیم کے طریقوں اور مرخم کی مقدار کو بیان فرمانا ہے اس لئے کہ بعض مرتبہ ایک حرف کو حذف کیا جاتا ہے اور بعض مرتبہ ایک سے زائد حروف کو حذف کیا جاتا ہے۔

**سوال:** منادیٰ مرخم کی وہ صورتیں جن میں ایک سے زائد حروف کو حذف کیا جاتا ہے کتنی ہیں؟

**جواب:** وہ تین صورتیں ہیں۔

**سوال:** ان میں سے پہلی صورت کیا ہے؟

**جواب:** ان میں سے پہلی صورت یہ ہے اگر اسم منادیٰ کے آخر میں دو حرف زائد ہوں اور ان کی زیادتی ایک ساتھ ہوئی ہو تو ایسی صورت میں ترخیم کے وقت دونوں کو ایک

ساتھ حذف کردیں گے جیسے یا اسماء میں ہمزہ اور الف دونوں ایک ساتھ زائد کئے گئے لہذا ترخیم کی صورت میں یا اسم ہوگا۔ یامروان میں ہمزہ اور الف دونوں ایک ساتھ زائد کئے گئے اس لئے ترخیم کی صورت میں یا مرو ہوگا۔

**سوال:** صورتِ اول میں ایک ساتھ دوحرفوں کو حذف کیوں کیا جاتا ہے؟

**جواب:** صورتِ اول میں ایک ساتھ دوحرفوں کوحذف اس لئے کیا جاتا ہے کہ دونوں حرفوں کی زیادتی ایک ساتھ ہوئی ہے اگرایک کوحذف کیا جائے توترجیح بلامرجح لازم آتی ہے۔

**نوٹ:** اگر دوحرفوں کی زیادتی ایک ساتھ نہ ہوئی ہوتوترخیم میں کوایک ساتھ حذف نہیں کریں گے بلکہ ایک حرف کوحذف کریں گے۔

| اَوْحَرْفٌ صَحِيْحٌ قَبْلَهُ مَدَّةٌ وَهُوَ اَكْثَرُ مِنْ اَرْبَعَةِ اَحْرُفٍ حُذِفَتَانِ |
|---|

ترجمہ: یا ایسا حرف صحیح ہو جس سے پہلے مدہ (زائدہ) ہو، درآنحالیکہ وہ اسم چار حرف سے زائد ہو، توان دونوں حرفوں کوحذف کیا جائے گا۔

## مختصر تشریح

(۲) منادیٰ کے آخر میں حرف صحیح ہواوراس سے پہلے مدہ ہواس کا مطلب یہ ہے کہ ایسا حرف علت ہوجس کے ماقبل کی حرکت اس کے موافق ہوتوبھی ترخیم کے وقت دونوں کوحذف کریں گے بشرطیکہ کلمہ چار حروف سے زائد ہو جیسے عمار اور منصور میں یاعمُّ، یامنصُ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد منادیٰ مرخم کی چار صورتوں میں سے دوسری صورت کو بیان کرنا ہے۔ اس صورت کی تفصیل یہ ہے کہ اگر اسم حرف صحیح ہو (جس کے اخیر میں حرف علت نہ ہو) اوراس کا ماقبل مدہ زائدہ ہو (مدہ سے مراد حرف علت ساکن ہواوراس کے ماقبل کی

حرکت کے موافق ہو) اور اس اسم میں چار سے زائد حروف ہو (تا کہ حذف کے بعد تین حرف باقی رہے) تو ایسی صورت میں ترخیم کے وقت دونوں حرفوں کو حذف کریں گے جیسے یا منصور میں راء حرف صحیح ہے اور اس سے پہلے حرف مدہ زائدہ ہے اور چار حرف سے زائد ہے تو ترخیم کے وقت یا منص ہوگا۔

**سوال:** صورت ثانی میں ایک ساتھ دو حرفوں کو حذف کیوں کیا جاتا ہے؟

**جواب:** صورت ثانی میں ایک ساتھ دو حرفوں کو حذف اس لئے کیا جاتا ہے کہ آخری حرف اصلی ہے اور اس سے پہلے والا حرف، حرفِ علت ہے نیز مدہ زائدہ ہے اگر ترخیم میں آخری حرف کو فقط حذف کیا جائے تو اصل کا حذف اور زائدہ کو باقی رکھنا لازم آئے گا اور یہ خلاف اصل ہے۔

**سوال:** مدہ زائدہ اور غیر زائدہ کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** مدہ زائدہ اس مد کو کہتے ہیں جو حروف اصلیہ میں سے نہ ہو۔ اور مدہ غیر زائدہ اس مد کو کہتے ہیں جو حروف اصلیہ میں سے ہو۔

**سوال:** سعلاۃ بروزن فعلاۃ کے اخیر میں حرف صحیح ہے جس سے پہلے مدہ بھی ہے اور یہ کلمہ چار حرفی سے زیادہ بھی ہے اس کے باوجود ترخیم میں صرف تاء ہی حذف ہوتی ہے؟

**جواب:** حرف صحیح سے وہ حرف صحیح مراد ہے جو اصلی بھی ہو اور سعلاۃ کے اخیر میں حرف اصلی نہیں ہے۔

**سوال:** مختار کے اخیر میں حرف اصلی ہے جس سے پہلے مدہ بھی ہے اور یہ کلمہ چار حرفی سے زیادہ بھی ہے اس کے باوجود ترخیم میں اخیر سے صرف ایک حرف محذوف ہوتا ہے؟

**جواب:** مدہ سے مدہ زائدہ مراد ہے اور مختار میں مدہ غیر زائدہ ہے، کیونکہ وہ عین کلمہ ہے۔

**سوال:** چار حرفوں سے زائد ہو یہ قید کیوں لگائی؟

**جواب:** چار حرفوں سے زائد ہو یہ قید اس لئے لگائی تا کہ ترخیم کے بعد کلمہ تین حرفی باقی رہے اس لئے کہ اہل عرب کے نزدیک کلمہ کی اصل تین حروف ہونا ہے۔

**وَإِنْ كَانَ مُرَكَّبًا حُذِفَ الِاسْمُ الْآخِيْرُ**

ترجمہ: اور اگر منادیٰ مرکب ہو تو آخری اسم کو حذف کیا جائے گا۔

## مختصر تشریح

(۳) اگر کلمہ مرکب ہو اور اسناد اور اضافت نہ ہو تو ترخیم میں دوسرے اسم کو حذف کریں گے جیسے بعل بک میں یا بعلُ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد منادیٰ مرخم کی چار صورتوں میں سے تیسری صورت کو بیان کرنا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ اگر کلمہ مرکب ہو اور اسناد اور اضافت نہ ہو تو ترخیم میں دوسرے اسم کو حذف کریں گے جیسے بعل بک میں یا بعلُ۔

**سوال:** صورتِ ثالث میں پورے کلمہ کو حذف کیوں کیا جاتا ہے؟

**جواب:** (۱) کلمہ، کلمہ ہونے میں مستقل ہوتا ہے لیکن اس جگہ پورا کلمہ، کلمہ کے ساتھ ملایا گیا ہے تو حذف میں بھی پورے کلمہ کو حذف کیا جائے گا۔

(۲) اگر منادیٰ مرکب ہو تو ترخیم کے وقت آخر جز کو حذف کر دیا جائے گا کیونکہ یہ آخری جز، آخری حرف کے قائم مقام ہے جیسے یا خمسة عشر میں یا خمس یا بعلبک میں یا بعل

**سوال:** اسناد کی نفی کیوں کی؟

**جواب:** اگر اسناد ہو تو وہ کلمہ مبنی ہوگا اور مبنی میں ترخیم جائز نہیں ہے۔

**سوال:** اضافت کی نفی کیوں کی؟

**جواب:** اگر کلمہ اضافت کے ساتھ ہو تو ترخیم یا تو مضاف کے آخر میں کریں گے تو وسط کلمہ میں ترخیم لازم آئے گی اس لئے کہ مضاف اور مضاف الیہ کے مابین اتصال قوی ہوتا

ہے گویا بمنزلہ کلمۂ واحدہ کے ہے۔ اور اگر ترخیم مضاف الیہ کے آخر میں ہو تو گویا دوسرے کلمہ میں ترخیم ہوگی اس لئے کہ درحقیقت مضاف الیہ دوسرا کلمہ ہے۔

**نوٹ:** مرکب سے مراد مرکب بنائی اور مرکب منع صرف ہے۔

| وَاِنْ كَانَ غَيْرُ ذٰلِكَ فَحَرْفٌ وَاحِدٌ |
|---|

ترجمہ: اور اگر منادیٰ ان کے علاوہ ہو تو (صرف) ایک حرف کو حذف کیا جائے گا۔

## مختصر تشریح

(۴) اگر منادیٰ مذکورہ تین صورتوں کے علاوہ ہو تو ترخیم میں آخر میں ایک حرف حذف کریں گے جیسے خالد میں یا خال۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد منادیٰ مرخم کی چار صورتوں میں سے چوتھی صورت کو بیان کرنا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ مذکورہ تین قسموں کے علاوہ منادیٰ ترخیم کی چوتھی قسم اس میں ایک حرف حذف ہوگا جس کی تفصیل یہ ہے کہ اگر کسی اسم کے اخیر میں دو حرف ایک ساتھ زائد نہ ہو اور آخری حرف صحیح ہو لیکن ماقبل مدہ نہ ہو اور چار حرف سے زائد بھی نہ ہو تو ترخیم کے وقت ایک حرف کو حذف کیا جائے گا جیسے یا حارث سے یا حار اور یا مالک سے یا مال وغیرہ۔

### قاعدہ

| (۱) وَهُوَ فِيْ حُكْمِ الثَّابِتِ عَلَى الْاَكْثَرِ، فَيُقَالُ يَا حَارُ، وَيَا ثَمُوْ، وَيَا كَرَوَ. |
|---|

ترجمہ: اور وہ (محذوف حرف) اکثر استعمال میں موجود کے حکم میں ہوتا ہے، پس (اس صورت میں) کہا جائے گا: یا حار، یا ثمو، یا کرَوَ۔

## مختصر تشریح

منادیٰ مرخم کا استعمال اکثر اس طرح ہوتا ہے کہ گویا حرف محذوف ثابت ہے چنانچہ محذوف سے پہلے والا حرف بدستور اپنی حالت پر رہتا ہے پس یا حارث سے یا حارِ یا ثمودُ سے یا ثموُ اور یا کروانُ سے یا کروَ۔

**نوٹ:** کروان لمبی چونچ اور بھورے رنگ کا ایک پرندہ ہے جو کبوتر کے ہم شکل اور خوش آواز ہوتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ترخیم کے بعد منادیٰ کے اخیر میں حرکت کے باقی رکھنے اور بدلنے کے اعتبار سے دو صورتوں میں سے پہلی صورت کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** ان میں سے پہلی صورت کیا ہے؟

**جواب:** ان میں سے پہلی صورت یہ ہے کہ اکثر استعمال کے مطابق منادیٰ مرخم موجود کے حکم میں ہوگا یعنی ترخیم کے بعد جو منادیٰ کے اخیر میں حرکت ہے اسی کو برقرار رکھنا جیسے یا حارث میں یا حارِ (را کے کسرہ کے ساتھ) یا ثمود میں یا ثمو (واو کے سکون کے ساتھ) اور یا کروان سے یا کرو (واؤ متحرک ماقبل کے فتحہ کے ساتھ)۔

**وَقَدْ يُجْعَلُ اِسْمًا بِرَاسِهٖ فَيُقَالُ يَا حَارُ وَيَا ثَمِيْ وَيَا كَرَا۔**

ترجمہ: اور کبھی منادیٰ مرخم کو مستقل اسم قرار دیا جاتا ہے، پس (اس صورت میں) کہا جائے گا: یا حارُ، یا ثمیُ، یا کرَا۔

## مختصر تشریح

کبھی ترخیم کے بعد منادیٰ مرخم کو مستقل اسم کی حیثیت دے دیتے ہیں اور تعلیل

وبنا میں اس کے ساتھ مستقل اسم جیسا معاملہ کرتے ہیں چنانچہ یا حارث میں یا حارُ، کیونکہ منادیٰ مفرد معرفہ ہے اس لئے ضمہ پر مبنی ہے۔یا ثمودُ میں یا ثمیْ، کیونکہ واو سے پہلے ضمہ ہے اس لئے معتل کے قاعدہ کے مطابق واو کو ی سے بدل دیا اور میم کو کسرہ دیا۔یا کروان میں یا کرا؛ کیونکہ واو متحرک ماقبل مفتوح ہے اس لئے معتل کے قاعدہ کے مطابق الف سے بدل دیا

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ترخیم کے بعد منادیٰ کے اخیر میں حرکت کے باقی رکھنے اور بدلنے کے اعتبار سے دوصورتوں میں سے دوسری صورت کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** ان میں سے دوسری صورت کیا ہے؟

**جواب:** دوسری صورت میں تفصیل ہے۔اس کی تین شکلیں ہیں۔وہ حسب ذیل ہیں: (۱) اقل الاستعمال میں منادیٰ مرخم کے اخیر کو معرب و مبنی ہونے میں مستقل اسم کا درجہ دے دیا جاتا ہے لہذا اگر علم مفرد معرفہ ہو تو مبنی علی الضم ہوگا پس یاحارث میں حار کو ضمہ پر مبنی قرار دے کر یاحارُ پڑھا جائے گا۔

(۲) اور کبھی اس میں تعلیل کی ضرورت ہو تو اس میں تعلیل بھی کر سکتے ہیں جیسے یا ثمو سے یا ثمی (واؤ متطرفہ کے یاء سے اور ماقبل کے ضمہ کو کسرہ سے بدلنے کیساتھ) اس لئے کہ واؤ طرف میں واقع ہے اور اسکا ماقبل مضموم ہے اور قاعدہ ہے کہ جب واؤ کنارے میں واقع ہو تو واؤ یاء سے اور اس کا ماقبل کا ضمہ کسرہ سے بدل کیا جاتا ہے۔

(۳) اوریا کروان سے یا کرا اس میں قاعدہ پایا گیا واؤ متحرک ماقبل مفتوح تو اس کو الف سے بدل دیا۔

# مندوب کا بیان

وَقَدِ اسْتَعْمَلُوْا صِيْغَةَ النِّدَاءِ فِي الْمَنْدُوْبِ
وَهُوَ الْمُتَفَجَّعُ عَلَيْهِ بِيَا اَوْوَا ، وَاخْتُصَّ بِوَا

ترجمہ: اور کبھی اہل عرب ندا کے صیغہ (یا) کو مندوب میں استعمال کرتے ہیں اور وہ (مندوب) وہ اسم ہے جس پر یا یا وا کے اظہار رنج و غم کیا جائے اور مندوب وا کے ساتھ خاص ہے۔

## مختصر تشریح

دہائی دینے والے کو نادب اور جس کو پکارا جائے اس کو مندوب کہتے ہیں۔ عرب ندا کے صیغہ کو مندوب میں بھی استعمال کرتے ہیں اور صیغہ ندا سے مراد فقط یاء ہے اور دوسرے حروف ندا، ندبہ میں استعمال نہیں کئے جاتے۔

مندوب وہ ہے جس پر یا اور وا کے ذریعہ رویا جائے جیسے یازیداہ، وا ویلاہ۔ اور وا صرف ندبہ میں استعمال ہوتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مندوب کا حکم اور اس کی تعریف کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مندوب کو مستقل عنوان کے بجائے منادیٰ کے بیان کے درمیان کیوں ذکر کیا؟

**جواب:** مندوب کو مستقل عنوان کے بجائے منادیٰ کے بیان کے درمیان اس لئے ذکر کیا کہ مندوب ملحقاتِ منادیٰ میں سے ہے۔

**سوال:** مندوب کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** مندوب اسم مفعول کا صیغہ ہے بمعنی رویا ہوا۔اصطلاح نحویین میں مندوب کہا جاتا ہے جس پر اظہار افسوس کیا جائے یا یا وا کے ذریعہ، کسی چیز کے فوت ہونے پر ہو یا کسی چیز کے پیش آنے پر ہو جیسے یازیداہ، یاعمراہ، یامصیتاہ، یاواویلاہ۔

**سوال:** مصنفؒ نے مندوب کو منادیٰ میں کیوں نہیں داخل کیا جبکہ مندوب کے احکام وہی ہیں جو منادیٰ کے احکام ہیں؟

**جواب:** مندوب پر کبھی وا بھی آتا ہے اور منادیٰ پر کبھی وا نہیں آتا تو مندوب کو منادیٰ میں داخل کرنا کیسے صحیح ہوگا۔

نوٹ۔ واؤ مندوب کے ساتھ خاص ہے برخلاف یا عام ہے منادیٰ اور مندوب کے مابین اور باقی حروف ندا صرف منادیٰ میں آتے ہیں مندوب میں نہیں آتے۔

وَحُكْمُهُ فِي الْإِعْرَابِ وَالْبِنَاءِ حُكْمُ الْمُنَادٰى

ترجمہ: اور اس کا حکم معرب ومبنی ہونے میں منادیٰ کے حکم کی طرح ہے۔

## مختصر تشریح

اور معرب ومبنی ہونے میں مندوب منادیٰ کی طرح ہے۔جس طرح منادیٰ مفرد معرفہ مبنی ہوتا ہے اسی طرح مندوب بھی علامت رفع پر مبنی ہوتا ہے جیسے وازید۔

اور جس طرح منادیٰ مضاف یا مشابہ مضاف کی وجہ سے منصوب ہوتا ہے اسی طرح مندوب بھی منصوب ہوتا ہے جیسے واعبدَاللہ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ مندوب کا حکم منادیٰ کی طرح

ہے۔ اس کی وضاحت یہ ہے کہ جس صورت میں منادیٰ مبنی ہوتا ہے اسی صورت میں مندوب بھی مبنی ہوگا۔ اور وہ صورت یہ ہے کہ مندوب منادیٰ مفرد معرفہ ہو مبنی بر رفع ہوگا جیسے وازید۔

اور جس صورت میں منادیٰ معرب منصوب ہوتا ہے، اسی صورت میں مندوب بھی معرب منصوب ہوگا اور وہ صورت یہ ہے کہ مندوب مضاف ہو (مندوب نکرہ اور شبہ مضاف واقع نہیں ہوتا) جیسے واعبدَاللہ۔ اور منادیٰ کے توابع کے مانند مندوب کے توابع ہیں۔

## قاعدہ

**وَلَكَ زِيَادَةُ الْاَلِفِ فِيْ آخِرِهٖ**

ترجمہ: اور آپ کے لئے مندوب کے آخر میں الف کو زیادہ کرنا جائز ہے۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: آواز کی درازی کے لئے مندوب کے آخر میں الف زائد کرنا جائز ہے کیونکہ ندبہ میں آواز کی درازی مطلوب ہے جیسے وازیدا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ آواز کی درازی کے لئے مندوب کے آخر میں الف زائد کرنا جائز ہے۔ کیونکہ مندوب کے مقصد میں الف معاون بنتا ہے اس لئے کہ ندبہ میں آواز کی درازی مطلوب ہے اور الف کی زیادتی سے آواز میں درازی پیدا ہوتی ہے جیسے وازیدا۔

## قاعدہ

**فَاِنْ خِفْتَ اللَّبْسَ قُلْتَ وَاغُلَامَكِيْهْ وَاغُلَامَكُمُوْهْ**

ترجمہ: اور اگر آپ التباس کا خوف کریں تو آپ کہیں گے واغلامکیہ و اغلامکموہ

## مختصر تشریح

قاعدہ: اگر مندوب کے آخر میں الف زیادہ کرنے سے التباس پیدا ہو تو الف کو اس حرف سے بدل دیں گے جو مندوب کے آخر کی حرکت کے ہم جنس ہو جیسے واحد مؤنث حاضر کے غلام کے ندبہ میں اگر کہا جائے وا غلامکاہ تو واحد مذکر حاضر کے غلام کے ندبہ سے اشتباہ پیدا ہوگا، کیونکہ اس میں بھی یہی صیغہ استعمال کیا جائے گا اور علم نہ ہوگا کہ کاف اصل میں مکسور ہے یا مفتوح اس لئے وا غلامکیه کہا جائے گا الف کو کاف کے زیر کی مناسبت کی وجہ سے یاء سے بدلیں گے۔ اسی طرح جمع مذکر حاضر کے غلام کے ندبہ میں کہا جائے گا وا غلامکماہ۔

تو تثنیہ مذکر حاضر کے غلام کے ندبہ سے التباس ہو جائے گا اس لئے کہا جائے گا وا غلامکموہ الف کو میم کے پیش کی مناسبت سے واو سے بدلیں گے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر مندوب کے اخیر میں الف کے زیادہ کرنے سے کسی دوسرے صیغے کے ساتھ التباس کا اندیشہ ہو تو الف کو اس حرف سے بدل دیں گے جو مندوب کے آخری حرف کی حرکت کے مناسب ہے جیسے جب واحد مؤنث حاضر کے غلام کا ندبہ کیا جائے گا جیسے وا غلامکیه اس میں کاف کے بعد الف تھا اگر الف کو باقی رکھتے یا غلامکاہ ہوتا تو پتہ نہ چلتا کہ نہ یہ ندبہ واحد مونث حاضر کا کیا جارہا ہے یا واحد مذکر حاضر کا، اس لئے کہ واحد مذکر حاضر کا غلام کا ندبہ اگر کرنا ہو اس کے لئے وا غلامکاہ بولا جاتا ہے اس لئے الف کو مندوب کے اخیر حرف کی حرکت کسرہ کے مناسب حرف یاء سے بدل دیا۔

اسی طرح جب جمع مذکر حاضر کے غلام کا ندبہ کیا جائے تو کہا جائے گا وا غلامکموہ کیونکہ اگر الف کو باقی رکھا جاتا اور یوں کہا جاتا وا غلامکماہ تو پتہ نہیں چلتا کہ تثنیہ مذکر حاضر کا ندبہ ہے یا جمع مذکر غائب کا ندبہ ہے اس لئے الف کو مندوب کے آخری حرف کی حرکت ضمہ کے مناسب حرف واو سے بدل دیا۔

## قاعدہ

وَلَكَ الْهَاءُ فِي الْوَقْفِ

ترجمہ: اور آپ کے لئے حالت وقف میں ھاء لانا بھی جائز ہے۔

### مختصر تشریح

حالت وقف میں الف ندبہ کے بعد سکتہ کی ھا بڑھانا جائز ہے اسی طرح یاء اور وا کے بعد بھی۔

### وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ مندوب کے اخیر میں ہائے سکتہ بھی لا سکتے ہیں۔ جس کا فائدہ یہ ہوگا کہ حرف کا بیان بھی ہو جائے گا کہ وہ الف ہے یا یا ہے یا واو ہے، نیز مدصوت کی حفاظت بھی ہو جائے گی۔

## قاعدہ

وَلَا يُنْدَبُ إِلَّا الْمَعْرُوفُ فَلَا يُقَالُ وَارَجُلَاهُ

ترجمہ: اور مندوب نہیں ہوتا مگر مشہور پس وارجلاہ نہیں کہا جائے گا۔

### مختصر تشریح

ندبہ صرف مشہور شخص کا ہوتا ہے، مجہول اور غیر معروف کا ندبہ نہیں ہوتا اس لئے وا رجلاہ کہنا صحیح نہ ہوگا۔

7

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ ندبہ صرف مشہور ومعروف شئی کا ہی ہوتا ہے، غیر مشہور اور غیر معروف شئی کا ندبہ نہیں ہوتا لہذا وا رجلاہ نہیں کہا جائے گا اس لئے کہ رجلا نکرۂ غیر معینہ ہے۔

**سوال:** معروف ومشہور شخص کا ہی ندبہ کیوں کیا جاتا ہے؟

**جواب:** (۱) ندبہ کیا جانا افسوس کا اظہار کیا جانا بمنزلۂ حکم کے ہے اور حکم کے لئے معروف اور مشہور شخص کا ہونا ضروری ہے غیر معروف اور غیر مشہور شخص پر حکم نہیں ہوتا ہے اس لئے ندبہ بھی غیر مشہور وغیر معروف شخص پر نہیں کیا جائے گا۔

(۲) ندبہ جب مشہور شخص کا ہوتا ہے تو لوگ رونے والے کو معذور خیال کریں گے اور جب مجہول اور غیر معروف شخص کا ہو تو لوگ اس کا مذاق اڑائیں گے۔

### قاعدہ

| وَامْتَنَعَ وَازَيْدُنِ الطَّوِيْلَاهُ خِلَافًا لِيُوْنُسَ |
|---|

ترجمہ: اور ممتنع ہے وازیدن الطویلاہ برخلاف امام یونس کے۔

## مختصر تشریح

جمہور کے نزدیک مندوب کی صفت کے آخر میں الف ندبہ کا لاحق کرنا جائز نہیں پس وازیدن الطویلاہ کہنا صحیح نہیں۔ البتہ یونس نحوی کے نزدیک جائز ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اختلاف کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** وہ اختلاف کیا ہے؟

**جواب:** وہ اختلاف یہ ہے کہ مندوب کے اخیر میں الف کی زیادتی جائز ہے، لیکن مندوب کی صفت کے اخیر میں الف کی زیادتی جائز ہے یا نہیں تو اس میں دو قول ہیں:

(۱) جمہور کے نزدیک جائز نہیں ہے۔ (۲) یونس نحوی کے نزدیک جائز ہے۔

یونس نحوی کے دلیل: وہ ترکیب اضافی پر قیاس کرتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ مضاف اور مضاف الیہ میں مغایرت ہوتی ہے، دونوں ایک نہیں ہوتے اس کے باوجود مضاف الیہ کے آخر میں الف کی زیادتی جائز ہے چنانچہ یا امیر المومنیناہ سب کے نزدیک جائز ہے تو پھر صفت کے آخر میں الف کی زیادتی کو کیوں منع کیا جاتا ہے جبکہ وہ دونوں تو متحد ہیں جیسے زیدن الطویل میں زید اور طویل دو الگ الگ نہیں دونوں کا مصداق ایک ہے تو پھر اتحاد ذاتی کے ہوتے ہوئے صفت کے آخر میں الف کی زیادتی کو کیوں منع کیا جاتا ہے؟۔

جمہور کی طرف سے یونس نحویؒ کے استدلال کا یہ جواب دیا جاتا ہے کہ مضاف الیہ کے بغیر مضاف کے معنی پورے نہیں ہوتے اس لئے مضاف الیہ مضاف کے جز کی طرح ہے تو ان میں اتصال قوی ہوا اور موصوف صفت کے درمیان ایسا اتصال نہیں ہوتا اس لئے ترکیب اضافی پر ترکیب توصیفی کا قیاس کرنا قیاس مع الفارق ہے جو صحیح نہیں۔

یونس نحویؒ کی دوسری دلیل: ایک اعرابی کے دو پیالے گم ہو گئے تھے اس نے وا جمجمی الشامیتناہ کہا تھا، اس کا ترجمہ یہ ہے "ہائے میرے دو شامی پیالے" اس میں شامیتناہ صفت ہے اور اس کے آخر میں الف لایا گیا، معلوم ہوا صفت کے آخر میں الف کی زیادتی جائز ہے۔

جمہور کی طرف سے یونس نحویؒ کے استدلال کا یہ جواب دیا جاتا ہے کہ یہ شاذ اور غیر فصیح ہے۔ جیسے وازید الطویلاہ نہیں کہہ سکتے۔

## قاعدہ

وَيَجُوزُ حَذْفُ حَرْفِ النِّدَاءِ، إِلَّا مَعَ اِسْمِ الْجِنْسِ، وَالْإِشَارَةِ، وَالْمُسْتَغَاثِ، وَالْمَنْدُوبِ، نَحْوُ "يُوسُفُ أَعْرِضْ عَنْ هٰذَا" وَأَيُّهَا الرَّجُلُ۔

ترجمہ: اور حرف ندا کو حذف کرنا جائز ہے، مگر اسم جنس، اسم اشارہ، مستغاث اور مندوب کے ساتھ، جیسے یوسف اعرض عن ھذا (اے یوسف! اس سے اعراض کرو) اور ایھا الرجل (اے مرد)۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: چار صورتوں کے علاوہ جب قرینہ پایا جائے تو منادیٰ پر سے حرف ندا حذف کرنا جائز ہے جیسے یوسف اعرض عن ھذا اس کی اصل یا یوسف اعرض عن ھذا ہے اور قرینہ یہ ہے کہ اگر یوسف مبتدا ہو تو اعرض خبر نہیں ہوسکتا؛ کیونکہ وہ جملہ انشائیہ ہے اسی طرح ایھا الرجل اور ایھذا الرجل حرف ندا (یا) محذوف ہے۔

وہ چار جگہیں جہاں حرف ندا کو حذف کرنا جائز نہیں ہے: (۱) اسم جنس (۲) اسم اشارہ (۳) مستغاث (۴) مندوب۔ اول دو میں اس لئے جائز نہیں کہ ان کا ندا کثرت سے نہیں کیا جاتا اور آخر دو میں اس لئے جائز نہیں کہ ان میں آواز کی درازی مطلوب ہے اور حرف ندا کا حذف اس کے منافی ہے۔ پس ندا میں صرف رجل، ھذا، لزید اور زید کہنا جائز نہیں بلکہ یا رجل، یا ھذا، یالَزید یا وازید یا یازید کہنا ضروری ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا اس بات کو بیان کرنا ہے کہ حرف ندا کو حذف کرنا جائز ہے جبکہ

قرینہ پایاجائے جیسے یوسف اعرض عن ھذا، ایھا الرجل، ایھذا الرجل۔ یوسف اعرض عن ھذا میں حرف ندایا محذوف ہے اصل میں تھایا یوسف اعرض عن ھذا۔

**سوال:** یوسف اعرض عن ھذا میں حذف کا قرینہ کیا ہے؟

**جواب:** حذف کا قرینہ یہ ہے کہ اگر حرف ندا محذوف نہ ہواور یوسف منادیٰ نہ ہوتو پھر یوسف ترکیب میں مبتدا ہوگا اور اعرض عن ھذا اس کی خبر ہوگی حالانکہ اعرض عن ھذا امر ہے جو انشاء کی قسم ہے اور جملہ انشائیہ خبر نہیں ہوسکتا۔

**سوال:** ایھاالرجل میں حذف کا قرینہ کیا ہے؟

**جواب:** حذف کا قرینہ ایھا ہے چونکہ منادیٰ معرف باللام میں ایھا کا فصل اس لئے لاتے ہیں تا کہ دوآلہ تعریف کا ایک جگہ اجتماع نہ ہو۔

**سوال:** ایھذاالرجل میں حذف کا قرینہ کیا ہے؟

**جواب:** حذف کا قرینہ ایھذا ہے چونکہ منادیٰ معرف باللام میں ایھذا کا فصل اس لئے لاتے ہیں تا کہ دوآلہ تعریف کا ایک جگہ اجتماع نہ ہو۔

البتہ چار جگہوں میں حرف ندا یاء کا حذف کرنا جائز نہ ہوگا (۱) منادیٰ اسم جنس ہو (۲) منادی اسم اشارہ ہو (۳) منادی مستغاث ہو (۴) منادی مندوب ہو۔

**سوال:** منادیٰ اسم جنس ہوتو حرف ندا کا حذف کیوں جائز نہیں؟

**جواب:** اسم جنس بمنزلہ نکرہ ہوتا ہے، حرف ندایا کے دخول کی وجہ سے یہ معرفہ بنتا ہے لہذا حرف ندایا کو حذف کردیں گے تو معرفہ کا التباس نکرہ کے ساتھ لازم آئے گا مخاطب سمجھ نہیں پائے گا کہ اس جگہ حرف ندا حذف ہوا ہے یا نہیں اس لئے وہ اس کو نکرہ مانے گا۔

(۲) اسم جنس کے ساتھ حرف ندا کا استعمال بہت کم ہوتا ہے لہذا اگر ندا حذف کر دیں گے تو مخاطب کا ذہن اسم جنس کے منادیٰ ہونے کی طرف سبقت نہیں کرے گا۔

(۳) حرف ندا لام تعریف کے قائم مقام ہے تو اگر حرف ندا کو حذف کیا جاتا ہے تو اصل اور نائب دونوں کا حذف لازم آئے گا جو جائز نہیں ہے۔

**سوال:** منادیٰ اسم اشارہ ہو تو حرف ندا کا حذف کیوں درست نہیں؟

**جواب:** اسم اشارہ بھی ابہام میں اسم جنس کے مشابہ ہے، جب حرف ندا اسم جنس سے محذوف نہیں ہوتا تو پھر اسم اشارہ کے منادیٰ ہونے کی صورت میں بھی اس سے حذف نہیں ہوگا۔

**سوال:** منادیٰ جب مستغاث یا مندوب ہو تو حرف ندا یا کا حذف کرنا کیوں جائز نہیں؟

**جواب:** منادیٰ مستغاث اور منادیٰ مندوب دونوں سے مدصوت مطلوب ہے اگر حرف ندا کو حذف کر دیں گے تو جو مطلوب ہے وہ فوت ہو جائے گا۔

**فائدہ:** باقی معارف جن سے حرف ندا کا حذف درست ہے چار قسموں پر ہے۔

(۱) علم ہو خواہ میم مشددہ کے ابدال کے ساتھ ہو جیسے اللھم یا بغیر اس کے ہو جیسے یوسف اعرض عن ھذا۔ (۲) ایّ جس کی صفت معرف باللام ہو جیسے یاایھا الرجل یا، ایّ کی صفت کی صفت معرف باللام ہو جیسے یاایھذا الرجل۔ (۳) منادیٰ مطلقاً معرفہ کی طرف مضاف ہو جیسے ربنا آتنا غلام زید افعل کذا اصل میں یاربنا ہے۔ (۴) منادیٰ موصول ہو جیسے من لایزال محسنا اصل میں یامن لایزال محسنا ہے۔

اب جہاں تک ضمائر کی بات ہے تو ضمائر کا منادیٰ واقع ہونا شاذ ہے یاانت وغیرہ۔

## فائدہ

| وَشَذَّ اَصْبِحَ لَيْلُ وَافْتَدِ مَخْنُوقُ وَاَطْرِقْ كَرَا |
|---|

ترجمہ: اور شاذ ہے اصبح لیل (اے رات! صبح ہو جا) افتدمخنون (اے گلا گھونٹے ہوئے شخص! اپنا فدیہ ادا کر) اور اطرق کرا (اے کراوان پرندے! گردن جھکا)۔

## مختصر تشریح

**فائدہ:** (۲) تین محاوروں میں اسم جنس پر سے حرف ندا حذف کیا گیا ہے جو شاذ ہے۔

(۱)امرأالقیس کی بیوی کا قول اَصۡبِحۡ لَیۡلُ (اے رات ختم ہو)اس جگہ لیل اسم جنس سے حرف ندا حذف کیا گیا ہے۔

(۲)اِفۡتَدِ مَخۡنُوۡقُ (اے گلا گھونٹے ہوئے فدیہ دے)اس جگہ مخنوق اسم جنس سے حرف ندا حذف کیا گیا ہے۔

(۳)اَطۡرِقۡ کَرَا (اے کروان سر جھکا)اس کا مطلب یہ ہے کہ نیچے اتر آ،تا کہ میں تیرا شکار کروں اس جگہ بھی کرا اسم جنس سے حرف ندا حذف کیا گیا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اعتراض کا جواب دینا ہے۔اس کی تفصیل یہ ہے کہ ابھی آپ نے بیان کیا کہ منادیٰ اگر اسم جنس ہو تو اس وقت حرف ندا کا حذف جائز نہیں حالانکہ اصبح لیل، افتد مخنوق، اطرق کرا ان مثالوں میں لیل، مخنوق اور کرا باوجود اسم جنس ہونے کے حرف ندا محذوف ہے۔

**جواب:** یہ شاذ ہے، قیاس کے مطابق نہیں ہے۔

**سوال:** اَصۡبِحۡ لَیۡلُ کس کا قول ہے؟ اور اس کا پس منظر کیا ہے؟

**جواب:** اَصۡبِحۡ لَیۡلُ امرءالقیس کی بیوی کا قول ہے۔اس کے پس منظر میں دو قول ہیں۔(۱)امرءالقیس بد شکل تھا اور بد خصال بھی تھا اس لئے اس کی بیوی کو نفرت ہوگئی اور اَصۡبِحۡ لَیۡلُ کہا کہ اے رات تو صبح ہو جا تا کہ میں اس سے چھٹکارا حاصل کروں۔

(۲)امرءالقیس جب شب زفاف میں چراغ جل رہا تھا اپنی بیوی کے پاس گیا اور چراغ بجھانے کے لئے بجائے اطفئی السراج کے اقتلی السراج کہہ دیا، بیوی کے دل میں یہ سن کر نفرت ہوئی کہ یہ بڑا جاہل ہے، لیکن یہ قول صحیح نہیں ہے اس لئے کہ امرءالقیس مالک الشعراء تھا، اس کو افصح العرب کہا جاتا تھا، اتنی فاحش غلطی کیسے کر سکتا ہے؟۔

**سوال:** اِفْتَدِ مَخْنُوْق یہ کس کا قول ہے؟ اور اس کا پس منظر کیا ہے؟

**جواب:** ایک شخص کا قول ہے۔ اور اس کے پس منظر میں یہ تفصیل ہے کہ سلیک بن سلکہ چت لیٹا ہوا تھا، ایک شخص آیا اور اس کا گلا گھونٹ کر اِفْتَدِ مَخْنُوْق کہا ''اے گلا گھونٹے ہوئے مجھ کو فدیہ دے تا کہ میں تجھ کو چھوڑ دوں'' یا مطلب یہ ہے کہ ''بدلہ دے ورنہ میں تجھے قتل کرنا چاہتا ہوں''۔

**سوال:** اَطْرِقْ کَرا یہ کس کا قول ہے؟ اور اس کا پس منظر کیا ہے؟

**جواب:** اہل عرب کا منتر ہے۔ اور اس کا پس منظر یہ ہے کہ اہل عرب اس منتر کو پڑھ کر شکار کرتے ہیں، پورا منتر یہ ہے ''اَطْرِقْ کَرا اَطْرِقْ کَرا۔ ان النعامۃ فی القری'' اے کروان! تو اپنا سر جھکا لے شتر مرغ جو تجھ سے بڑا ہے اس کا شکار ہم نے کر لیا ہے اور بستی میں اس کو پہونچا دیا گیا ہے، اس کے پڑھنے کے بعد وہ بالکل ٹھہر جاتا ہے اور گردن جھکا دیتا ہے اور لوگ اس طرح شکار کر لیتے ہیں۔

## قاعدہ

**وَقَدْ يُحْذَفُ الْمُنَادٰى لِقِيَامِ قَرِيْنَةٍ جَوَازًا، مِثْلُ اَلَا يَا اُسْجُدُوْا**

ترجمہ: اور کبھی منادیٰ کو کسی قرینہ کے پائے جانے کے وقت جوازاً حذف کر دیا جاتا ہے جیسے الا یا اسجدو (سنو! اے میری قوم سجدہ کرلو)۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: اگر قرینہ موجود ہو تو منادیٰ کو بھی حذف کرنا جائز ہے جیسے اَلَا یَا اسْجُدُوْا ''سنو! اے قوم! سجدہ کرو'' اس جگہ منادیٰ قوم محذوف ہے اور قرینہ یہ ہے کہ حرف ندا فعل پر داخل نہیں ہوتا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ کبھی منادیٰ کو قرینہ پائے جانے کی وجہ سے حذف کردیا جاتا ہے جیسے اَلَا یَا اسْجُدُوْا، اس جگہ اسجدو افعل امر ہے اور حرف ندا فعل پر داخل نہیں ہوتا اس سے معلوم ہوا کہ یاء کا مدخول منادیٰ محذوف ہے اور اصل میں تھا یاقوم اسجدوا ہے۔

**فائدہ:** ایک قرأت میں ان لا یسجدوا ہے اس میں ان ناصبہ ہے اور لا یسجدوا جمع مذکر غائب کا صیغہ ہے، نون اعرابی اَنْ ناصبہ کی وجہ سے ساقط ہوگیا اور اَنْ ناصبہ کا لام میں ادغام ہوگیا ہے اس قرأت میں یہ منادیٰ محذوف کی مثال نہ ہوگی۔

وَالثَّالِثُ مَا اُضْمِرَ عَامِلُهُ عَلٰی شَرِيْطَةِ التَّفْسِيْرِ وَهُوَ كُلُّ اِسْمٍ بَعْدَهُ فِعْلٌ اَوْ شِبْهُهُ مُشْتَغِلٌ عَنْهُ بِضَمِيْرِهٖ اَوْ مُتَعَلِّقِهٖ لَوْ سُلِّطَ عَلَيْهِ هُوَ اَوْ مُنَاسِبُهُ لَنَصَبَهُ مِثْلُ زَيْدًا ضَرَبْتُهُ وَزَيْدًا مَرَرْتُ بِهٖ وَزَيْدًا ضَرَبْتُ غُلَامَهُ وَزَيْدًا حُبِسْتُ عَلَيْهِ يُنْصَبُ بِفِعْلٍ مُضْمَرٍ يُفَسِّرُهُ مَا بَعْدَهُ اَيْ ضَرَبْتُ وَجَاوَزْتُ وَاَهَنْتُ وَلَابَسْتُ۔

ترجمہ: اور تیسرا موقع ماضمر عامله علی شريطة التفسير ہے (وہ مفعول بہ جس کے عامل کو تفسیر کی شرط پر پوشیدہ رکھا گیا ہو) اور وہ (ماضمر عامله علی شريطة التفسير) ہر ایسا اسم ہے جس کے بعد کوئی فعل یا شبہ فعل ہو، جو اس کی ضمیر یا اس کے متعلق میں عمل کرنے کی وجہ سے اس میں عمل کرنے سے اعراض کررہا ہو، اس طور پر کہ اگر اس اسم پر وہ فعل یا اس کا مناسب مسلط کردیا جائے تو وہ اس کو نصب دیدے جیسے زید ضربته (میں نے زید کو مارا)،

زیدا امررت به (میں زید کے پاس سے گذرا)، زیدا ضربت غلامه (میں نے زید کی توہین کی، میں نے اس کے غلام کو مارا)، زیدا حبست علیه (میں زید کے ساتھ رہا، مجھے اس کی وجہ سے قید کرلیا گیا)، یہاں زید اس فعل مضمر کی وجہ سے منصوب ہے جس کی تفسیر اس کا مابعد فعل کررہا ہے، یعنی ضربت، جاوزت، اھنت، اور لابست (کی وجہ سے)۔

## مختصر تشریح

تیسرا مقام: جہاں مفعول بہ کے فعل کو حذف کرنا واجب ہے: ما اضمر عامله علیٰ شریطة التفسیر ہے۔ شریطۃ اور شرط کے ایک معنیٰ ہے اور وہ یہ ہے کہ وہ مفعول بہ جس کا ناصب بشرط تفسیر پوشیدہ کیا گیا ہو (بعد میں اس کی وضاحت آرہی ہو)۔ اور اس موقع پر عامل کا حذف اس لئے واجب ہے کہ مفسِّر اور مفسَّر کا اجتماع لازم نہ آئے۔

تعریف: ما اضمر وہ اسم ہے جس کے بعد کوئی ایسا فعل یا شبہ فعل آئے جو اس اسم کی طرف لوٹنے والی ضمیر میں یا اس کے کسی متعلق میں مشغول ہونے کی وجہ سے اس اسم میں عمل نہ کرسکتا ہو؛ لیکن اگر اس فعل یا شبہ فعل کو اس اسم پر مسلط کیا جائے تو وہ اس کو نصب دے جیسے زیداً ضربتُهُ (زید کو مارا میں نے)۔

اس جگہ زیداً سے پہلے ضربتُ عامل محذوف ہے اس کی تفسیر بعد میں آنے والا فعل ضربتهُ کررہا ہے جو زید کی طرف لوٹنے والی ضمیر میں مشغول ہے، اس کا عامل ہونے کی وجہ سے زیداً کو نصب نہیں دے سکتا؛ لیکن اگر ضمیر ہٹا کر ضربتُ زیدا کہا جائے تو وہ اس کو نصب دے سکتا ہے۔

ما اضمر کی چار صورتیں ہیں:

(۱) بعد میں آنے والا فعل اس اسم (مفعول بہ) کی ضمیر میں مشغول ہو اور اس کو بعینہ اس اسم پر مسلط کیا جاسکتا ہو جیسے زیداً ضربته۔

(۲) بعد میں آنے والا فعل اس اسم (مفعول بہ) کی ضمیر میں مشغول ہو مگر اس فعل کو

بعینہ اس اسم پر مسلط کیا نہ جا سکتا ہو البتہ اس کے مناسب فعل کو مسلط کیا جا سکتا ہو جیسے زیداً مررت بہ ای جاوزت زیداً۔

(۳) بعد میں آنے والا فعل اس اسم کی طرف لوٹنے والی ضمیر میں مشغول ہو اور نہ اس فعل کو بعینہ مسلط کیا جا سکتا ہو نہ اس کے مناسب مترادف کو مسلط کیا جا سکتا ہو البتہ اس سے مناسبت رکھنے والے اور اس کے لئے لازم کسی فعل کو مسلط کیا جا سکتا ہو جیسے زیدا ضربتُ غلامہ ای اھنتُ زیداً؛ کیونکہ غلام کی توہین درحقیقت آقا کی توہین ہے۔

(۴) بعد میں آنے والا فعل اس اسم کے کسی متعلق میں مشغول ہو اور اس کے مناسب لازم ہی کو مسلط کیا جا سکتا ہو جیسے زیداً حبستُ علیه (میں زید پر محبوس کیا گیا اس جگہ لابستُ لازم فعل ہی کو مسلط کیا جا سکتا ہے کیونکہ جب متکلم زید پر روکا گیا تو وہ اس کے ساتھ ہوا۔

ما اضمر کی یہ چار صورتیں ہیں، مصنفؒ نے ان کو مثالوں سے واضح کیا ہے۔

پہلی مثال: زیداً ضَرَبْتُهُ۔ اس مثال میں زیداً کے بعد آنے والا فعل ضربتُهُ زید کی طرف لوٹنے والی ضمیر میں مشغول ہے اور اس کو بعینہ زید پر مسلط کیا جا سکتا ہے، چنانچہ کہہ سکتے ہیں: ضربتُ زیداً۔

دوسری مثال: زیداً مررتُ بہ۔ اس میں بھی مررت، زید کی طرف لوٹنے والی ضمیر ''بہ'' میں حرفِ جر کے واسطہ سے مشغول ہے؛ مگر اس فعل کو بعینہ زید پر مسلط نہیں کیا جا سکتا کیونکہ مررت بزید کہیں تو ب ''زید'' کو جر دے گی؛ چنانچہ وہ ''مررت'' فعل زید کو نصب نہیں دے گا۔ ہاں! اس کا مفہوم دوسرا فعل جاوزت (آگے بڑھ گیا) ہے، اس کو مسلط کیا جا سکتا ہے وہ زید کو نصب دے گا۔ پس یہ صورت بھی ما اضمر میں چلے گی۔

تیسری مثال: زیداً ضربتُ غلامَه۔ اس میں بھی ضربتُ زید کی طرف لوٹنے والی ضمیر میں مشغول ہے اور اس فعل کو بعینہ مسلط نہیں کیا جا سکتا؛ اگر کریں تو ضربت غلام زید ہوگا اور زید پر مضاف الیہ ہونے کی وجہ سے جر آئے گا، مفعول بہ ہونے کی وجہ سے نصب نہیں آئے گا اور کوئی دوسرا مترادف فعل بھی نہیں ہے جس کو زید پر مسلط کیا جا سکے البتہ ایک فعل لازم ہے اس کو

مسلط کیا جا سکتا ہے اور وہ فعل ہے أهنتُ (ذلیل کیا میں نے) کیونکہ کسی کے غلام کو مارنا آقا کو ذلیل کرنا ہے۔ پس أهنت زيدا کہہ سکتے ہیں۔ ما اضمر عامله کی یہ صورت بھی معتبر ہے۔

چوتھی مثال: زيداً حبستُ عليه۔ اس میں بھی فعل کو زید پر مسلط نہیں کیا جا سکتا؛ کیونکہ علیٰ کی وجہ سے زید پر جر آئے گا البتہ لابستُ (ملا ہوا ہونا) ایک مناسب لازم فعل ہے جس کو مسلط کیا جا سکتا ہے؛ کیونکہ جب متکلم زید کے پاس روکا گیا تو وہ اس کے ساتھ ہوا۔ ما اضمر عامله کی یہ صورت بھی معتبر ہے۔

پس ان چاروں صورتوں میں زید کو عامل مقدر نصب دے گا۔

**شبہ فعل کی مثالیں:** (۱) زيداً انا ضاربه، ای أنا ضاربٌ زيداً۔ (۲) زيداً انا مارٌّ به، ای انا مجاوزٌ زيداً۔ (۳) زيداً انا ضاربٌ غلامَه ای انا مهينٌ زيداً۔ (۴) زيداً انا محبوسٌ عليه ای أنا حابسٌ زيداً۔

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد تیسرے موقع کو بیان کرنا ہے جہاں مفعول بہ کے عامل کو قیاسی طور پر حذف کرنا واجب ہے اور وہ ما اضمر عامله علیٰ شريطة التفسير ہے۔

**سوال:** ما اضمر عامله علیٰ شريطة التفسير کا کیا مطلب؟

**جواب:** ما اضمر عامله علیٰ شريطة التفسير کا مطلب یہ ہے کہ تیسرا موقع وہ مفعول بہ ہے کہ جس کے عامل کو اس بنا پر حذف کر دیا گیا ہو کہ اس کی تفسیر آگے آ رہی ہے۔

**سوال:** ما اضمر عامله علیٰ شريطة التفسير کی تعریف کیا ہے؟

**جواب:** ما اضمر عامله علیٰ شريطة التفسير وہ اسم ہے جس کے بعد فعل یا شبہ فعل ہو جو اس اسم کی ضمیر یا اس کے متعلق پر عمل کرنے کی وجہ سے اس اسم میں عمل نہ کرتا ہو اور اگر اس فعل یا شبہ فعل کو یا اس فعل یا شبہ فعل کے مناسب کو اس اسم پر مسلط کر دیں تو وہ اس اسم کو نصب دے۔ جیسے زيدا ضربته میں زيدا سے پہلے ضربت عامل محذوف ہے اس کی تفسیر بعد میں آنے والا فعل ضربته کر رہا ہے جو زید کی طرف لوٹنے والی ضمیر میں مشغول

ہے؛ لیکن اگر ضمیر ہٹا کر ضربت کو زیدا پر مقدم کرے تو نصب دے سکتا ہے۔

**زیدا مررت بہ ای جاوزت زیدا:** یہ مثال ہے اس فعل کی جو اسم کی ضمیر کی وجہ سے اعراض کرے اور تسلیط مناسبِ مرادف کی ہو۔

**زیدا ضربتہ غلامہ ای اھنت زیدا:** یہ مثال ہے اس فعل کی جو اسم کے متعلق کی وجہ سے اعراض کرے اور تسلیط مناسبِ لازم کی ہو۔

**زیدا حبست علیہ ای لابست زیدا:** یہ مثال ہے اس فعل کی جو اسم کی ضمیر کی وجہ سے اعراض کرے اور تسلیط مناسبِ لازم کی ہو۔

**سوال:** مصنفؒ نے اشتغال کی دو صورتیں (۱) اشتغال ضمیر پر عمل کرنے کی وجہ سے ہو (۲) اشتغال اسم کے متعلق پر عمل کرنے کی وجہ سے ہو، بیان کی ہیں۔

صورت اول میں تسلیط کی تین شکلیں ہیں: (۱) تسلیط بعینہ فعل مذکور کی ہو۔ (۲) فعل کے مناسب مرادف کی ہو (۳) فعل کے مناسب لازم کی ہو۔ اور صورت ثانی میں تسلیط کی فقط ایک شکل (اشتغال اسم کے متعلق پر عمل کرنے کی وجہ سے ہو) ہے، قیاس کا تقاضہ یہ تھا کہ مصنفؒ صورت اوّل کی تینوں شکلوں کی مثالیں ایک ساتھ بیان فرماتے، پھر اس کے بعد صورت ثانی کی فقط ایک شکل کی مثال بیان فرماتے۔ خلاف ترتیب کیوں کیا؟

**جواب:** دراصل وہ فعل جو اسم کے متعلق کی وجہ سے اعراض کرے اور تسلیط مناسبِ لازم کی ہو یہ اکثری ہے۔ اور وہ فعل جو اسم کی ضمیر کی وجہ سے اعراض کرے اور تسلیط مناسبِ لازم کی ہو، یہ قلیل ہے۔ اس لئے خلاف ترتیب ذکر کیا۔

**فوائد قیود:**

**بعدہ فعل او شبھہ:** مذکورہ قید سے اس اسم کو نکالنا ہے جس کے بعد فعل یا شبہ فعل نہ ہو۔ جیسے زید ابوک۔

**فائدہ:** لفظ بعد سے یہ نہ سمجھنا چاہئے کہ فعل یا شبہ فعل بالکل اس اسم سے متصل ہو بلکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ فعل یا شبہ فعل اس کلام کا جز ہو جو اس اسم کے بعد مذکور ہے۔

**مشتغل عنه بضميره او متعلقه:** مذکورہ قید سے اس اسم کو خارج کرنا ہے جس کے بعد فعل یا شبہ فعل ہو اور اسم پر عمل کرنے سے اعراض نہ کرتے ہوں؛ بلکہ اس پر عامل ہوں جیسے زیدا ضربت۔ اس میں ضربت فعل ہے جو زید پر عمل کرنے سے اعراض نہیں کر رہا ہے بلکہ اس کو اپنا مفعول بہ بنایا ہے۔

**بحيث لو سلط عليه:** مذکورہ قید سے اس اسم کو نکالنا ہے جس پر فعل یا شبہ فعل کو مسلط کیا جائے تو اس اسم پر نصب نہ آئے جیسے زید ضُرِبَ میں ضرب فعل مجہول ہے اس میں ضمیر جو زید کی طرف راجع ہے وہ نائب فاعل ہے اور ضرب نے اس ضمیر پر عمل کرنے کی وجہ سے زید پر عمل نہیں کیا؛ لیکن اگر ضرب کو زید پر مقدم کر دیں تو زید کو نصب نہ دے گا بلکہ نائب فاعل ہونے کی وجہ سے اس پر رفع آئے گا۔

تسلیط کی دو صورتیں ہیں: (۱) کبھی بعینہ فعل یا شبہ فعل کی تسلیط ہوگی (۲) کبھی فعل یا شبہ فعل کے مناسب کی تسلیط ہوگی۔ پھر مناسب کی دو صورتیں ہوگی (۱) مناسب مرادف (۲) مناسب لازم۔

عقلی طور پر بارہ صورتیں ہوگی جن کی تفصیل یہ ہے۔

(۱) جو فعل اسم کی ضمیر کی وجہ سے اعراض کرے اور تسلیط بعینہ فعل کی ہو جیسے زیدا ضربته ای ضربت زیدا۔

(۲) جو فعل اعراض کرے اسم کی ضمیر کی وجہ سے اور تسلیط مناسب مرادف کی ہو جیسے زیدا مررت به ای جاوزت زیدا۔

(۳) جو فعل اعراض کرے اسم کی ضمیر کی وجہ سے اور تسلیط مناسب لازم کی ہو جیسے زیدا ضربته غلامه ای اهنت زیدا۔

(۴) جو شبہ فعل اعراض کرے اسم کی ضمیر کی وجہ سے اور تسلیط بعینہ شبہ فعل کی ہو جیسے زیدا انا ضاربه ای انا ضارب زیدا۔

(۵) جو شبہ فعل اعراض کرے اسم کی ضمیر کی وجہ سے اور تسلیط شبہ فعل کے مناسب مرادف کی ہو۔ جیسے زیدا انا مار به ای انا مجاوز زیدا۔

(۶) جو شبہ فعل اعراض کرے اسم کی ضمیر کی وجہ سے اور تسلیط شبہ فعل کے مناسب لازم کی ہو جیسے زیدا انا محبوس علیہ ای انا ملابس زیدا۔

(۷) جو فعل اعراض کرے اسم کے متعلق کی وجہ سے اور تسلیط بعینہ فعل کی ہو یہ صورت صحیح نہیں ہے؛ جیسے زیدا ضربت غلامہ کیونکہ اس جگہ فعل اسم مذکور زیداً کے متعلق غلام میں عمل کرنے کی وجہ سے زیداًمیں عمل کرنے سے اعراض کرر ہا ہے؛ لیکن اس جگہ بعینہ فعل یا اس کے ہم معنی دوسرے فعل (مناسب مرادف) کی تسلیط نہیں ہوسکتی؛ اس لئے کہ ضربت کو اگر مقدم کریں گے تو معنی ہوں گے (میں نے زید کو مارا) حالانکہ زید مضروب نہیں ہے، مضروب تو اس کا غلام ہے؛ اس لئے یہ صورت باطل ہے۔

(۸) جو فعل اعراض کرے اسم کے متعلق کی وجہ سے اور تسلیط فعل کے مناسب لازم کی ہو۔ جیسے زیدا ضربت غلامہ ای اھنت زیدا۔

(۹) جو فعل اعراض کرے اسم کے متعلق کی وجہ سے اور تسلیط فعل کے مناسب مرادف کی ہو یہ صورت صحیح نہیں۔

(۱۰) جو شبہ فعل اعراض کرے اسم کے متعلق کی وجہ سے اور تسلیط بعینہ شبہ فعل کی ہو یہ صورت صحیح نہیں ہے؛ تفصیل (۷) نمبر پر بیان ہو چکی ہے۔

(۱۱) شبہ فعل اعراض کرے اسم کے متعلق کی وجہ سے اور تسلیط شبہ فعل کے مناسب مرادف کی ہو یہ صورت صحیح نہیں۔ تفصیل (۷) نمبر پر بیان ہو چکی ہے۔

(۱۲) جو شبہ فعل اعراض کرے اسم کے متعلق کی وجہ سے اور تسلیط شبہ فعل کے مناسب لازم کی ہو۔ جیسے زیدا انا ضارب غلامہ ای انا مھین زیدا۔

**سوال:** مصنفؒ نے فعل کے تسلیط کی فقط چار صورتیں مع امثلہ بیان کی، شبہ فعل کے تسلیط کی کیوں بیان نہیں کی؟

**جواب:** مصنفؒ نے طالب علم پر اعتماد کرتے ہوئے بیان نہیں کی اس لئے کہ طالب علم ادنی توجہ سے انہیں مثالوں کو شبہ فعل کے تسلیط پر بھی منطبق کر سکتا ہے۔

# ما اضمر عامله کے وجوہ اعراب

(۱) وَيُخْتَارُ الرَّفْعُ بِالْاِبْتِدَاءِ عِنْدَ عَدَمِ قَرِيْنَةِ خِلَافِهٖ اَوْعِنْدَ وُجُوْدِ اَقْوٰى مِنْهَا كَاَمَّا مَعَ غَيْرِ الطَّلَبِ وَاِذَا لِلْمُفَاجَاةِ

ترجمہ: اور (مذکورہ اسم پر) ابتدا کی وجہ سے رفع پسند کیا جاتا ہے خلاف رفع کے قرینہ کے نہ پائے جانے، یا خلاف رفع کے قرینہ سے قوی تر قرینہ کے پائے جانے کے وقت، جیسے اما غیر طلب کے ساتھ اور اذا مفاجاتیہ۔

## مختصر تشریح

ما اضمر عامله کا اعراب جو اسم ما اضمر عامله کے قبیل سے ہو خواہ حقیقۃً اس پر ما اضمر کی تعریف صادق آتی ہو یا نہ آتی ہو اس کے اعراب کی پانچ شکلیں ہیں۔

(۱) رفع پسندیدہ (۲) نصب پسندیدہ (۳) رفع واجب (۴) نصب واجب (۵) رفع ونصب دونوں یکساں۔

پہلی شکل جس میں دوصورتوں میں رفع پسندیدہ ہے: (۱) جب وہ اسم أَمَّا کے بعد کلامِ غیر طلبی میں آئے، جیسے لقیت القوم فاما زیدٌ فأکرمتُهٗ۔ (۲) جب وہ اسم إِذَا مفاجاتیہ کے بعد آئے، جیسے خرجت فِاِذا زیدٌ یضربُهٗ عمروٌ۔

**نوٹ:** کلامِ طلبی امر، نہی اور دعا ہے ان کے علاوہ کلام غیر طلبی ہے۔

مذکورہ دوصورتوں میں رفع پسندیدہ اس لئے ہے کہ پہلی صورت میں نصب کا کوئی قرینہ نہیں ہے، رفع ہی کا قرینہ ہے کیونکہ أَمَّا کے بعد اکثر مبتدا آتا ہے اور دوسری صورت میں اگرچہ رفع اور نصب دونوں کے قرینے موجود ہیں؛ مگر رفع کا قرینہ اقویٰ ہے کیونکہ اذا مفاجاتیہ اکثر جملہ اسمیہ پر داخل ہوتا ہے اور خرجتُ پر عطف نصب کا قرینہ ہے مگر وہ قرینہ ضعیف ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ما اضمر عامله علی شریطة التفسیر کی اعراب کے اعتبار سے پانچ شکلوں میں سے پہلی شکل کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** وہ پانچ شکلیں کیا ہیں؟

**جواب:** وہ پانچ شکلیں یہ ہیں: (۱) رفع مختار (۲) نصب مختار (۳) رفع اور نصب دونوں برابر ہوں (۴) نصب واجب (۵) رفع واجب۔

**سوال:** پانچ شکلوں میں سے پہلی شکل کیا ہے؟

**جواب:** پانچ شکلوں میں سے پہلی شکل رفع مختار ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اسم ما اضمر عامله پر رفع بھی جائز ہے اور نصب بھی جائز ہے لیکن رفع مختار ہے۔

**سوال:** وہ کتنی صورتیں ہیں جہاں رفع مختار ہے؟ اور وہ کونسی ہیں؟

**جواب:** دو صورتیں ہیں جہاں رفع مختار ہے اور وہ یہ ہیں: (۱) جو اسم، ما اضمر عامله کا احتمال رکھتا ہو اور رفع کے خلاف کوئی قرینہ مرجحہ نہ پایا جائے۔

**سوال:** رفع کیوں اور نصب کیوں؟

**جواب:** رفع اس لئے کہ اسم مبتدا ہے اور مبتدا مرفوع ہوتا ہے۔ اور نصب اس لئے کہ ما اضمر عامله کی وجہ سے مفعولیت کی بنا پر آتا ہے۔

**سوال:** رفع اور نصب کا قرینہ کیا ہے؟

**جواب:** رفع کا قرینہ اسم کا عامل لفظیہ سے خالی ہونا ہے۔ اور نصب کا قرینہ اسم کے بعد ایسا فعل ہے جس میں فعل محذوف کی تفسیر بننے کی صلاحیت ہے۔ گویا رفع اور نصب دونوں کے لئے قرینہ مصححہ موجود ہے لیکن قرینہ مرجحہ رفع کے لئے ہے نہ کہ نصب کے لئے۔

**نوٹ:** عند خلافه کا مطلب یہ ہے کہ قرینہ تو ہو لیکن مرجحہ نہ ہو۔

**سوال:** رفع کا قرینہ مرجحہ کیوں ہے؟

**جواب:** رفع کی صورت میں حذف نہیں ماننا پڑتا اور نصب میں فعل محذوف ماننا پڑتا ہے جس کی فعل مذکور تفسیر کرتا ہے۔ جیسے زید ضربته اس میں ضربت فعل زید کے بعد ہے جس میں احتمال ہے کہ زید سے پہلے ضربت فعل محذوف ہو اور زید کے بعد والا فعل اس کی تفسیر ہو یہ نصب کا قرینہ مصححہ ہے اور یہ خیال کیا جائے کہ زید سے پہلے کوئی فعل نہیں ہے اور وہ عوامل لفظیہ سے خالی ہے تو یہ اس کے رفع کا قرینہ ہے لیکن اس میں حذف نہیں ماننا پڑتا اس لئے رفع کو ترجیح دی جائے گی۔

(۲) جو اسم، ما اضمر عامله کا احتمال رکھتا ہو اور اس میں رفع اور نصب کے قرینہ مصححہ کے ساتھ دونوں کے لئے قرینہ مرجحہ بھی پایا جائے لیکن رفع کا قرینہ مرجحہ نصب کے قرینہ مرجحہ سے زیادہ قوی ہو۔

**سوال:** اس کے کتنے مواقع ہیں؟

**جواب:** اس کے دو مواقع ہیں، ان میں سے پہلا موقع: (۱) وہ اسم جس میں ما اضمر عامله کا احتمال ہو اور اس پر اما داخل ہو اور اس اسم کے بعد جو فعل ہو وہ طلب پر دلالت نہ کرتا ہو (اسم کے بعد جملہ خبریہ ہو، جملہ انشائیہ نہ ہو) جیسے لقيت القوم اما زيد فاكرمته۔

**سوال:** طلب پر دلالت نہ کرتا ہو یہ قید کیوں؟

**جواب:** یہ قید اس لئے لگائی کہ اما کے بعد والے اسم کے بعد جملہ انشائیہ ہو تو نصب مختار ہوتا ہے۔

**سوال:** رفع اور نصب کا قرینہ کیا ہے؟

**جواب:** اس میں زید کا عامل لفظی سے خالی ہونا رفع کا قرینہ مصححہ ہے۔ اور زید کے بعد فعل ہونا جس میں فعل محذوف کے تفسیر کی صلاحیت ہے یہ نصب کا قرینہ مصححہ ہے۔

**سوال:** رفع اور نصب کا قرینہ مرجحہ کیا ہے؟

**جواب:** رفع کا قرینہ مرجحہ اما کا زید پر داخل ہونا ہے۔ اور نصب کا قرینہ مرجحہ زید کے بعد والے جملہ کا اس کے ماقبل والے جملہ پر عطف ہے، اس لئے کہ زید سے پہلے

لقیت القوم جملہ فعلیہ ہے اگر زید سے پہلے فعل محذوف مانا جاتا ہے اور زید پر نصب پڑھا جاتا ہے تو یہ بھی جملہ فعلیہ ہوگا اسی طرح دونوں جملوں میں مناسبت پیدا ہو جائے گی۔

**سوال:** رفع کا قرینہ مرجحہ نصب کے قرینہ مرجحہ سے زیادہ قوی کیوں؟

**جواب:** رفع کا قرینہ مرجحہ نصب کے قرینہ مرجحہ سے زیادہ قوی اس لئے ہے کہ نصب کا قرینہ اس وجہ سے راجح کہا جاتا ہے کہ نصب کی صورت میں دونوں جملے فعلیہ ہوں گے اور اسی طرح معطوف اور معطوف علیہ میں مناسبت ہوگی لیکن ان دونوں میں مناسبت کوئی ضروری نہیں ہے اس کے خلاف بھی بکثرت ہوتا ہے اکثر جملہ اسمیہ کا عطف جملہ فعلیہ پر ہوتا رہتا ہے اس کے برخلاف اما ہمیشہ اسم ہی پر داخل ہوتا ہے اس میں تخلف نہیں ہوتا نیز رفع کی صورت میں حذف نہیں ماننا پڑتا، معلوم ہوا کہ رفع کا قرینہ مرجحہ زیادہ قوی ہے۔

(۲) وہ اسم جس میں ما اضمر عامله کا احتمال ہو اور اس پر اذا داخل ہو۔ جیسے خرجت اذا زید یضربه۔

**سوال:** رفع اور نصب کا قرینہ کیا ہے؟

**جواب:** اس میں زید کا عامل لفظی سے خالی ہونا رفع کا قرینہ مصححہ ہے۔ اور زید کے بعد فعل ہونا جس میں فعل محذوف کے تفسیر کی صلاحیت ہے یہ نصب کا قرینہ مصححہ ہے۔

**سوال:** رفع اور نصب کا قرینہ مرجحہ کیا ہے؟

**جواب:** رفع کا قرینہ مرجحہ اذا مفاجاتیہ کا زید پر داخل ہونا ہے۔ مفاجات کے معنی اچانک کسی چیز کا ہونا ہے۔ اور نصب کا قرینہ مرجحہ زید کے بعد والے جملہ کا اس کے ماقبل والے جملہ پر عطف ہے اس لئے زید سے پہلے اگر فعل محذوف مانا جاتا ہے اور زید پر نصب پڑھا جاتا ہے تو یہ بھی جملہ فعلیہ ہوگا اسی طرح دونوں جملوں میں مناسبت پیدا ہو جائے گی۔

**سوال:** رفع کا قرینہ مرجحہ نصب کے قرینہ مرجحہ سے زیادہ قوی کیوں؟

**جواب:** رفع کا قرینہ مرجحہ نصب کے قرینہ مرجحہ سے زیادہ قوی اس لئے ہے کہ نصب کا قرینہ اس وجہ سے راجح کہا جاتا ہے کہ نصب کی صورت میں دونوں جملے فعلیہ ہوں گے

اور اسی طرح معطوف اور معطوف علیہ میں مناسبت ہوگی لیکن ان دونوں میں مناسبت کوئی ضروری نہیں ہے اس کے خلاف بھی بکثرت ہوتا ہے اکثر جملہ اسمیہ کا عطف جملہ فعلیہ پر ہوتا رہتا ہے اس کے برخلاف اذامفاجاتیہ اکثر اسم ہی پر داخل ہوتا ہے نیز رفع کی صورت میں حذف نہیں ماننا پڑتا، معلوم ہوا کہ رفع کا قرینہ مرجحہ زیادہ قوی ہے۔

**سوال:** بحث ظروف میں مصنفؒ نے کہا کہ اذامفاجاتیہ ہمیشہ جملہ اسمیہ پر داخل ہوتا ہے اس سے تو لازم آتا ہے کہ رفع واجب ہو اور یہاں تو رفع مختار کہتے ہیں؟

**جواب:** بحث ظروف میں لزوم سے مراد غلبہ وقوع ہے، مجازاً لزوم سے تعبیر کر دیا۔

(۲) وَيُخْتَارُ النَّصْبُ بِالْعَطْفِ عَلٰى جُمْلَةٍ فِعْلِيَّةٍ لِلتَّنَاسُبِ وَبَعْدُ حَرْفِ النَّفْيِ وَالْإِسْتِفْهَامِ وَإِذَا الشَّرْطِيَّةِ وَحَيْثُ وَفِي الْأَمْرِ وَالنَّهْيِ إِذْ هِيَ مَوَاقِعُ الْفِعْلِ وَعِنْدَ خَوْفِ لَبْسِ الْمُفَسِّرِ بِالصِّفَةِ مِثْلُ "إِنَّا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنٰهُ بِقَدَرٍ"

ترجمہ: اور (مذکورہ اسم پر) نصب پسند کیا جاتا ہے تناسب کی رعایت کرنے کے لئے جملہ فعلیہ پر عطف کرنے کی وجہ سے، اور حرف نفی، حرف استفہام اذا شرطیہ اور حیث کے بعد اور امر و نہی میں اس لئے کہ یہ سب فعل کے مواقع ہیں، اور مفسر کے صفت کے ساتھ التباس کے خوف کے وقت جیسے انا کل شیء خلقنٰہ بقدر (بلاشبہ ہم نے ہر چیز کو ایک انداز سے پیدا کیا ہے)۔

## مختصر تشریح

دوسری شکل جس میں آٹھ صورتوں میں نصب پسندیدہ ہے۔

(۱) اس جملہ کا جس میں وہ اسم واقع ہے اس کا عطف جملہ فعلیہ متقدمہ پر ہو جیسے ضربتُ زیداً وعمرواً اکرمتہ۔ اس صورت میں نصب پسندیدہ اس لئے ہے کہ معطوف اور

معطوف علیہ میں تناسب حاصل ہوجاتا ہے۔

(۲) وہ اسم حرف نفی کے بعد آیا ہو جیسے ما زیداً ضربتُهٗ (میں نے زید کونہیں مارا)۔

حرف نفی میں ما کے ساتھ لااور اِنْ نافیہ بھی داخل ہے۔

(۳) وہ اسم حرف استفہام کے بعد آیا ہو جیسے أَزیداً ضربتَهٗ (کیا تو نے زید کو مارا؟)

(۴) وہ اسم اِذا شرطیہ کے بعد آیا ہو جیسے اِذا زیداً تلقهُ فأکرمْهُ (جب تیری زید سے ملاقات ہو تو تُو اس کا اکرام کر)۔

(۵) وہ اسم حیث کے بعد آیا ہو جیسے حیث زیداً تجدہُ فأکْرِمْهُ (جہاں زید تجھے ملے اس کا اکرام کر)۔

**نوٹ:** اذا مجازاتِ زمانی پر اور حیث مجازاتِ مکانی پر دلالت کرتا ہے۔

(٦) وہ اسم امر سے پہلے آیا ہو جیسے زیداً اِضرِبْهُ (زید کو مار)۔

(۷) وہ اسم نہی سے پہلے آیا ہو جیسے زیداً لاتضرِبْهُ ( تو زید کو مت مار)۔

**نوٹ:** (۲) نمبر سے (۷) نمبر تک میں نصب پسندیدہ اس لئے ہے کہ فعل مقدر ماننے کی جگہیں ہیں اس کا مطلب یہ ہے کہ ان کے بعد فعل کا واقع ہونا اولیٰ ہے۔

(۸) رفع کی صورت میں جملہ تفسیریہ کا صفت کے ساتھ اشتباہ ہوتا ہو جیسے اِنَا کُلَّ شَیءٍ خَلَقْنَاهُ بِقَدَرٍ ای اِنّا خَلَقْنَا کُلَّ شَیءٍ اور رفع کی صورت میں خَلَقْنَاهُ یہ شیئ کی صفت بھی بن سکتا ہے جبکہ یہ مراد نہیں اس لئے نصب اولیٰ ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد پانچ مواقع میں سے دوسرے موقع کو بیان کرنا ہے جہاں نصب مختار ہوتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ اسم ما اضمر عاملہ پر رفع بھی جائز ہے اور نصب بھی جائز ہے لیکن نصب مختار ہے۔

**سوال:** وہ کتنے مواقع ہیں جہاں نصب مختار ہے؟

**جواب:** چھ مواقع ہیں جہاں نصب مختار ہے۔جس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

(۱) اسم ما اضمر عاملہ جس جملہ میں واقع ہے اس کا عطف اس سے پہلے والے جملہ فعلیہ پر ہو تو اس میں نصب مختار ہوگا تاکہ معطوف اور معطوف الیہ کے درمیان تناسب حاصل ہو جائے جیسے خرجت فزیدا القیتہ۔اس میں زیدا سے پہلے خرجت جملہ فعلیہ ہے اگر زیدا پر نصب پڑھا جائے تو اس سے پہلے فعل مقدر ہوگا تو معطوف اور معطوف علیہ دونوں جملہ فعلیہ ہوں گے اور دونوں میں مناسبت ہوگی اور اگر زید پر رفع پڑھا جائے تو معطوف علیہ جملہ فعلیہ ہوگا اور معطوف جملہ اسمیہ ہوگا دونوں میں مناسبت نہ ہوگی اس لئے نصب کو ترجیح دی جائے گی۔

(۲) حرف نفی کے بعد اسم ما اضمر عاملہ واقع ہو۔

**سوال:** حرف نفی سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** حرف نفی سے مراد ما، لا اور اِن ہیں لم، لما اور لن اس میں داخل نہیں، کیونکہ یہ تینوں فعل مضارع پر داخل ہوتے ہیں اسم پر داخل نہیں ہوتے۔

**سوال:** ما، لا اور اِن کی مثالیں کیا ہیں؟

**جواب:** ما کی مثال ما زیدا ضربتہ ہے اور لا کی مثال لا زیدا ضربتہ و لا عمرا اور اِن کی مثال اِن زیدا ضربتہ الا تادیبا۔

(۳) حرف استفہام کے بعد اسم ما اضمر عاملہ واقع ہو۔

**سوال:** مصنفؒ نے حرف استفہام کیوں کہا؟

**جواب:** مصنفؒ نے حرف استفہام اس لئے کہا کہ استفہام کی دو قسمیں ہیں:

(۱) حرف استفہام (۲) اسم استفہام۔

جو اسم ما اضمر حرف استفہام کے بعد آئے تو نصب مختار ہے اگر اسم استفہام کے بعد آئے تو رفع مختار ہے اس لئے حرف استفہام کہا۔

(۴) جب اسم ما اضمر عاملہ، اذا شرطیہ کے بعد واقع ہو۔جیسے اذا عبد اللہ تلقہ فاکرمہ۔

**سوال:** نصب مختار کیوں؟

**جواب:** نصب مختار اس لئے ہے کہ اذا شرطیہ کی دلالت مجازات زمانی (زمان) پر ہوتی ہے۔

(۵) حیث کے بعد اسم ما اضمر عاملہ واقع ہو۔ جیسے حیث زیدا تجدہ فاکرمہ

**نوٹ:** اذا مجازاتِ زمانی پر اور حیث مجازاتِ مکانی پر دلالت کرتا ہے۔

(۶) اسم ما اضمر عاملہ اگر امر سے پہلے واقع ہو۔ جیسے زیدا اضربہ۔

(۷) اسم ما اضمر عاملہ اگر نہی سے پہلے واقع ہو۔ جیسے زیدا لاتضربہ۔

**سوال:** مذکورہ مواقع میں نصب مختار کیوں؟

**جواب:** حرف نفی، حرف استفہام، اذا شرطیہ، حیث کے بعد اور امر و نہی کے ماقبل اسم ما اضمر واقع ہو تو اس میں نصب مختار اس لئے ہیں کہ ان مواقع میں اکثر فعل لایا جاتا ہے اور چونکہ فعل لفظوں میں نہیں ہے اس لئے مقدر مانا جائے گا اور جب فعل مقدر ہوگا تو نصب اولی ہوگا۔

(۸) اسم ما اضمر عاملہ پر رفع پڑھنے کی صورت میں مفسّر کا التباس صفت کے ساتھ لازم آتا ہو۔

**سوال:** مفسّر نصب کی صورت میں ہوتا ہے اور صفت کا احتمال تو رفع کی صورت میں ہے؟

**جواب:** مفسّر سے مراد خبر ہے اب مطلب یہ ہوگا کہ رفع کی صورت میں پتہ نہیں چلے گا کہ جو فعل اسم پر نصب کی صورت میں فعل محذوف کی تفسیر کر رہا تھا وہ اب رفع کی صورت میں اسم کی خبر ہے یا کسی اور اسم کی صفت ہے اگر اسم کی خبر ہے تو مقصود کے خلاف لازم نہیں آتا اور اگر دوسرے اسم کی صفت ہے تو مقصود کے خلاف لازم آئے گا اس سے بچنے کے لئے اسم پر نصب مختار ہوگا۔

**سوال:** مفسّر سے مراد خبر ہے تو مصنفؒ نے مفسر کیوں کہا؟

**جواب:** یہ اطلاق مجازی ہے چونکہ نصب کی صورت میں وہ مفسّر ہے اس لئے رفع

کی حالت میں بھی اس پر مفسّر کا اطلاق کردیا ہے اگرچہ رفع کی حالت میں مفسّر نہیں ہے، حاصل کلام یہ ہے کہ اس جگہ مجاز ما کان ہے۔جیسے انا کل شئی خلقناہ بقدر میں کل پر نصب اسم ما اضمر کی وجہ سے ہے اصل عبارت ہے خلقنا کل شئی بقدر۔ کل شیئ، خلقنا کا مفعول بہ ہے اور بقدر جار مجرور خلقنا کا متعلق ہے۔(ہم نے ہر چیز کو اندازہ کے ساتھ پیدا کیا ہے)۔

**سوال:** آیت کا مقصود کیا ہے؟

**جواب:** آیت کا مقصود یہ بتانا ہے کہ تمام موجودات کے ہم خالق ہیں اور ہر چیز کو اس کے اندازہ کے ساتھ ہم ہی نے پیدا کیا ہے کوئی اور خالق نہیں ہے۔

**سوال:** نصب کیوں مختار ہے؟

**جواب:** نصب اس لئے مختار ہے کہ رفع کی صورت میں دو ترکیبیں ہیں۔

(۱) کل شئی مضاف مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، خلقناہ بقدر فعل، فاعل، مفعول بہ اور متعلق سے مل کر خبر، مبتدا اور خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ۔ یہ ترکیب بھی مقصود کے مطابق ہے۔

(۲) کل مضاف ہو اور شیئ موصوف، خلقناہ فعل، فاعل اور مفعول سے مل کر شیئ کی صفت۔موصوف صفت سے مل کر کل کا مضاف الیہ، مضاف مضاف الیہ سے مل کر مبتدا اور جار مجرور مل کر کائن یا ثابت کے متعلق ہو کر مبتدا کی خبر۔اس صورت میں ترجمہ ہوگا (ہر ایسی چیز جس کو ہم نے پیدا کیا ہے وہ اندازہ کے ساتھ باقی ہے دوسری چیزیں جس کو ہم نے پیدا نہیں کیا بلکہ کسی اور نے پیدا کیا ہے وہ اندازہ کے ساتھ نہیں (نعوذ باللہ) اور یہ مقصود کے خلاف ہے کیونکہ ہر چیز کا خالق اللہ ہے ایسا نہیں جیسا کہ معتزلہ کا مذہب ہے کہ افعال اختیاریہ کا خالق بندہ خود ہے۔اس لئے کل پر نصب اختیار کیا گیا تاکہ کوئی نادان رفع کی صورت میں دوسری ترکیب مراد نہ لے۔

**سوال:** مفسر سے خبر مراد ہے تو مصنفؒ نے لفظ خوف کس لئے لکھا اس طرح

کیوں نہیں لکھا عند لبس المفسر بالصفة؟

**جواب:** التباس کے معنی دونوں احتمالوں کا برابر ہونا اور خوفِ التباس کے معنی صحیح احتمال کا راجح اور فاسد احتمال کا مرجوح ہونا۔ التباس سے بچنا واجب ہے اور خوفِ التباس سے بچنا مختار ہے نہ کہ واجب، آیت کریمہ میں کل شیئ کو مبتدا ماننے پر خلقنٰہ میں خبر وصفت دونوں احتمال ہیں، خبر کا احتمال راجح ہے اور صفت کا احتمال مرجوح ہے کیونکہ خبر سے فائدۂ تامہ حاصل ہوتا ہے اور صفت سے فائدۂ تامہ حاصل نہیں ہوتا، اس لئے مصنفؒ نے لفظ خوف زیادہ کیا ہے۔

**(۳) وَيَسْتَوِي الْأَمْرَانِ فِيْ مِثْلِ زَيْدٌ قَامَ وَعَمْرًوا اَكْرَمْتُهُ**

ترجمہ: اور برابر ہیں دونوں صورتیں (رفع اور نصب) زید قام وعمرا اکرمته (زید کھڑا ہوا اور عمرو کا میں نے اکرام کیا) جیسی مثالوں میں۔

## مختصر تشریح

تیسری صورت: جب اس اسم کا عطف جملہ ذات الوجہین پر ہو تو رفع اور نصب دونوں یکساں ہے، جیسے زیدٌ قامَ وعمروا اکرمتهُ (زید کھڑا ہوا اور عمرو کا میں نے اکرام کیا) اس میں عمرو کا عطف جملہ کبریٰ اس کا مطلب زید قام پر کریں گے تو رفع آئے گا اور جملہ صغریٰ فقط قام پر کریں گے تو نصب آئے گا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس صورت کو بیان کرنا ہے جس میں رفع اور نصب دونوں برابر ہے کسی ایک کو دوسرے پر ترجیح نہیں۔ جس کی تفصیل یہ ہے کہ جس میں اس جملہ کا عطف جس میں اسم ما اضمر واقع ہے جملہ ذات الوجہین پر کیا جائے۔ جیسے زید قام وعمروا اکرمته میں عمرو اسم ما اضمر ہے اگر رفع پڑھا جائے تو عمرو ا اکرمته معطوف اور اس کا معطوف علیہ زید قام پورا جملہ ہوگا، گویا معطوف بھی جملہ اسمیہ اور معطوف علیہ بھی

جملہ اسمیہ، اس اعتبار سے مناسبت ہو جائے گی۔

اگر عمروا پر نصب پڑھا جائے تو اس کا عطف صرف قام پر ہوگا اس لئے کہ عمروا سے پہلے فعل محذوف ہوگا جس کی وجہ سے معطوف جملہ فعلیہ اور اس کی مناسبت سے معطوف علیہ بھی جملہ فعلیہ ہونا چاہئے اور وہ قام ہے۔حاصل کلام عطف کی دونوں صورتیں مساوی ہیں اس لئے کسی ایک کو دوسرے پر ترجیح نہ ہوگی پس رفع اور نصب دونوں برابر ہوں گے۔

**سوال:** مثل سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** مثل سے مراد ہر ایسی ترکیب ہے کہ جس میں اس جملہ کا عطف جس میں اسم ما اضمر واقع ہے جملہ ذات الوجہین پر کیا جائے۔

**سوال:** جملہ ذات الوجہین کا کیا مطلب؟

**جواب:** جملہ ذات الوجہین کا مطلب ایسے جملہ اسمیہ پر عطف کیا جائے جس کی خبر جملہ فعلیہ ہو۔ یا وہ جملہ باعتبار مبتدا کے اسمیہ ہو اور باعتبار خبر کے فعلیہ ہو۔

**فائدہ:** پورے جملہ کو جملہ کبری اور جملہ کے جز کو جملہ صغری کہا جاتا ہے چنانچہ رفع کی صورت میں عطف جملہ کبری پر اور نصب کی صورت میں عطف جملہ صغری پر ہوگا۔

(۴) وَيَجِبُ النَّصْبُ بَعْدَ حَرْفِ الشَّرْطِ وَحَرْفِ التَّحْضِيْضِ مِثْلُ اِنْ زَيْدًا ضَرَبْتَهُ ضَرَبَكَ وَاَلَّا زَيْدًا ضَرَبْتَهُ

ترجمہ: اور نصب واجب ہے حرف شرط اور حرف تحضیض کے بعد جیسے ان زیدا ضربته ضربک (اگر تو زید کو مارے گا تو وہ تجھے مارے گا) الا زیدا ضربته (تو نے زید کو کیوں نہیں مارا؟)۔

## مختصر تشریح

چوتھی صورت: جب وہ اسم حرف شرط (اِنْ اور لَوْ) کے بعد آئے یا حرف تحضیض کے

بعد آئے تو نصب واجب ہے جیسے اِنْ زیداً ضربتَهُ ضربکَ۔ لوْ زیداً ضربتَهُ ضربکَ اگر تو زید کو مارے گا تو وہ تجھے مارے گا اور اَلّا زیداً ضربتَهُ؟ تو نے زید کو کیوں نہیں مارا؟۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس صورت کو بیان کرنا ہے جس میں نصب کا پڑھنا واجب ہے۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ اگر اسم ما اضمر حرف شرط اور حرف تحضیض کے بعد واقع ہو تو اس پر نصب واجب ہے۔ حرفِ شرط کی مثال اِنْ زیدا ضربته ضربک (اگر تو زید کو مارے گا تو وہ تجھ کو مارے گا) اصل میں عبارت ہے اِنْ ضربت زیدا ضربک۔ ضربت فعل اول کو حذف کر دیا اور زیدا کے بعد والا فعل اس کی تفسیر کر رہا ہے۔

**سوال:** حرف شرط کے بعد نصب کے واجب ہونے کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** حرف شرط کے بعد نصب کے واجب ہونے کی وجہ یہ ہے کہ حرف شرط زمانہ کے ساتھ معلق ہونے کو بتاتا ہے اور زمانہ پر فعل ہی دلالت کرتا ہے اس لئے حرف شرط فعل پر داخل ہوگا خواہ لفظوں میں ہو یا مقدر ہو اور وہ فعل اس اسم کو نصب دے گا پس رفع کا احتمال نہ ہوگا۔ حرف تحضیض کی مثال: الّا زیدا ضربته۔ اصل میں الا ضربت زیدا ضربته ہے فعل اول کو حذف کر دیا اور زیدا کے بعد والا فعل اس کی تفسیر کر رہا ہے۔

**سوال:** حرف تحضیض کے بعد نصب کے واجب ہونے کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** حرف تحضیض کے بعد نصب کے واجب ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ حرف ہمیشہ فعل پر ہی داخل ہوتا ہے، اگر فعل ماضی پر داخل ہو تو تندیم (اس بات کو بتانے کے لئے کہ زمانہ ماضی میں اس کام کو کیوں نہیں کیا اس کوتاہی پر مخاطب کو ندامت ہوتی ہے) کے لئے آتا ہے اس لئے اس کو حرف تندیم بھی کہا جاتا ہے اور اگر فعل مضارع پر داخل ہو تو ترغیب اور تحضیض (کسی کام پر رغبت دلانا اور برانگیختہ کرنا) کے لئے آتا ہے اور ماضی اور مضارع

دونوں فعل ہیں اور فعل نصب دے گا اس لئے دونوں صورتوں میں نصب واجب ہوگا۔

**سوال:** مصنفؒ کا قول ویجب النصب بعد حرف الشرط صحیح نہیں ہے اس لئے کہ نمبر (۱) میں بتایا گیا کہ اسم ما اضمر، امّا کے بعد آئے تو نصب کے ساتھ رفع بھی جائز ہے اور اس جگہ حرف شرط کے بعد نصب کو واجب قرار دیا ہے؟

**جواب:** اس جگہ حرف شرط سے اما شرطیہ کے سوا باقی دو حروف اِنْ اور لو مراد ہیں۔

| وَلَيْسَ أَزَيْدٌ ذُهِبَ بِهٖ مِنْهُ فَالرَّفْعُ۔ |
|---|

ترجمہ: اور أزید ذهب به ما اضمر عامله التفسیر کے قبیل سے نہیں ہے۔

## مختصر تشریح

پانچویں صورت: وہ اسم بظاہر ما اضمر کے قبیل سے ہو مگر حقیقت میں وہ اسم اس باب سے نہ ہو تو رفع واجب ہے۔

(۱) اَزَیْدٌ ذُھِبَ بہ: کیا زید کو لے جایا گیا؟ یہ ما اضمر کی مثال نہیں ہے کیونکہ ذُھِبَ بِهٖ کو نہ حرف جر کے ساتھ زید پر مسلط کیا جا سکتا ہے نہ بغیر حرف جر کے کیونکہ بصورت اول زید مجرور ہوگا اور بصورت ثانی ذَھَبَ نصب نہیں دے سکتا کیونکہ وہ فعل لازم ہے اس کے تعدیہ کے لئے باء ضروری ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد پانچواں موقع جہاں رفع واجب ہے بیان کرنا ہے۔

اس کی تفصیل یہ ہے کہ رفع کے وجوب کو اعتراض کی شکل میں پیش کیا جا رہا ہے۔ اور وہ اعتراض یہ ہے کہ ماقبل میں قانون بیان کیا گیا کہ ہمزہ استفہام کے بعد اسم ما اضمر ہو تو نصب مختار ہے اور آپ أزید ذهب به جیسی مثالوں میں رفع واجب قرار دیتے ہو؟ اس کا

جواب یہ ہے کہ أزید ذهب به یہ ما اضمر عامله علی شریطة التفسیر کے قبیل سے نہیں ہے۔

**سوال:** أزید ذهب به یہ ما اضمر عامله علی شریطة التفسیر کے قبیل سے کیوں نہیں ہے؟

**جواب:** أزید ذهب به، ما اضمر عامله علی شریطة التفسیر کے قبیل سے اس لئے نہیں ہے کہ اس پر اسم ما اضمر عامله علی شریطة التفسیر کی تعریف صادق نہیں آتی۔

**سوال:** اسم ما اضمر عامله علی شریطة التفسیر کی تعریف کیوں صادق نہیں آتی؟

**جواب:** اسم ما اضمر عامله کی تعریف ہے کہ اسم ایسا ہو کہ اس کے بعد فعل یا شبہ فعل اس اسم کی ضمیر پر عمل کرنے کی وجہ سے یا اس کے متعلق پر عمل کرنے کی وجہ سے اس اسم پر عمل نہ کر رہا ہو لیکن اگر اس فعل کو یا اس کے مناسب کو اس اسم پر مقدم کیا جائے تو اس اسم پر نصب آئے اور ازید ذهب به میں ذهب کو اگر زید پر مقدم کیا جائے تو وہ زید کو نصب نہ دے گا اس لئے کہ تقدیم کی دو صورتیں ہیں: (۱) ذهب کو باء کے ساتھ مقدم کیا جائے تو زید باء حرف جر کی وجہ سے مجرور ہوگا (۲) بغیر باء کے ذہب کو مقدم کیا جائے تو زید نائب فاعل کی وجہ سے مرفوع ہوگا اس لئے کہ ذُهب فعل مجہول ہے اور اگر اس کا مناسب أذهب نکالا جائے تو وہ بھی مجہول ہے نائب فاعل کو رفع دے گا اور جب تسلیط کی کوئی صورت نہیں نکلتی تو یہ باب اضمار سے خارج ہوگا۔

| وَكَذٰلِكَ كُلُّ شَيْءٍ فَعَلُوْهُ فِي الزُّبُرِ۔ |
|---|

ترجمہ: اور اسی طرح کل شیء فعلوہ بھی ما اضمر کے قبیل سے نہیں ہے۔

## مختصر تشریح

کل شئی فعلوہ فی الزبر (کفار نے جو کچھ کیا ہے وہ نوشتوں میں محفوظ ہے) اس میں فعلوہ، شئی کی صفت ہے اور فی الزبر خبر ہے اس فعلوا کو کل شئی پر مسلط نہیں کر سکتے، کیونکہ پھر فی الزبر یا تو شئی کی صفت ہوگا یا فعلوا سے متعلق ہوگا اور دونوں صورتیں

باطل ہیں، اس لئے یہ مثال بھی ما اضمر کی نہیں، اس لئے رفع واجب ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ یہ دوسری مثال کل شئی فعلوہ فی الزبر بھی باب ما اضمر کے قبیل سے نہیں ہے۔

**سوال:** کل شیءفعلوہ باب ما اضمر کے قبیل سے کیوں نہیں ہے؟

**جواب:** کل شیءفعلوہ باب ما اضمر کے قبیل سے اس لئے نہیں ہے کہ ما اضمر عاملہ کی شرط یہ ہے کہ اسم ما اضمر کے بعد جو فعل ہے اس کو مقدم کیا جائے اور معنی بھی درست ہو اس جگہ فعلو کو کل شیء پر مقدم کرنے سے نصب تو دیتا ہے لیکن معنی درست نہیں ہوتے۔

**سوال:** ما اضمر کی صورت میں معنی درست کیوں نہیں ہوتے؟

**جواب:** ما اضمر کی صورت میں دو ترکیبیں ہوتی ہیں اور دونوں ترکیبوں میں معنی میں خرابی لازم آتی ہے۔

**سوال:** وہ دو ترکیبیں کیا ہیں؟

**جواب:** وہ دو ترکیبیں یہ ہیں: (۱) فعلوہ فعل اس میں ضمیر فاعل کل مضاف شئی موصوف فی الزبر، کائن کے متعلق ہو کر شئی کی صفت، موصوف صفت سے مل کر کل کا مضاف الیہ، مضاف مضاف الیہ سے مل کر فعلوا کا مفعول۔ فعل، فاعل اور مفعول سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔ ترجمہ ہوگا: نامہ اعمال میں جو چیزیں درج ہیں ان سب کو بندوں نے کیا ہے۔
اس صورت میں معنی تو فاسد نہیں ہوتے لیکن مقصود کے خلاف لازم آتا ہے اس لئے کہ مقصود تو یہ ہے کہ لوگوں کے سارے اعمال نامہ اعمال میں درج ہیں یہ مقصد نہیں کہ جو کچھ نامہ اعمال میں درج ہے وہ بندوں کے افعال ہیں۔

(۲) کل شئی، فعلوا کا مفعول ہو اور فی الزبر جار مجرور فعلوا کے متعلق ہو، اس صورت میں ترجمہ یہ ہوگا کہ (لوگوں نے اعمال کئے نامۂ اعمال میں) اور یہ فاسد ہے اس لئے کہ نامہ اعمال لوگوں کے اعمال کا محل نہیں ہے۔

معلوم ہوا کہ نصب کی صورت میں یا تو معنیٰ کا فساد لازم آتا ہے یا مقصود کے خلاف لازم آتا ہے اور رفع کی صورت میں ان دونوں خرابیوں میں سے کوئی خرابی لازم نہیں آتی کیونکہ اس صورت میں ترکیب یہ ہوگی: کل مضاف شئی موصوف فعلوا پورا جملہ شئی کی صفت موصوف صفت مل کر کل مضاف کا مضاف الیہ، مضاف مضاف الیہ سے مل کر مبتدا، فی الزبر، کائن کے متعلق ہو کر خبر۔ ترجمہ یہ ہوگا کہ ''ہر ایسی چیز جو بندوں نے کی ہے وہ سب نامۂ اعمال میں درج ہے کوئی چیز چھوٹی نہیں، یہ معنیٰ اللہ پاک کے قول کل صغیر و کبیر مستطر کے موافق ہیں۔

**سوال:** صنفؒ أزید ذھب بہ کے شروع میں مثل لائے اور و کل شيء فعلوہ فی الزبر کے شروع میں کذالک لائے، ایسا کیوں کیا؟

**جواب:** أزید ذھب بہ اور کل شئی فعلوہ فی الزبر کے درمیان فرق ہے، اور وہ فرق یہ ہے کہ زید کو ما اضمر عاملہ خیال کیا جائے اس کے باوجود اس پر اس فعل کو بعینہ یا اس فعل کے مرادف کو یا اس فعل کے لازم کو داخل کر دیا جائے تو وہ اس اسم کو مفعولیت کی بنا پر نصب نہیں دے گا۔ اور آیت کریمہ میں کل شيء پر فعلوہ کو بعینہ داخل کر دیا جائے تو وہ اس کو مفعولیت کی بنا پر نصب دے گا، اس فرق کو بتانے کے لئے ازید ذھب بہ کے شروع میں مثل لائے اور و کل شيء فعلوہ فی الزبر کے شروع میں کذالک لائے۔

**سوال:** مصنفؒ نے کل شيء فعلوہ فی الزبر سے پہلے لفظ مثل کیوں نہیں لکھا جس طرح ازید ذھب بہ سے پہلے لفظ مثل اور الزانیۃ و الزانی سے پہلے لفظ نحو لکھا ہے؟

**جواب:** کل شيء فعلوہ فی الزبر کی نظیر نہیں پائی جاتی برخلاف أزید ذھب بہ اور الزانیۃ و الزانی کی نظیر پائی جاتی ہے اس لئے ان سے پہلے لفظ مثل یا نحو لکھا ہے۔

## فائدہ

وَنَحْوُ "اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِأَةَ جَلْدَةٍ" اَلْفَاءُ بِمَعْنَى الشَّرْطِ عِنْدَ الْمُبَرِّدِ وَجُمْلَتَانِ عِنْدَ سِيْبَوَيْهِ وَإِلَّا فَالْمُخْتَارُ النَّصَبُ

ترجمہ: اور الزانية والزاني فاجلدوا كل واحد منهما مأة جلدة (زنا کرنے والا مرد اور زنا کرنے والی عورت، پس ماروتم ان میں سے ہر ایک کو سوکوڑے) جیسی مثالوں میں ف شرط کے معنی میں ہے امام مبرد کے نزدیک اور یہ دو جملے ہیں امام سیبویہ کے نزدیک، ورنہ تو نصب پسندیدہ ہے۔

## مختصر تشریح

ایک سوال کا جواب ہے۔ ماقبل میں ما اضمر کے وجوہ اعراب کے دوسری صورت میں یہ بات آئی ہے کہ اگر وہ اسم، فعل امر سے پہلے آیا ہو تو اس اسم پر نصب پسندیدہ ہے مگر ارشاد پاک الزانية والزاني فاجلدوا كل واحد منهما مائة جلدة میں باتفاق قراء رفع ہے اس کی کیا وجہ ہے؟

امام مبرد نے اس کا جواب یہ دیا ہے کہ فاجلدوا میں فاء جزائیہ ہے کیونکہ الزانية والزاني میں الف لام بمعنیٰ الذی ہے اور اس کا صلہ اسم فاعل ہے پس مبتدا شرط کے معنیٰ کو متضمن ہے اس لئے جزا پر فاء آئی ہے، پس یہ آیت ما اضمر کے باب سے نہیں ہے۔

امام سیبویہ نے یہ جواب دیا ہے کہ یہ دونوں جملے ہیں پہلے جملہ میں خبر محذوف ہے ای حكم الزانية والزاني فيما يتلیٰ عليكم فيما بعد اور فاجلدوا دوسرا جملہ ہے اور اس پر فاء شرط مقدر کے جواب میں آئی ہے ای ان ثبت زناهما فاجلدوا غرض آیت پاک باب ما اضمر کے قبیل سے نہیں ہے۔ اس لئے اعتراض صحیح نہیں اگر ایسا نہ ہوتا مطلب فاء جزائیہ

مبتدا متضمن معنیٰ شرط کے جواب میں نہ ہوتی یا یہ دو جملہ نہ ہوتے تو پھر قاعدہ کے مطابق نصب آنا ضروری تھا جبکہ قراء رفع پر متفق ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اعتراض کا جواب دینا ہے اور وہ اعتراض یہ ہے کہ ماقبل میں ما اضمر کے وجوہ اعراب کی دوسری صورت میں یہ بات آئی ہے کہ اگر وہ اسم فعل امر سے پہلے آیا ہو تو اس اسم پر نصب پسندیدہ ہے مگر ارشاد پاک الزانیة والزانی فاجلدوا کل واحد منهما مائة جلدة میں باتفاق قراء رفع ہے اس کی کیا وجہ ہے؟ اس سوال کا جواب یہ ہے کہ یہ باب ما اضمر کے قبیل سے نہیں ہے۔

**سوال:** یہ باب ما اضمر کے قبیل سے کیوں نہیں ہے؟

**جواب:** یہ باب ما اضمر کے قبیل سے اس لئے نہیں ہے کہ اس میں تسلیط کی شرط مفقود ہے۔

**سوال:** اس میں تسلیط کی شرط مفقود کیوں ہے؟

**جواب:** اس سلسلہ میں دو قول ہیں۔

(۱) امام مبرد: فاجلدوا میں فاء جزائیہ ہے اور الزانیة والزانی میں الف لام اسم موصول کا ہے جو الذی کے معنیٰ میں ہے اور الزانیة الزانی صلہ ہے جو شرط کے معنیٰ کو متضمن ہے، گویا الزانیة والزانی شرط ہے اور فاجلدوا کل واحد منهما مأة جلدة یہ جزاء ہے اور جزاء کو شرط پر مقدم نہیں کر سکتے، پس یہ آیت ما اضمر کے باب سے نہیں ہے۔

(۲) امام سیبویہ: آیت مذکورہ باب ما اضمر عامله سے نہیں ہے اس لئے کہ فعل فاجلدوا کی الزانیة والزانی پر تسلیط بنیادی شرط ہے وہ پائی نہیں جاتی، کیونکہ یہ آیت دو مستقل جملوں پر مشتمل ہیں: (۱) الزانیة والزانی جو مضاف کی تقدیر کے ساتھ "حکم

9

الزانیة والزانی فیما سیتلی علیکم“ ہے۔

(۲)فاجلدوا کل واحد منہما مائة جلدہ دوسرا جملہ ہے اور قاعدہ ہے کہ ایک جملہ کا جز دوسرے جملہ کے جز میں عمل نہیں کرتا پس فعل کی تسلیط ممکن نہیں، لہذا تسلیط کی شرط مفقود ہونے کی وجہ سے باب ما اضمر عاملہ کے قبیل سے نہ ہوئی۔

| وَاِلَّا فَالْمُخْتَارُ النَّصَبُ۔ |
|---|

ترجمہ: ورنہ تو پس مختار نصب ہے

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ ہے کہ اگر فاء کو شرط کے معنی میں نہ لیا جائے جیسا کہ مبرد کی رائے ہے اور آیت میں دو جملے نہ تسلیم کئے جائیں جیسا کہ امام سیبویہ کا خیال ہے تو قاعدہ کے مطابق نصب ہی ہوگا لیکن نصب کا مختار ہونا باتفاق قراء باطل ہے اس لئے کہ حضرات قراء بالاتفاق رفع پڑھتے ہیں پس یا تو فاء شرط کے معنی میں ہے اور یا آیت دو مستقل جملوں پر مشتمل ہے۔

**سوال:** امام مبردؒ کا جواب صحیح نہیں کیونکہ فاء جزائیہ کا مابعد فاء جزائیہ کے ماقبل میں عمل کرتا ہے جیسے اما زیدا فاضربہ اس مثال میں زیدا کو نصب مختار ہے؟

**جواب:** امام مبردؒ کا جواب صحیح ہے کیونکہ مبرد کی مراد یہ ہے کہ جزاء کا کوئی جز شرط کے کسی جز میں عمل نہیں کرتا ہے اور اما زیدا فاضربہ میں زید شرط کا جز نہیں ہے کیونکہ شرط تو محذوف ہے اصل عبارت یوں ہے: مہما یکن من شئی فاضرب زیدا اضربہ۔

# تحذیر کا بیان

> اَلرَّابِعُ اَلتَّحْذِيْرُ ۔ وَهُوَ مَعْمُوْلٌ بِتَقْدِيْرِ اِتَّقِ تَحْذِيْرًا مِمَّا بَعْدَهٗ اَوْ ذُكِرَ الْمُحَذَّرُ مِنْهُ مُكَرَّرًا مِثْلُ اِيَّاكَ وَالْاَسَدَ وَاِيَّاكَ وَاَنْ تَحْذِفَ وَالطَّرِيْقَ الطَّرِيْقَ

ترجمہ: اور چوتھا موقع تحذیر ہے۔ اور وہ اتق فعل مقدر کا ایسا معمول (یعنی مفعول بہ) ہے جس کو اس کے مابعد سے ڈرانے کے لئے ذکر کیا جائے، یا محذر منہ کو مکرر ذکر کیا جائے، جیسے ایاک و الاسد (بچا اپنے آپ کو شیر سے) ایاک و ان تحذف (بچا اپنے آپ کو لاٹھی پھینکنے سے) الطریق الطریق (راستے سے بچ، راستے سے بچ)۔

## مختصر تشریح

چوتھی جگہ جہاں مفعول بہ کے ناصب کو حذف کرنا واجب ہے، تحذیر ہے۔ تحذیر (ڈرانے) کے موقع پر تنگیٔ وقت کی وجہ سے فعل کو حذف کر دیا جاتا ہے۔ تحذیر کے معنی ہے ڈرانا اور جس کو ڈرایا جائے اس کو محذَّر اور جس چیز سے ڈرایا جائے اس کو محذَّر منہ کہتے ہیں۔ تحذیر وہ اسم ہے جو فعل اِتَّقِ مقدر کا معمول (مفعول بہ) ہونے کی وجہ سے منصوب ہوتا ہے اور اس اسم کے بعد جس چیز کو ذکر کیا جائے اس سے ڈرانا مقصود ہو اور وہ محذر منہ ہوتا ہے یا محذر منہ کو مکرر لایا جاتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفعول بہ کے عامل فعل کو حذف کی چار صورتوں میں سے چوتھی اور آخری صورت کو بیان کرنا ہے۔ اور وہ تحذیر ہے۔

**سوال:** تحذیر کے لغوی اور اصطلاحی معنی کیا ہے؟

**جواب:** تحذیر باب تفعیل کا مصدر ہے اور اس کے لغوی معنی کسی کو کسی شئی سے ڈرانا اور اس سے دور کرنا۔ اور اصطلاح میں تحذیر ایسے اسم کو کہتے ہیں جو اِتَّقِ یا بَعُدَ مقدر کا معمول ہو اور مفعولیت کی بنا پر منصوب ہو۔

**سوال:** تحذیر کی کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب:** اس کی دو قسمیں ہیں۔(۱) اِتَّقِ مقدر کی وجہ سے منصوب ہو اور اس کو مابعد سے ڈرایا جائے جیسے ایاک و الاسد ای اِتَّقِ نفسک و الاسد, ایاک ان تحذف ای اِتَّقِ نفسک ان تحذف۔ (۲) اِتَّقِ مقدر کی وجہ سے منصوب ہو اور محذر منہ مکرر ہو جیسے الطریق الطریق ای اتق نفسک الطریق الطریق۔

**سوال:** تحذیر کی پہلی قسم کی دو مثالیں کیوں بیان کی؟

**جواب:** محذر منہ کی دو قسموں کی طرف اشارہ کرنے کے لئے کہ محذر منہ کبھی اسم حقیقی ہوگا جیسے ایاک و الاسد اور کبھی اسم حکمی ہوگا جیسے ایاک ان تحذف (کنکریاں مت مار) ان تحذف بتاویل مصدر ہو کر اسم حکمی ہے اور اس سے پہلے من محذوف ہے۔

تنبیہ: کتاب میں تحذف (حائے حطی کیساتھ) ہے اس کے معنی ہیں خرگوش کو لکڑی سے مارنا، زمخشری کی مفصل میں بھی یہی لفظ ہے مگر اس سے بہتر لفظ تخذف (خا معجمہ کے ساتھ) ہے بمعنی کنکری مارنا۔

تحذیر کا دوسرا طریقہ: صرف محذر منہ مکرر ذکر کیا جائے جیسے الطریق ای اتق نفسک الطریق اس صورت میں فعل اور محذر دونوں محذوف ہوں گے اور الطریق محذر منہ ہوگا۔

**سوال:** تحذیر کی تعریف مانع نہیں ہے اس لئے کہ اتق میں جو ضمیر مستتر ہے اس پر صادق آتی ہے؟

**جواب:** یہاں پر عام بول کر خاص مراد ہے پس معمول منصوب مراد ہے۔

**سوال:** مصنفؒ کی عبارت میں تحذیرا منصوب کیوں ہے؟

**جواب:** یہ مفعول مطلق ہے جس کو نصب دینے والا حُذِر فعل مجہول محذوف ہے یا یہ مفعول لہ ہے جس کو نصب دینے والا ذُکر فعل مجہول محذوف ہے۔

**سوال:** مصنفؒ کی عبارت کا منطوق یہ ہے کہ اتق فعل مقدر ہوگا تو پھر بَعِّد کیوں مانا گیا

**جواب:** مصنفؒ کی عبارت میں حذف ہے اصل عبارت یوں ہے بتقدیر نحو اتق

**سوال:** مصنفؒ کی عبارت میں تاویل کی کیا ضرورت ہے؟

**جواب:** اتقاء متعدی بیک مفعول ہے اور وہ محذر منہ ہوتا ہے جیسے اتق الطریق (تو راستہ سے بچ) لہذا اتق نفسک من الاسد کہنا محاورۂ عرب کے خلاف ہے اس لئے بعد نفسک من الاسد و الاسد من نفسک اصل مانی گئی اور عبارت میں تاویل کر لی گئی

**سوال:** جبکہ تحذیر میں اتق ماننا صحیح نہیں ہے تو مصنفؒ نے اتق کیوں لکھا؟

**جواب:** تحذیر کی قسم اول میں اتق مقدر ماننا صحیح نہیں ہے لیکن تحذیر کی قسم ثانی میں اتق مقدر ماننا صحیح نہیں بلکہ واجب ہے اس لئے مصنفؒ نے اتق لکھا ہے۔

وَتَقُوْلُ اِيَّاكَ مِنَ الْاَسَدِ وَمِنْ اَنْ تَحْذِفَ وَاِيَّاكَ اَنْ تَحْذِفَ بِتَقْدِيْرِ مِنْ وَلَا تَقُوْلُ اِيَّاكَ الْاَسَدَ لِاِمْتِنَاعِ تَقْدِيْرِ "مِنْ"

ترجمہ: اور آپ کہہ سکتے ہیں ایاک من الاسد (بچا اپنے آپ کو شیر سے) ایاک من ان تحذف (بچا اپنے آپ کو لاٹھی پھینکنے سے) اور ایاک ان تحذف، من حرف جر کو مقدر ماننے کے ساتھ۔

## مختصر تشریح

محذر منہ کی مختلف صورتیں ہیں جن کو وضاحت کے ماتحت بیان کر دیا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد محذر منہ کی مختلف صورتوں کو بیان کرنا ہے۔

چنانچہ تحذیر کی محذر منہ کے استعمال کے اعتبار سے آٹھ صورتیں نکلتی ہیں۔ محذر منہ یا تو تحقیقی ہوگا یا تاویلی ہوگا ان میں سے ہر ایک کا استعمال دو قسموں پر ہے من کے ساتھ یا واو کے ساتھ ہوگا۔ پھر ان چار صورتوں میں سے ہر ایک کی دو دو صورتیں ہیں واو اور من مذکور ہوگا یا محذوف ہوگا۔

محذر منہ اسم تحقیقی ہو، واوٌ مذکور ہو۔ جیسے ایاک و الاسد۔

محذر منہ اسم تحقیقی ہو، واوٌ محذوف ہو۔ جیسے ایاک الاسد۔

محذر منہ اسم تحقیقی ہو، واوٌ من مذکور ہو۔ جیسے ایاک من الاسد۔

محذر منہ اسم تحقیقی ہو، من محذوف ہو۔ جیسے ایاک الاسد۔

محذر منہ اسم تاویلی ہو، واوٌ مذکور ہو۔ جیسے ایاک و ان تحذف۔

محذر منہ تاویلی ہو، واوٌ محذوف ہو۔ جیسے ایاک ان تحذف۔

محذر منہ اسم تاویلی ہو، من مذکور ہو۔ جیسے ایاک من ان تحذف۔

محذر منہ اسم تاویلی ہو، من محذوف ہو۔ جیسے ایاک ان تحذف۔

ان آٹھ صورتوں میں سے تین غیر مستعمل ہیں اور پانچ مستعمل ہیں۔

تین صورتیں جو غیر مستعمل ہیں، وہ درج ذیل ہیں:

(۱) محذر منہ اسم تحقیقی ہو اور واوٌ محذوف ہو۔ جیسے ایاک الاسد۔

**سوال:** یہ صورت غیر مستعمل کیوں ہے؟

**جواب:** حرف عطف کا حذف کرنا ممتنع ہے۔

(۲) محذر منہ اسم تاویلی ہو اور واوٌ محذوف ہو۔ جیسے ایاک ان تحذف۔

**سوال:** یہ صورت غیر مستعمل کیوں ہے؟

**جواب:** تحذیر میں مطلقاً واوٌ حرف عطف کا حذف کرنا ممتنع ہے۔

(۳) محذر منہ اسم تحقیقی ہو اور من محذوف ہو۔

**سوال:** یہ صورت غیر مستعمل کیوں ہے؟

**جواب:** تحذیر میں من کا مقدر ماننا محال ہے اس لئے یہ صورت غیر مستعمل ہے۔

پانچ صورتیں جو مستعمل ہیں، وہ حسب ذیل ہیں:

(۱) محذر منہ اسم تحقیقی ہو، من مذکور ہو۔ جیسے ایاک من الاسد۔

(۲) محذر منہ اسم تاویلی ہو، من مذکور ہو۔ جیسے ایاک من ان تحذف۔

(۳) محذر منہ اسم تحقیقی ہو، واؤ مذکور ہو۔ جیسے ایاک و الاسد۔

(۴) محذر منہ اسم تاویلی ہو، واؤ مذکور ہو۔ جیسے ایاک و ان تحذف۔

(۵) محذر منہ اسم تاویلی ہو، من محذوف ہو۔ جیسے ایاک ان تحذف۔

## مفعول فیہ کا بیان

اَلْمَفْعُوْلُ فِیْهِ هُوَ مَا فُعِلَ فِیْهِ فِعْلٌ مَذْکُوْرٌ مِنْ زَمَانٍ اَوْ مَکَانٍ

ترجمہ: مفعول فیہ وہ زمان یا مکان ہے جس میں فعل مذکور کیا گیا ہو۔

## مختصر تشریح

پانچ مفعولوں میں سے تیسرا مفعول، مفعول فیہ ہے۔ مفعول فیہ وہ زمانہ یا جگہ ہے جس میں اس سے پہلے ذکر کیا ہوا فعل (کام) کیا گیا ہو جیسے ضربتُ زیداً امامَ المُدیر میں نے زید کو مہتمم صاحب کے سامنے مارا اس میں امامَ المدیر مفعول فیہ ہے۔ مفعول فیہ کو ظرف بھی کہتے ہیں۔ ظرف کی دو قسمیں ہیں: (۱) ظرف زمان (۲) ظرف مکان۔

ظرف زمان: جس میں وقت کے معنیٰ پائے جائے۔

ظرف مکان: جس میں جگہ کے معنیٰ پائے جائے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفعول فیہ کی تعریف کرنا ہے۔اور مفعول فیہ وہ اسم ہے جس زمان یا مکان میں فاعل کا فعل واقع ہو۔

**سوال:** مفعول فیہ کی تعریف جامع نہیں اس لئے کہ یوم الجمعة صمت فيه میں یوم الجمعة مفعول فیہ ہے لیکن اس میں فعل مذکور نہیں کیا گیا ہے کیونکہ جو فعل اس جگہ مذکور ہے وہ اس میں عامل نہیں ہے؟

**جواب:** مذکور سے عام مراد ہے خواہ ملفوظ ہو یا مقدر، چنانچہ یوم الجمعة سے پہلے صمت فعل مقدر ہے۔اصل عبارت صمت یوم الجمعة صمت فیه ہے۔

**سوال:** فعول فیہ کی تعریف مانع نہیں کیونکہ شهدت یوم الجمعة میں یوم الجمعة مفعول بہ ہے لیکن اس پر مفعول فیہ کی تعریف صادق ہے؟

**جواب:** تعریفات میں اکثر حیثیت کی قید ملحوظ ہوتی ہے اس لئے مفعول فیہ کی تعریف المفعول فيه مافعل فيه فعل مذكور من حيث انه فعل فيه اب شهدت يوم الجمعة پر مفعول فیہ کی تعریف صادق نہیں آئے گی کیونکہ یوم الجمعة کا ذکر مثال مذکور میں اس حیثیت سے نہیں ہے کہ اس میں فعل مذکور کیا گیا ہے بلکہ اس حیثیت سے ہے کہ اس پر فعل مذکور واقع ہوا ہے لہذا وہ مفعول بہ ہے نہ کہ مفعول فیہ۔

**فائدہ:** (۱) تعریف میں فعل سے فعل لغوی (حدث) مراد ہے جس کو معنی مصدری کہتے ہیں۔

(۲) تعریف میں لفظِ مذکور عام ہے خواہ صراحۃً مذکور ہو یا تضمناً مذکور ہو یا التزاماً۔

**سوال:** صراحۃً مذکور ہو اس کا کیا مطلب؟ اور یہ کب ہوتا ہے؟

**جواب:** اس کا مطلب یہ ہے کہ جو فعل لغوی (معنی مصدری) کسی زمان یا مکان میں کیا گیا ہے وہ صراحۃً مذکور ہو۔ اور یہ اس وقت ہوتا ہے جب عامل مصدر ہو فعل نہ ہو جیسے اعجبنی جلوسک امام زید اس میں امام زید ظرف مکان ہے اس میں جلوس واقع ہوا ہے جو صراحۃً مذکور ہے۔

**فائدہ:** ہر تعریف جنس اور فصل سے مرکب ہوتی ہے چنانچہ مفعول فیہ کی تعریف جنس

اور فصل سے مرکب ہے۔ھو مافعل جنس ہے جس میں تمام مفاعیل داخل ہیں اور فیہ فصل ہے جس سے مفعول فیہ کے علاوہ تمام مفاعیل نکل گئے۔مفعول فیہ کو ظرف بھی کہتے ہیں۔

**سوال:** ظرف کی کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب:** ظرف کی دو قسمیں ہیں (۱) ظرف زمان (۲) ظرف مکان

ظرف زمان: جس میں وقت کے معنی پائے جائیں۔

ظرف مکان: جس میں جگہ کے معنی پائے جائیں۔

## وَشَرْطُ نَصْبِهٖ تَقْدِيْرُ فِيْ

ترجمہ: اور مفعول فیہ کے منصوب ہونے کی شرط فی حرف جر کا مقدر ہونا ہے۔

## مختصر تشریح

مفعول فیہ منصوب اس وقت ہوگا جبکہ حرف فی مقدر ہوگا کیونکہ فی مذکور ہوگا تو مفعول فیہ مجرور ہوگا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ مفعول فیہ فی کی تقدیر کے ساتھ مقدر ہوگا۔

**سوال:** مفعول فیہ منصوب ہوتا ہے فی کی تقدیر کے ساتھ، ایسا کیوں؟

**جواب:** مفعول فیہ منصوب ہوتا ہے فی کی تقدیر کے ساتھ اس لئے کہ اگر فی مذکور ہوتو مجرور ہوگا نہ کہ منصوب۔

**فائدہ:** مصنفؒ کے نزدیک مفعول فیہ کا منصوب ہونا ضروری نہیں ہے بلکہ مجرور کی شکل میں بھی مفعول فیہ پایا جاسکتا ہے، البتہ جمہور نحاۃ کی رائے یہ ہے کہ مفعول فیہ وہی ہوگا جو فی کی

تقدیر ہونے کی وجہ سے منصوب ہوگا ورنہ وہ بجائے مفعول فیہ ہونے کے مفعول بہ ہوگا۔

| وَظُرُوْفُ الزَّمَانِ كُلُّهَا تَقْبَلُ ذٰلِكَ وَظُرُوْفُ الْمَكَانِ اِنْ كَانَ مُبْهَمًا قَبِلَ ذٰلِكَ وَاِلَّا فَلَا |
|---|

ترجمہ: اور ظرف زمان اس کو قبول کرتے ہیں، اور ظرف مکان اگر مبہم ہو، تو وہ اس کو قبول کرتا ہے، ورنہ قبول نہیں کرتا ہے۔

## مختصر تشریح

ظرف زمان کی دو قسمیں ہیں (۱) ظرف زمان مبہم (۲) ظرف زمان محدود۔ ظرف مکان کی بھی دو قسمیں ہیں (۱) ظرف مکان مبہم (۲) ظرف مکان محدود۔

ظرف زمان مبہم: جس میں کوئی حد معین نہ ہو جیسے دھر، حین۔ ظرف زمان محدود: جس میں کوئی حد معین ہو۔ جیسے یوم، لیلۃ، شھر اور سنۃ۔

ظرف مکان مبہم: جس میں کوئی حد معین نہ ہو۔ جیسے جہات ستۃ: امام، خلف، یمین، شمال، فوق، تحت۔ ظرف مکان محدود: جس میں کوئی حد معین ہو۔ جیسے دار، بیت، مسجد۔

ظرف کی پہلی تین قسمیں ظرف زمان مبہم و محدود اور ظرف مکان مبہم فی کی تقدیر کو قبول کرتے ہیں۔ جیسے صمت شھراً ای فی شھر۔ اور چوتھی قسم ظرف مکان محدود میں فی کو لفظوں میں ذکر کرنا ضروری ہے۔ جیسے صلیت فی المسجد۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ ظروف کی مخصوص صورتوں میں فی مقدر ہوگا۔

**سوال:** ظروف کی وہ مخصوص صورتیں کیا ہے؟

**جواب:** (۱) ظرف زمان مبہم (۲) ظرف زمان محدود (۳) ظرف مکان مبہم (۴) ظرف مکان محدود۔

**سوال:** ظرف زمان مبہم کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** ظرف زمان مبہم وہ ہے جس میں کوئی حد معین نہ ہو۔ جیسے دھر، حین۔

**سوال:** ظرف زمان محدود کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** ظرف زمان محدود وہ ہے جس میں کوئی حد معین ہو جیسے یوم، لیلة، شھر۔

**سوال:** ظرف مکان مبہم کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** ظرف مکان مبہم وہ ہے جس میں کوئی حد معین نہ ہو جیسے جھات ستة: امام، خلف، یمین، شمال، فوق، تحت۔

**سوال:** ظرف مکان محدود کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** ظرف مکان محدود وہ ہے جس میں کوئی حد معین ہو جیسے دار، بیت، مسجد

**سوال:** ظروف کی وہ مخصوص صورتیں جہاں فی مقدر ہوتا ہے اس کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** ظروف کی وہ مخصوص صورتیں جہاں فی مقدر ہوتا ہے اس کی تفصیل یہ ہے کہ ظرف کی جو چار قسمیں ہیں ان میں سے پہلی تین قسمیں ظرف زمان مبہم ومحدود اور ظرف مکان مبہم میں فی کو مقدر مانا جائے گا اس لئے کہ یہ تینوں فی کی تقدیر قبول کرتے ہیں۔

اور چوتھی قسم ظرف مکان محدود میں فی کو لفظوں میں ذکر کرنا ضروری ہے جیسے صلیت فی المسجد۔ مگر فعل دخل کے بعد فی نہیں آتا جیسے دخل البیت مگر دخول معنوی مراد ہو تو فی آتا ہے جیسے دخل فی الجامعة (جامعہ میں داخلہ لیا)۔

**سوال:** ظرف مکان محدود میں فی مقدر کیوں نہیں ہوتا ہے؟

**جواب:** ظرف مکان محدود کی مشابہت ظرف زمان مبہم کے ساتھ بالکل نہیں پائی جاتی نہ ذات کے اعتبار سے نہ صفت کے اعتبار سے۔

**سوال:** ظرف زمان محدود اس میں فی مقدر کیوں مانتے ہیں؟

**جواب:** ذات کے اعتبار سے ظرف زمان مبہم کے ساتھ مشابہت پائی جاتی ہے۔

**سوال:** ظرف مکان مبہم میں فی مقدر کیوں؟

**جواب:** صفت کے اعتبار سے ظرف زمان مبہم کے ساتھ مشابہت پائی جاتی ہے۔

**سوال:** ظرف زمان مبہم کو اصل کیوں بنایا؟

**جواب:** زمانہ مبہم کو اصل اس لئے بنایا کہ فعل میں تین چیزیں ہیں: (۱) معنی مصدری (۲) زمانہ (۳) نسبت الی الفاعل۔ فعل میں جو زمانہ ہوتا ہے وہ مبہم ہوتا ہے اور قاعدہ ہے کہ فعل کے جز کو فعل سے الگ ذکر کیا جائے تو وہ بلا حرف جر منصوب ہوتا ہے جیسے مفعول مطلق مصدری معنی میں ہے اور جب فعل کے جز سے جدا مانتے ہیں تو منصوب ہوتا ہے۔ خلاصہ کلام یہ ہوا کہ زمانہ مبہم یہ فعل کا جز ہے اس لئے اصل قرار دیا۔

وَفُسِّرَ الْمُبْهَمُ بِالْجِهَاتِ السِّتِّ

ترجمہ: اور ظرف مکان مبہم کی تفسیر جہات ستہ سے کی گئی ہے اور ظرف مکان مبہم پر محمول کیا گیا ہے۔

## مختصر تشریح

ظرف مکان مبہم صرف جہات ستہ ہیں جیسے اَمام، خلف، یمین، شمال، فوق اور تحت۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ظرف مکان مبہم کی تفسیر کرنا ہے چنانچہ ظرف مکان مبہم سے مراد جہات ستہ ہے۔

**سوال:** ظرف مکان مبہم کی تفسیر جہات ستہ سے کیوں کی؟

**جواب:** ظرف مکان مبہم کی تفسیر جہات ستہ سے اس لئے کی کہ اس میں حد متعین نہیں ہے اور جس میں حد متعین نہ ہو اس میں ابہام ہوتا ہے۔

**نوٹ:** چھ میں دو فوق اور تحت اصلی ہیں اور بقیہ عارضی۔ کیونکہ فوق اور تحت تغیر کو قبول نہیں کرتے اور بقیہ چار تغیر کو قبول کرتے ہیں۔ جیسے کوئی شخص امام (آگے) کی طرف رخ کرکے بیٹھا ہے اگر وہ پیچھے کی طرف ہو جائے تو اس کے لئے جو جہت امام تھی وہ خلف (پیچھے) ہو جائے گی اور جو خلف تھی وہ امام ہو جائے گی؛ لیکن اگر کسی کو الٹا کیا جائے اور پوچھا جائے تو ہر حال میں فوق (اوپر) کو فوق اور تحت (نیچے) کو تحت بتائے گا۔ یہ اس بات کی دلیل ہے کہ فوق اور تحت اصلی ہیں اور بقیہ چار عارضی ہیں۔ یمین اور یسار کو بھی اس پر قیاس کرلو۔

**سوال:** اذان کے شروع میں اللہ اکبر چار مرتبہ اور آخر میں دو مرتبہ کیوں؟

**جواب:** کیونکہ جہات چھ ہیں: (۱) فوق (۲) تحت (۳) امام (۴) خلف (۵) یمین (۶) یسار۔ اذان کے شروع میں چار مرتبہ اللہ اکبر اس لئے آیا ہے کہ اشارہ مقصود ہے کہ جن چار عارضی جہتوں میں آپ بڑی بڑی چیزیں دیکھتے ہوں ان سے بھی میری ذات بڑی ہے اور آخر میں دو مرتبہ اس لئے آیا ہے کہ اس سے اشارہ مقصود ہے کہ دو اصلی جہتیں فوق اور تحت میں آپ بڑی بڑی چیزیں دیکھتے ہوں ان سے بھی میری ذات بڑی ہے۔

| وَحُمِلَ عَلَيْهِ عِنْدَ وَلَدٰى وَشِبْهُهُمَا لِإِبْهَامِهِمَا |
|---|

ترجمہ: عند، لدی اور ان کے نظائر کو، ان کے مبہم ہونے کی وجہ سے۔

## مختصر تشریح

عند اور لدیٰ ان دونوں کے مشابہ الفاظ جیسے دون (ورے) سوا (علاوہ) کو

ظرف مکان مبہم پر محمول کیا گیا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ ان کے حکم میں رکھا گیا ہے، مطلب کہ اس میں بھی فی مقدر ہوتا ہے کیونکہ ان میں بھی ایک قسم کا ابہام ہوتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔اور وہ سوال مقدر یہ ہے کہ مصنفؒ نے ظرف مکان مبہم کا حکم بیان کیا کہ اس پر نصب آتا ہے اس کے بعد مکان مبہم کی تفسیر جہات ستہ کے ساتھ کی اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ صرف جہات ستہ پر نصب آئے گا حالانکہ بعض ظروف مکان ایسے ہیں کہ جن پر نصب آتا ہے اور وہ جہات ستہ میں داخل نہیں ہے۔

**سوال:** اس کا جواب کیا ہے؟

**جواب:** اس کا جواب یہ ہے اس قسم کے ظروف کو مکان مبہم پر حمل کیا جائے گا اور حمل کی علت یہ ہے کہ عند، لدی مکان مبہم کے ساتھ ابہام میں شریک ہیں، جس بنیاد پر نصب پڑھا جائے گا۔

**سوال:** اس کا مطلب کیا ہے؟

**جواب:** اس کا مطلب جس طرح جہات ستہ میں ابہام ہوتا ہے اسی طرح عند اور لدی میں بھی ابہام پایا جاتا ہے۔

| وَلَفْظُ مَكَانٍ لِكَثْرَتِهٖ |
|---|

ترجمہ: اور لفظ مکان کو اس کے کثرت استعمال کی وجہ سے۔

## مختصر تشریح

لفظ مکان کو بھی جہات ستہ پر محمول کیا گیا ہے اس لئے کہ یہ کثیر الاستعمال ہے پس تخفیف مناسب ہے اور فی کے حذف سے تخفیف ہوجاتی ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

**سوال:** سوالِ مقدر کیا ہے؟

**جواب:** سوال مقدر یہ ہے کہ ظرف مکان مبہم پر نصب آتا ہے، اس کے بعد مکان مبہم کی تفسیر جہات ستہ کے ساتھ کی، اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ صرف جہات ستہ پر نصب آئے گا حالانکہ لفظ مکان جہات ستہ میں سے نہیں ہے اس کے باوجود اس پر نصب آیا ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ گو لفظ مکان جہات ستہ میں سے نہیں ہے اور ابہام میں بھی مشابہت نہیں ہے لیکن کثرت استعمال میں شریک ہے اس لئے اس پر نصب آتا ہے۔ اس کا مطلب جس طرح جہات ستہ (ظرف مکان مبہم) کا استعمال کثرت سے ہوتا ہے اسی طرح لفظ مکان بھی کثیر الاستعمال ہے۔

**سوال:** لفظ عند اور لدی کے درمیان کیا فرق ہے؟

**جواب:** (۱) عند عام ہے اور لدی خاص ہے۔ (۲) لدی کو ابتدا کے معنی لازم ہے بخلاف عند کے۔ (۳) عند، ضمائر اور ضمائر کے علاوہ کی طرف مضاف ہوتا ہے جبکہ لدی وہ ضمائر کی طرف مضاف نہیں ہوتا۔

| وَمَابَعْدُ دَخَلْتُ عَلَى الْاَصَحِّ |
|---|

ترجمہ: اور دخلت کے مابعد کو اصح قول کے مطابق۔

## مختصر تشریح

دخلت کے بعد آنے والا ظرف مکان محدود بھی اصح قول کے مطابق جہات ستہ پر محمول کیا گیا ہے کیونکہ یہ بھی کثیر الاستعمال ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یک سوال مقدر کا جواب دینا ہے۔

**سوال:** وہ سوال مقدر کیا ہے؟

**جواب:** وہ سوال مقدر یہ ہے کہ دخلت کا مابعد مثلا دخلت الدار مکان محدود ہے اس کے باوجود فی مقدر ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ دخلت کا مابعد کثرت استعمال کی وجہ سے مبہم ہونے میں جہات ستہ کی طرح ہے اور چونکہ جہات ستہ میں فی مقدر ہوتا ہے لہذا مذہب اصح کے مطابق دخلت کے مابعد بھی فی مقدر ہوگا۔

**نوٹ:** دخلت میں نزلت اور سکنت بھی داخل ہیں۔

### قاعدہ

| وَيُنْصَبُ بِعَامِلٍ مُضْمَرٍ وَعَلٰى شَرِيْطَةِ التَّفْسِيْرِ |
|---|

ترجمہ: اور مفعول فیہ منصوب ہوتا ہے اس عامل کی وجہ سے جو محذوف ہو اور (اس عامل کی وجہ سے جو محذوف ہو) تفسیر کی شرط پر۔

## مختصر تشریح

مفعول فیہ پر دو اور طرح سے بھی نصب آتا ہے (۱) عامل مضمر (پوشیدہ) کی وجہ سے جیسے کسی نے پوچھا: متیٰ سرتَ: تو کب چلا؟ آپ نے جواب میں کہا یومَ الجمعة تو اس کا ناصب سرتُ پوشیدہ ہے۔

(۲) بعد میں مفسر آرہا ہو تو مفعول فیہ کا ناصب پوشیدہ کر دیا جاتا ہے جیسے یوم الجمعة صمت فیه اس جگہ یوم الجمعة سے پہلے فعل صمتُ پوشیدہ ہے جس نے نصب دیا اور اس کی تفسیر بعد والا فعل کررہا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد یہ بتانا ہے کہ مفعول فیہ کا عامل بھی کبھی پوشیدہ ہوتا ہے اس کی دوصورتیں ہیں۔

**سوال:** وہ دوصورتیں کیا ہیں؟

**جواب:** (۱) کبھی ایسا ہوتا ہے کہ عامل مضمر کی تفسیر کے لئے کوئی فعل مفعول فیہ کے بعد ذکر نہیں کرتے اس کو تنصب بعامل مضمر بلا شريطة التفسير سے تعبیر کیا جاتا ہے جیسے سائل کے سوال متی سرت کے بعد یوم الجمعة کہا جائے تو اس جگہ اصل عبارت سرت یوم الجمعة ہے، سوال کے قرینہ کی وجہ سے سرت فعل کو حذف کردیا گیا، یوم الجمعة رہ گیا، اس میں سرت فعل محذوف ہے اس کی کوئی فعل تفسیر نہیں کررہا۔

(۲) کبھی عامل مضمر کی تفسیر کے لئے فعل لایا جاتا ہے اس کو ینصب بعامل مضمر شريطة التفسير سے تعبیر کیا جاتا ہے جیسے یوم الجمعة صمت فیه اصل عبارت صمت یوم الجمعة ہے، صمت فعل کو حذف کردیا گیا اور صرف یوم الجمعة رہ گیا بعد میں ابہام کو دور کرنے کے لئے یوم الجمعة کے بعد صمت فیه لائے ہیں۔

**فائدۂ مفیدہ:** کبھی مفعول فیہ تفسیر کی شرط پر پوشیدہ عامل کی وجہ سے منصوب ہوتا ہے اور اس کی بھی مفعول بہ کی قسم مااضمر عامله علی شريطة التفسير کی طرح پانچ قسمیں ہیں، اور وہ مواقع، تفصیل کے ساتھ مفعول بہ کی بحث میں مذکور ہوچکے ہیں، صرف نمونہ کے طور پر مثالوں پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

(۱) رفع کا مختار ہونا نصب کے جواز کے ساتھ جیسے یوم الجمعة سرت فیه۔

(۲) نصب کا مختار ہونا رفع کے جواز کے ساتھ جیسے یوم الجمعة صمت فیه۔

(۳) رفع ونصب دونوں کا برابر ہونا جیسے یوم الجمعة سار فیه عبدالله ویوم الخمیس سار فیه۔

(۴)نصب کا واجب ہونا جیسے انَّ یوم الجمعة سرت فيه۔

(۵)رفع کا واجب ہونا جیسے هكذا یوم الجمعة صمت فیه۔

## مفعول لہ کا بیان

اَلْمَفْعُوْلُ لَہٗ هُوَ مَا فُعِلَ لِاَجْلِهٖ فِعْلٌ مَذْكُوْرٌ مِثْلُ ضَرَبْتُهٗ تَادِيْبًا وَقَعَدْتُّ عَنِ الْحَرْبِ جُبْنًا۔

ترجمہ: مفعول لہ وہ اسم ہے جس کی وجہ سے فعل مذکور کیا جائے جیسے ضربته تاديبا (میں نے اس کو مارا ادب سکھانے کے لے)قعدت عن الحرب جبنا (میں لڑائی سے بیٹھ گیا بزدلی کی وجہ سے)۔

### مختصر تشریح

چوتھا مفعول: مفعول لہ ہے، اور مفعول لہ وہ اسم ہے جس کی وجہ سے وہ کام کیا گیا ہو جو اس سے پہلے ذکر کیا گیا ہے۔ مفعول لہ منصوب ہوتا ہے۔

مفعول لہ کی دو صورتیں ہیں:

(۱) وہ مفعول لہ جس کو حاصل کرنے کے لئے کوئی کام کیا گیا ہو جیسے ضربته تاديباً (میں نے اس کو سلیقہ سکھانے کے لئے مارا) اس میں مارنا تادیب کی تحصیل کے لئے ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ مارنے سے یہ مقصد حاصل ہوگا۔

(۲) وہ مفعول لہ جس کے موجود ہونے کی وجہ سے کوئی کام کیا گیا ہو جیسے قعدتُ عن الحربِ جبناً (میں بزدلی کی وجہ سے لڑائی سے بیٹھ گیا) اس کا مطلب یہ ہے کہ اس میں بزدلی پہلے سے موجود تھی اس لئے لڑائی میں شریک نہ ہوا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفعول لہ کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مفعول لہ کی تعریف کیا ہے؟

**جواب:** مفعول لہ وہ اسم ہے جس کی وجہ سے فعل مذکور کیا گیا ہو۔

**سوال:** فعل مذکور کئے جانے کی کتنی صورتیں ہیں؟

**جواب:** فعل مذکور کئے جانے کی دو صورتیں ہیں (۱) فعل مذکور کسی چیز کو حاصل کرنے کے لئے کیا جائے جیسے **ضربته تاديبا** (میں نے اس کو سلیقہ سکھانے کے لئے مارا) اس میں **تاديبا** مفعول لہ ہے، ادب سے پہلے موجود نہیں تھا، لیکن اس کو ادب سکھانے کے لئے مارا گیا۔
(۲) فعل مذکور پہلے سے کسی چیز کے موجود ہونے کی وجہ سے کیا جائے جیسے **قعدت عن الحرب جبنا** (میں بزدلی کی وجہ سے لڑائی سے بیٹھ گیا) اس مثال میں لفظ **جبنا** مفعول لہ ہے اور **جبنا** (بزدلی) قاعد میں پہلے سے موجود ہونے کی وجہ سے **قعود** پایا گیا۔

**سوال:** مفعول لہ کی تعریف میں **ما** اسمیہ سے اگر اسم مراد ہے تو معنی ہوگا کہ مفعول لہ وہ اسم ہے جس اسم کے لئے فعل مذکور کیا گیا ہو لیکن یہ غلط ہے کیونکہ اسم کے لئے کوئی فعل نہیں کیا جاتا اور اگر **ما** اسمیہ کے علاوہ کوئی اور چیز مراد ہے تو وہ مفعول لہ نہ ہوگا کیونکہ مفعول لہ تو اسم کا نام ہے؟

**جواب:** **ما** اسمیہ سے علت مراد ہے لیکن اس سے پہلے لفظ اسم مقدر ہے اور مطلب یہ ہے کہ مفعول لہ اس علت کا نام ہے جس کے سبب سے فعل مذکور کیا گیا ہے۔

**سوال:** جب پوچھا جائے **لم ضربت زيدا** اور اس کے جواب میں کہا جائے **تاديبا** تو مفعول لہ ہے لیکن کوئی فعل مذکور نہیں ہے لہذا مفعول لہ کی تعریف جامع نہ ہوئی؟

**جواب:** مذکور سے عام مراد ہے خواہ حقیقۃً مذکور ہو یا حکماً اور مثال مذکور میں سوال

کے قرینہ سے ضربتہ مقدر ہے اور مقدر مذکور کے حکم میں ہوتا ہے۔

**سوال:** مفعول لہ کی تعریف میں مذکور لکھنے کا کیا فائدہ ہے؟

**جواب:** اگر مفعول لہ کی تعریف میں مذکور نہ ہوتا تو اعجبنی التادیب میں تادیب پر مفعول لہ کی تعریف صادق آجاتی کیونکہ تادیب کے لئے کوئی نہ کوئی فعل تو ضرور ہی کیا گیا ہے۔

**سوال:** مفعول لہ کی تعریف میں مذکور لکھنے پر بھی مفعول لہ کی تعریف اعجبنی التادیب میں تادیب پر صادق آجاتی ہے اس لئے کہ تادیب کے لئے جو فعل کیا گیا ہے وہ کسی نہ کسی جملہ میں مذکور ہے جیسے ضربت زیدا۔

**جواب:** مفعول لہ کی تعریف میں مذکور سے مذکور معہ مراد ہے۔

**سوال:** اب بھی تعریف اعجبنی التادیب پر صادق ہے کیونکہ تادیب کے لئے جو فعل ذکر کیا گیا ہے وہ فعل کسی جملہ میں تادیب کے ساتھ بھی مذکور ہے جیسے ضربتہ تادیبا۔

**جواب:** مراد یہ ہے کہ اسی جملہ میں مذکور ہو کہ جس جملہ میں مفعول لہ ہو لہٰذا اعجبنی التادیب میں تادیب پر مفعول لہ کی تعریف صادق نہیں آتی۔

**سوال:** اب بھی مفعول لہ کی تعریف مانع نہیں ہے کیونکہ اعجبنی التادیب الذی ضربت لاجلہ میں تادیب پر مفعول لہ کی تعریف صادق ہے۔

**جواب:** ایک شرط یہ بھی ہے کہ وہ فعل اس میں عامل بھی ہو اور تادیب میں ضربت عامل نہیں ہے۔

**سوال:** مفعول لہ کی دو مثالیں کیوں بیان کیں؟

**جواب:** مفعول لہ کبھی علت غائیہ ہوتی ہے جس کا تصور فعل سے مقدم ہوتا ہے اور وجود فعل سے مؤخر جیسے ضربتہ تادیبا اس مثال میں تادیب کا تصور ضرب سے مقدم ہے اور تادیب کا وجود تادیب سے مؤخر ہے اور کبھی علت باعثہ ہوتی ہے جس کا وجود فعل سے مقدم ہوتا ہے جیسے قعدت عن الحرب جبنا اس مثال میں بزدلی کا وجود قعود سے مقدم ہے ان دو قسموں کو بتلانے کے لئے مصنفؒ نے دو مثالیں لکھی ہیں۔

ہر تعریف جنس اور فصل سے مرکب ہوتی ہے: چنانچہ مفعول معہ کی تعریف جنس اور فصل سے مرکب ہے۔ ھو فعل مذکور جنس ہے جس میں تمام مفاعیل داخل ہیں اور لاجلہ سے مفعول لہ کے علاوہ تمام مفاعیل خارج ہوگئے۔

خِلَافًا لِلزُّجَاجِ فَاِنَّهُ مَصْدَرٌ

ترجمہ: برخلاف امام زجاج کے اس لئے کہ وہ (مفعول لہ) ان کے نزدیک مصدر (مفعول مطلق) ہے۔

## مختصر تشریح

جمہور کے نزدیک مفعول لہ مستقل معمول ہے اور زجاج نحوی کہتے ہیں مفعول لہ کوئی مستقل معمول (مفعول) نہیں وہ درحقیقت مصدر (مفعول مطلق) ہے البتہ من غیر لفظہ مصدر ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اختلاف کو بیان کرنا ہے اور وہ یہ ہے کہ امام زجاج کے نزدیک مفعول لہ درحقیقت مصدر (مفعول مطلق) ہے کیونکہ مفعول لہ ان کے یہاں مستقل معمول نہیں ہے بلکہ مفعول مطلق میں داخل ہے چنانچہ مذکورہ مثالوں میں تادیبا اور جبنا بجائے مفعول لہ کہ مفعول مطلق ہے اور تقدیری عبارت ادبته بالضرب تادیباً و جبنت فی القعود عن الحرب جبنا یا ضربته ضرب تادیب ہے اور قعدت قعود جبن ہے۔

جمہور زجاج کی بات سے اتفاق نہیں کرتے کیونکہ ایک نوع کی تاویل کا صحیح ہونا دوسری نوع کے ساتھ شئی کو اس کی حقیقت سے خارج نہیں کرتا۔ کیا آپ نہیں دیکھتے! حال کی تاویل ظرف کے ساتھ درست ہے اس کے باوجود وہ حقیقۃً حال ہی ہے، ظرف نہیں ہوتا، لہذا مفعول لہ، مفعول مطلق کی تاویل میں اگر ہو بھی جائے تو وہ مفعول لہ ہی رہے گا، مفعول مطلق نہیں ہوگا۔

# وَشَرْطُ نَصْبِهٖ تَقْدِيْرُ اللَّامِ

ترجمہ: اور مفعول لہ کے منصوب ہونے کی شرط ''لام'' حرف جر کا مقدر ہونا ہے۔

## مختصر تشریح

مفعول لہ کے منصوب ہونے کے لئے شرط یہ ہے کہ ''لام'' مقدر ہو، اگر لام مذکور ہوگا تو وہ مجرور ہوگا۔ جیسے ضربته للتادیب۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ مفعول لہ کے منصوب ہونے کے لئے لام کا مقدر ہونا شرط ہے۔

**سوال:** مفعول لہ کے نصب کے لئے لام مقدر شرط کیوں؟

**جواب:** مفعول لہ کے نصب کے لئے لام مقدر شرط اس لئے ہے کہ اگر مذکور ہوگا تو مجرور ہوگا اس صورت میں جر کے ساتھ نصب دینا ممکن نہیں۔

**سوال:** لام کو مقدر نہ بھی مانا جائے تو کیا حرج ہے؟

**جواب:** اگر لام کو مقدر نہ مانا جائے تو علت سمجھ میں نہیں آئے گی جو مفعول لہ کے لئے اصل ہے۔

**سوال:** جس طرح لام تعلیل کے لئے ہوتا ہے اسی طرح من، با اور فی بھی تعلیل کے لئے ہوتے ہیں جیسے من کی مثال لو انزلنا هذا القران علی جبل لرأیته خاشعا متصدعا من خشیة الله۔ اور با کی مثال جیسے فبظلم من الذین هادوا حرمنا علیهم طیبات اور فی کی مثال جیسے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ان امرأة دخلت النار فی هرة تو خاص مفعول لہ میں لام کی تقدیر ہی کو کیوں ذکر کیا؟

**جواب:** لام کو بطور خاص اس لئے ذکر کیا کہ اس کا استعمال عامۃً افعال کی علت بیان کرنے کے لئے ہوتا ہے جبکہ من، باا ور فی کی تقدیرا اکثر اسماءؔ کی علت بیان کرنے کے لئے ہوتی ہے، لہذا مفعول لہ میں ان سب کو مقدر نہیں مانا گیا۔

| وَاِنَّمَا يَجُوْزُ حَذْفُهَا اِذَا كَانَ فِعْلًا لِفَاعِلِ الْفِعْلِ الْمُعَلَّلِ بِهٖ وَمُقَارِنًا لَهٗ فِي الْوُجُوْدِ |
| --- |

ترجمہ: اور لام کو حذف کرنا صرف اس وقت جائز ہے جبکہ مفعول لہ فعل معلل بہ کے فاعل کا فعل ہو اور وجود میں اس سے متصل ہو۔

## مختصر تشریح

لام کو حذف کرنا دو شرطوں کے ساتھ جائز ہے (۱) فعل اور مفعول لہ کا فاعل ایک ہو جیسے ضربته تاديبا میں، مارنے والا اور ادب سکھانے والا ایک ہے۔ قعدت عن الحرب جبنا میں، لڑائی سے پیچھے رہنے والا اور بزدلی کا شکار ایک ہے۔
(۲) فعل اور مفعول لہ کے وجود کا زمانہ ایک ہو ضربته تاديبا اور قعدت عن الحرب جبنا میں، مارنا اور سلیقہ سکھانا اور لڑائی سے بیٹھنا اور بزدلی ساتھ ہے۔ پس جئتک لاکرامک ایای اور اکرمتک الیوم لوعدی بذالک لام کے ذکر کے ساتھ کہا جائے گا لام کا حذف جائز نہیں۔
پہلی مثال میں متکلم کا آنا اور مخاطب کا اکرام کرنا فعل ہے، دونوں فعل ایک فاعل کے نہیں ہے اور دوسری مثال میں دونوں کا زمانہ مقارن نہیں ہے اکرام کرنا آج ہے اور وعدہ پہلے ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ لام کو حذف کرنا جائز ہے لفظاً

ومعناً جبکہ دوشرطیں پائی جائے۔

**سوال:** وہ دوشرطیں کونسی ہیں؟

**جواب:** وہ دوشرطیں یہ ہیں (۱) مفعول لہٗ فعل معلل بہ کے فاعل کا فعل (اثر،نتیجہ) ہو(۲)مفعول لہ اپنے فعل کے ساتھ وجود میں مقارن (مفعول لہ اور فعل کا زمانہ کاایک ہونا) ہو۔ جیسے ضربته تادیبا میں دونوں شرطیں موجود ہیں ایک توتادیب جومفعول لہ ہے یہ فعل معلل بہ اور فاعل کا نتیجہ اوراثر ہے نیز مفعول لہ اور ضرب دونوں کا زمانہ ایک ہے اس لئے لام کوحذف کیا جائے گا۔

**فائدہ:** جئتک لا کرامک ایای۔اس مثال میں متکلم کا آنا اورمخاطب کا اکرام کرنا دونوں فعل ایک فاعل کے نہیں ہے۔اور اکرمتک الیوم لوعدی بذالک۔والی مثال میں دونوں کا زمانہ مقارن نہیں ہے اکرام کرنا آج ہے اوروعدہ پہلے ہے۔

**سوال:** ان شرائط کی کیا ضرورت ہے؟

**جواب:** ان شرائط کی ضرورت یہ ہے کہ ان کے پائے جانے کی وجہ سے مفعول لہ،مفعول مطلق کے مشابہ ہوجاتا ہے، کیونکہ مفعول مطلق بھی اپنے فعل کے فاعل کا اثر ہوتا ہے اوراس کا فاعل اپنے فعل کے ساتھ متحد ہوتا ہےاوروجود میں مقارن ومتصل ہوتا ہےاورجب مفعول لہ میں یہ شرائط پائی جائے گی تو وہ مفعول مطلق کے مشابہ ہوکراس کا بھی تعلق فعل سے بلا واسطہ کسی حرف کے ہوگا جس طرح مفعول مطلق کا تعلق اپنے فعل سے بلاواسطہ ہے۔

**فائدہ:** مفعول لہ اور فعل کا زمانہ کاایک ہواس کی تین صورتیں ہیں۔

(۱) دونوں کا زمانہ بالکل متحد ہو۔جیسے ضربت تادیبااس میں تادیب اور ضرب کا زمانہ ایک ہےاس لئے کہ دونوں درحقیقت ایک ہی ہیں مغایرت صرف اعتباری ہےاس لئے کہ ضربت کے فاعل سے جوفعل صادرہوا ہے اگراس میں اس بات کالحاظ کیا جائے کہ مضروب کواس سے تکلیف ہوگی تواس کو ضرب سے تعبیرکریں گےاوراگراس میں اس بات کالحاظ کیا جائے کہ مضروب کے لئے اخلاق حسنہ کا سبب بنے گا تواس کوتادیب سے تعبیر کریں گے۔

(۲) فعل معلل بہ کا زمانہ مفعول لہ کے زمانہ کا بعض ہو جیسے قعدت عن الحرب جبنا میں جبن کے معنی بزدلی کے ہیں اور بزدلی حرب سے پہلے ہے اور قعود عن الحرب کا زمانہ اس کا بعض ہے۔ اس کا حاصل یہ ہے کہ بزدلی جو تمام اوقات میں پائی جاتی ہے لڑائی کے چند ایام یا چند گھنٹے میں بھی پائی گئی۔

(۳) مفعول لہ کا زمانہ اپنے فعل معلل بہ کے زمانہ کا بعض ہو۔ جیسے شھدت الحرب ایقاعا للصلح۔ ''میں لڑائی میں صلح کرانے کے لئے حاضر ہوا'' ظاہر ہے کہ جب آدمی کسی جگہ جائے گا تو کچھ دیر ضروریات سے فارغ ہونے کے بعد دوسرے کاموں میں لگتا ہے اسی طرح جو شخص لڑائی کے میدان میں جائے گا اس کا وقت بھی کچھ اور کاموں میں خرچ ہوگا اور اسی قیام کے دوران صلح کی بھی بات ہوگی اس لئے شھود فی الحرب کا زمانہ کل ہوا اور ایقاع صلح کا زمانہ اس کا بعض ہوا۔

## مفعول معہ کا بیان

| اَلْمَفْعُوْلُ مَعَهُ هُوَ مَذْكُوْرٌ بَعْدَ الْوَاوِ لِمُصَاحَبَةِ مَعْمُوْلِ فِعْلٍ لَفْظًا اَوْ مَعْنًى |
|---|

ترجمہ: وہ اسم ہے جو فعل کے معمول کی مصاحبت کے لئے، واوٗ (بمعنی مع) کے بعد مذکور ہو، خواہ فعل لفظاً ہو یا معناً۔

## مختصر تشریح

مفعول معہ: وہ اسم ہے جو واو بمعنیٰ مع کے بعد آئے اور فعل کے معمول کے ساتھ مصاحبت کو بتلائے جیسے جاء القاسم و الکتاب (قاسم کتاب کے ساتھ آیا) اس میں الکتاب مفعول معہ ہے کیونکہ وہ اس واو کے بعد آیا ہے جس کے معنیٰ ہے ساتھ اور وہ فاعل کے ساتھ مصاحبت کو بتلاتا ہے اور فعل خواہ لفظی ہو یا معنوی۔ مذکورہ مثال میں فعل جاء لفظی ہے۔

اورفعل معنوی کی مثال ہے مالک وزیدا (تجھے زید سے کیا لینا ہے) ای ماتصنع وزیدا (توزید کے ساتھ کیا کرے گا)۔
فعل معنوی: وہ فعل ہے جولفظوں سے مستنبط کیا جاسکتا ہو۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفاعیل خمسہ میں سے آخری مفعول، مفعول معہ کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مفعول معہ کو سب سے آخر میں کیوں ذکر کیا؟

**جواب:** مفعول معہ کو سب سے آخر میں اس لئے ذکر کیا کہ اس میں اختلاف ہے کہ مفعول معہ قیاسی ہے یا سماعی نیز عامل کے اعتبار سے بھی اختلاف ہے کہ واؤ عامل ہے یا فعل یا معنی فعل عامل ہے۔

**سوال:** مفعول معہ کی تعریف کیا ہے۔

**جواب:** مفعول معہ وہ اسم ہے جو واوَ بمعنی مع کے بعد مذکور ہو، تا کہ وہ واو اس اسم کی فعل کے معمول کے ساتھ وقوع فعل یا صدور فعل کے اعتبار سے مصاحبت کو ظاہر کرے، فعل کی معمول کے ساتھ مصاحبت کا پایا جانا ضروری ہے، چاہے وہ فعل لفظاً ہو یا معناً۔ جیسے جاء القاسمُ و الکتابَ (قاسم کتاب کے ساتھ آیا) اس مثال میں الکتاب مفعول معہ ہے کیونکہ وہ اس واؤ کے بعد آیا ہے جس کے معنی ہے ساتھ، اور وہ فاعل کے ساتھ مصاحبت کو بتلاتا ہے مذکورہ مثال میں فعل جاء لفظی ہے اور فعل معنوی کی مثال مالک وزیدا (تجھے زید سے کیا لینا ہے) ای ماتصنع وزیدا (توزید کے ساتھ کیا کرے گا)۔

**فائدہ:** مفعول معہ میں فعل کے معمول کے ساتھ مصاحبت کی چار صورتیں ہیں۔

(۱) فعل لفظوں میں ہو اور معیت فاعل کے ساتھ ہو جیسے جاء البرد و الجباتِ

(سردی جبوں کے ساتھ آئی) سردی آتے ہی لوگوں نے جبے پہن لئے اس میں جبات جو مفعول معہ ہے اس کی مصاحبت البرد فاعل کے ساتھ ہے نیز فعل لفظوں میں ہے۔

(۲) فعل لفظوں میں ہو اور معیت مفعول کے ساتھ ہو۔ جیسے کفاک و شاھدا درھمٌ (آپ کے لئے اور شاہد کے لئے ایک درہم کافی ہے) اس میں شاھدا جو مفعول معہ ہے اس کی مصاحبت کفاک میں جو "ک" مفعول ہے اس کے ساتھ ہے نیز فعل لفظوں میں ہے۔

(۳) فعل معنوی ہو اور معیت فاعل کے ساتھ ہو۔ جیسے مالک و شاھدا (آپ کو شاہد سے کیا لینا)۔

(۴) فعل معنوی ہو اور معیت مفعول کے ساتھ ہو۔ جیسے حسبک و زیدا درھم (آپ کے لئے اور زید کے لئے ایک درہم کافی ہے)۔

**نوٹ:** جو واؤ بمعنی مع ہوتا ہے ضروری نہیں کہ اس کے بعد آنے والا اسم، مفعول معہ ہی ہو۔ جیسے کل رجل و ضیعته میں ضیعته مفعول معہ نہیں ہے کیونکہ مفعول معہ کے لئے مقارنت زمانی یا مکانی شرط ہے جو یہاں مفقود ہے۔

**سوال:** مفعول معہ کی تعریف معطوف پر بھی صادق آتی ہے اس لئے کہ معطوف علیہ اگر اپنے عامل کا فاعل ہے تو معطوف کو بھی فاعل کے ساتھ مصاحبت فعل کے صدور میں ہوگی اور معطوف علیہ اگر اپنے عامل کا مفعول ہے تو معطوف کو بھی مفعول کے ساتھ مصاحبت فعل کے صدور میں ہوگی؟

**جواب:** مفعول معہ میں مصاحبت سے مراد مصاحبت زمانی یا مکانی ہے۔

مصاحبت زمانی کہا جاتا ہے کہ مفعول معہ اور اس کے مصاحب کا زمانہ ایک ہو جیسے سرتُ و زیدا اس میں زید مفعول معہ کا زمانہ اور سرت کے فاعل متکلم کی سیر کا زمانہ ایک ہے۔ اور مصاحبت مکانی کا مطلب ہے کہ مفعول معہ اور فعل کے معمول کی جگہ ایک ہو جیسے لو ترکت الناقة و فصیلتھا لرضعتھا (اگر اونٹنی کو اس کے بچہ کے ساتھ چھوڑ دیا جاتا تو وہ اپنے بچے کو دودھ پلا دیتی) اس کا مفہوم یہ ہے کہ اونٹنی اور اس کے بچے کو ایک جگہ چھوڑ دیا

جاوے تو دودھ پلا سکے گی، اگر دونوں کی جگہ ایک نہ ہوتو وہ دودھ کس کو پلاتی ؟۔

حاصل کلام یہ کہ مفعول معہ میں مصاحبت زمانی یا مکانی ضروری ہے اور معطوف میں مشارکت ہے، مصاحبت زمانی یا مکانی نہیں ہے۔ جیسے جاءنی زید و عمرو میں عمرو کو زید کے ساتھ فعل میں شرکت ہے، فعل مجئی دونوں میں پایا جاتا ہے، زید بھی آیا ہے اور عمرو بھی دونوں ایک زمانے میں آئے ہوں، ضروری نہیں ہے۔

**فائدہ:** ہر تعریف جنس اور فصل سے مرکب ہوتی ہے چنانچہ مفعول معہ کی تعریف جنس اور فصل سے مرکب ہے۔

ھو مذکور: بمنزلہ جنس ہے بعد الواو فصل اول ہے۔ جس نے تمام مفاعیل کو نکال دیا اس لئے کہ دیگر مفاعیل واو کے بعد نہیں آتے۔

لمصاحبة معمول فعل فصل ثانی ہے۔ جس نے زید و عمرو اخوک جیسی مثالوں کو خارج کر دیا اس لئے کہ اس میں عمرو اگرچہ واو بمعنی مع کے بعد واقع ہے لیکن فعل کے معمول کے ساتھ مصاحبت نہیں ہے۔

## قاعدہ

| فَاِنْ كَانَ الْفِعْلُ لَفْظًا ،وَجَازَ الْعَطْفُ فَالْوَجْهَانِ<br>مِثْلُ جِئْتُ اَنَا وَزَيْدٌ وَزَيْدًا |
|---|

ترجمہ: پس اگر فعل لفظی ہو اور عطف جائز ہو، تو وہاں دو صورتیں (رفع اور نصب) جائز ہیں۔ جیسے جئت انا و زید / و زیدا (میں آیا اور زید / میں آیا زید کے ساتھ)۔

## مختصر تشریح

اگر فعل لفظی ہو اور واو کے مابعد کا اس کے ماقبل پر عطف جائز ہو تو مفعول معہ میں اعراب کی دو صورتیں ہیں۔ (۱) عطف کر کے رفع پڑھنا۔ (۲) مفعول معہ بنا کر نصب پڑھنا

جیسے جئتُ انا و زیدٌ اور جئت انا و زیدا۔ اس جگہ عطف اس لئے جائز ہے کہ ضمیر متصل کی تاکید ضمیر منفصل سے آئی ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مفعول معہ کا عامل فعل کبھی لفظوں میں موجود ہوتا ہے اور کبھی موجود نہیں ہوتا بلکہ معنی کے اعتبار سے مفہوم ہوتا ہے ان دونوں کے احکام بیان کرنا ہے۔

**سوال:** اس کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** اس کی تفصیل یہ ہے کہ اگر مفعول معہ کا فعل لفظی ہو اور عطف کرنا جائز ہو تو مفعول معہ پر اعراب کے اعتبار سے دو صورتیں جائز ہیں: (۱) مفعول معہ کو معطوف ہونے کی بنا پر رفع پڑھنا بھی درست ہے۔ (۲) مفعول معہ کی بنا پر منصوب پڑھنا بھی درست ہے جیسے جئت انا و زیدا۔

**سوال:** رفع پڑھنا کیوں جائز ہے؟

**جواب:** رفع پڑھنا عطف کی وجہ سے جائز ہے انا معطوف علیہ اور زید معطوف دونوں کا اعراب ایک ہوتا ہے انا مرفوع ہے تو زید بھی مرفوع ہوگا۔ جیسے جئت انا و زید۔

**سوال:** مذکورہ مثال میں عطف کرنا کیوں جائز ہے؟

**جواب:** مذکورہ مثال میں عطف اس لئے درست ہے کہ عطف ضمیر مرفوع متصل پر ہے اور قاعدہ ہے کہ جب عطف ضمیر مرفوع متصل پر ہو تو اس کی تاکید ضمیر مرفوع منفصل لانا ضروری ہوتا ہے اور اس جگہ اس کی رعایت پائی جاتی ہے، اور تاکید کے لئے انا ضمیر ہے۔

**سوال:** عطف کی صورت مذکورہ میں تاکید کیوں ضروری ہے؟

**جواب:** عطف کی صورت مذکورہ میں تاکید اس لئے ضروری ہوتی ہے تاکہ کلمہ کے جز پر عطف لازم نہ آئے اس لئے کہ ضمیر مرفوع شدت اتصال کی وجہ سے کلمہ کے جز کے

درجہ میں ہے جو بحیثیت جز ناقص ہے جبکہ معطوف مستقل کلمہ ہونے کی وجہ سے تام اور معطوف علیہ سے افضل ہے اس لئے اس سے کمتر نہ ہونا چاہئے۔

**سوال:** مفعول معہ کی بنا پر نصب پڑھنا کیوں صحیح ہے؟

**جواب:** مفعول معہ کی بنا پر نصب پڑھنا اس لئے جائز ہے کہ منصوب پڑھنے میں کوئی رکاوٹ نہیں ہے۔

**سوال:** نصب پڑھنا جائز کیوں؟

**جواب:** نصب اس لئے کہ وہ مفعول معہ ہے اور یہ منصوب ہوتا ہے۔

| وَإِلَّا تَعَيَّنَ النَّصْبُ مِثْلُ جِئْتُ وَزَيْدًا |
|---|

ترجمہ: اور اگر عطف جائز نہ ہو تو نصب متعین ہے، جیسے جئت و زیدا (میں آیا زید کے ساتھ)۔

## مختصر تشریح

اگر عطف جائز نہ ہو تو نصب بر بنائے مفعولیت متعین ہوگا جیسے جئتُ و زیداً اس جگہ عطف جائز نہیں کیونکہ ضمیر متصل پر تاکید لائے بغیر عطف جائز نہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اگر فعل لفظی ہو اور اس کے معمول پر مفعول معہ کا عطف درست نہ ہو تو نصب متعین ہے اس کو بیان کرنا ہے جیسے جئت و شاھدا۔

**سوال:** اس مثال میں عطف کیوں صحیح نہیں ہے؟

**جواب:** اس مثال میں عطف اس لئے صحیح نہیں کہ مرفوع متصل کی تاکید ضمیر منفصل کے ساتھ نہیں لائی گئی، کیونکہ اگر عطف کریں گے تو دو شکلیں ہوگی (۱) جئت کی ت پر (۲) جئت پر۔ دونوں صورتیں صحیح نہیں ہے، اول تو اس لئے کہ وسط کلمہ میں عطف کرنا لازم

آئے گا؛ کیونکہ جاءفعل اورت فاعل ہے اور فعل وفاعل کے مابین مضبوط تعلق ہوتا ہے اس لئے جئتُ بمنزلہ کلمہ واحدہ ہوگا۔

اور دوسری صورت اس لئے جائز نہیں ہے کہ اگر پورے کلمہ پر عطف کیا جائے تو غیر کلمہ پر عطف لازم آئے گا اس لئے کہ حقیقت میں جاء الگ ہے اورت فاعل الگ ہے۔

**سوال:** اگر عطف صحیح نہ ہوتو نصب متعین کیوں؟

**جواب:** اگر عطف صحیح نہ ہوتو نصب متعین اس لئے ہے کہ اب وہ مفعول معہ بنے گا جوکہ منصوب ہوتا ہے۔

**سوال:** فالو جھان جزا ہے جو مفرد ہے، جبکہ جزا کا جملہ ہونا ضروری ہے؟

**جواب:** اس جگہ خبر محذوف ہے اصل عبارت ہے فالو جھان جائزان پس کوئی اعتراض نہ ہوگا۔

| وَاِنْ كَانَ مَعْنًى وَجَازَ الْعَطْفُ تَعَيَّنَ الْعَطْفُ نَحْوُ مَالِزَيْدٍ وَعَمْرٍو |
|---|

ترجمہ: اور اگر فعل معنوی ہو اور عطف جائز ہو تو عطف متعین ہے۔ جیسے ما لزید وعمرو (کیا ہے زید اور عمرو کے لئے)۔

## مختصر تشریح

اگر فعل معنوی ہو اور عطف جائز ہو تو عطف متعین ہے جیسے مالزید وعمرو (زید اور عمرو کو ایک دوسرے سے کیا لینا دینا ہے)۔ اس جگہ فعل معنوی ہے اور عطف جائز ہے پس اسی کا اعتبار ہوگا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر فعل معنوی ہو اور عطف جائز ہو تو عطف متعین ہوگا۔

**سوال:** اس کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** اس کی تفصیل یہ ہے کہ اگر مفعول معہ کا فعل معنوی ہو اور عطف کرنا جائز ہو تو اعراب کے اعتبار سے فقط ایک ہی صورت عطف متعین ہوگا (معطوف علیہ کا جو اعراب ہوگا وہ واو کے بعد والے اسم کا بھی ہوگا۔ جیسے مَالِزیدو عمرو میں فعل معنوی ہے اور عمرو کا عطف زید پر صحیح ہے اس لئے زید کی طرح عمرو بھی مجرور ہوگا۔

**سوال:** فعل معنوی کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** فعل معنوی وہ فعل ہے جو لفظ سے مستنبط ہوتا ہو۔

**سوال:** مذکورہ مثال میں فعل معنوی کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** مذکورہ مثال میں فعل معنوی مایصنع ہے۔

**سوال:** عطف جائز کیوں؟

**جواب:** ان مثالوں میں مجرور ضمیر نہیں ہے کہ حرف جار کا اعادہ ضروری ہو بلکہ مجرور اسم ظاہر ہے لہذا اسم ظاہر میں جار کا اعادہ ضروری نہ ہوا۔

**سوال:** ضمیر مجرور میں جار کا اعادہ کیوں ضروری ہے؟

**جواب:** ضمیر مجرور میں جار کا اعادہ اس لئے ضروری ہے کہ اس میں اتصال ہی ہوتا ہے انفصال نہیں آتا، برخلاف اسم ظاہر کے۔

| وَإِلَّا تَعَيَّنَ النَّصْبُ مِثْلُ مَالَكَ وَزَيْدًا وَمَاشَانُكَ وَعَمْرًوا لِأَنَّ الْمَعْنٰى مَاتَصْنَعُ؟ |
|---|

ترجمہ: اگر عطف جائز نہ ہو تو نصب متعین ہے، جیسے مالک وزیدا (کیا کرے گا تو زید کے ساتھ) ماشانک وعمروا (کیا کرے گا تو عمرو کے ساتھ) اس لئے کہ معنی ما تصنع ہے۔

## مختصر تشریح

اور اگر عطف جائز نہ ہو تو نصب متعین ہوگا جیسے **مالک و زیدا** اور **ما شانک وعمروا**۔ اول مثال مجرور بحرف کی ہے، دوسری مثال مجرور باضافت کی ہے اور دونوں صورتوں میں عطف جائز نہیں؛ کیونکہ ضمیر مجرور پر اعادۂ جار کے بغیر عطف جائز نہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے اگر فعل، معنوی ہو اور عطف جائز نہ ہو تو نصب متعین ہوگا۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ اگر مفعول معہ کا فعل معنوی ہو اور عطف کرنا جائز نہ ہو تو اعراب کے اعتبار سے فقط ایک ہی صورت نصب متعین ہوگا۔ جیسے **مَالک وزیدا** و **ماشانکَ عمروا**۔

**سوال:** ان دو مثالوں میں عطف ناجائز کیوں ہے؟

**جواب:** ان دو مثالوں میں عطف ناجائز اس لئے ہے کہ **مالک و ماشانک** میں **ک** ضمیر مجرور ہے، پہلی مثال میں لام کی وجہ سے اور دوسری مثال میں مضاف کی وجہ سے اور ضمیر مجرور پر عطف بغیر اعادۂ جار جائز نہیں اور ان مثالوں میں **زید** پر لام کا اور **عمرو** پر **شان** کا اعادہ نہیں کیا گیا اس لئے عطف جائز نہیں ہے اور جب عطف جائز نہیں تو نصب متعین ہوا۔

**سوال:** دوسری مثال میں **عمرو** کا عطف کاف ضمیر پر نہیں کیا جا سکتا تو لفظ **شان** پر کر دیا جائے اور جس طرح **شان** پر رفع ہے **عمرو** پر بھی رفع پڑھا جائے۔

**جواب:** سوال میں بیان کردہ صورت میں مقصود کے خلاف لازم آئے گا اس لئے کہ مقصود تو مخاطب اور **عمرو** دونوں کے حال کے بارے میں سوال کرنا ہے کہ تمہارا اور **عمرو** کا کیا حال ہے اگر **شان** پر عطف کیا جائے تو اب سوال مخاطب کے حال اور **عمرو** کی ذات کے بارے میں ہوگا اور یہ خلاف مقصود ہے۔

**سوال:** مذکورہ دونوں مثالوں میں فعل معنوی کیا ہے؟

**جواب:** مذکورہ دونوں مثالوں میں فعل معنوی ماتصنع ہے۔

**سوال:** مصنفؒ نے فعل کو بیان کیا اور شبہ فعل کو کیوں چھوڑ دیا؟

**جواب:** عبارت میں فان کان الفعل سے فعل لغوی (حدث) مراد ہے خواہ فعل اصطلاحی کے ضمن میں ہو جیسے سرت انا و شاھدا یا شبہ فعل کے ضمن میں جیسے انا سائرا و شاھدا یا وہ خود مصدر ہو جیسے اعجبنی سیر زیدا و شاھدا۔

## حال کا بیان

| اَلْحَالُ مَا یُبَیِّنُ هَیْئَةَ الْفَاعِلِ اَوِ الْمَفْعُوْلِ بِهٖ لَفْظًا اَوْ مَعْنًی نَحْوُ ضَرَبْتُ زَیْدًا قَائِمًا وَزَیْدٌ فِی الدَّارِ قَائِمًا وَهٰذَا زَیْدٌ قَائِمًا |
| --- |

ترجمہ: ایسا لفظ ہے جو فاعل یا مفعول بہ کی حالت بیان کرے، خواہ فاعل اور مفعول بہ لفظی ہو یا معنوی، جیسے ضربت زیدا قائما (میں نے زید کو مارا کھڑے ہونے کی حالت میں) زید فی الدار قائما (زید گھر میں ہے درآنحالیکہ کھڑا ہے) ھذا زید قائما (یہ زید ہے درآنحالیکہ کھڑا ہے)۔

### مختصر تشریح

حال: وہ اسم ہے جو فاعل یا مفعول بہ (یا دونوں کی) حالت بیان کرے (جو صدور فعل یا وقوع فعل کے وقت ہوتی ہے) اور فاعل و مفعول بہ عام ہیں خواہ لفظی ہوں یا معنوی (لفظی: وہ ہے جو منطوق کلام سے سمجھا جائے اور معنوی وہ ہے جو لفظ کے علاوہ کسی اور امر سے سمجھا جائے)

مثالیں: (۱) ضربت زیدا قائما یہ فاعل لفظی دونوں سے حال واقع ہونے کی مثال ہے، پس اگر قائما ضمیر متکلم سے حال ہے تو ترجمہ ہوگا ”میں نے زید کو اپنے کھڑے

ہونے کی حالت میں مارا'' اور اگر زیدا سے حال ہو تو ترجمہ ہوگا ''میں نے زید کو اس کے کھڑے ہونے کی حالت میں مارا''۔

(۲) زید فی الدار قائما یہ بھی فاعل لفظی سے حال واقع ہونے کی مثال ہے، مگر یہ فاعل لفظی حقیقی نہیں بلکہ حکمی ہے، کیونکہ قائما اس ضمیر سے حال ہے جو فی الدار میں ہے، ترجمہ ہے ''زید گھر میں (ٹھہرا ہوا) ہے اپنے کھڑے ہونے کی حالت میں'' زید استقر فی الدار قائما پس قائما استقر کی ضمیر فاعل سے حال ہے۔

(۳) ھذا زید قائما مفعول بہ معنوی سے حال واقع ہونے کی مثال ہے۔ تقدیر کلام ہے اشیر الی زید حال کونہ قائما ''اشارہ کرتا ہوں میں زید کی طرف درآنحالیکہ وہ کھڑا ہے'' الی زید مفعول بہ معنوی ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد مفاعل خمسہ سے فارغ ہو کر ملحقات منصوبات میں سے حال کی تعریف بیان کرنا ہے۔

**سوال:** حال کے لغوی و اصطلاحی معنی کیا ہے؟

**جواب:** حال کے لغوی معنی تغیر و تبدل کے آتے ہیں۔ اور اصطلاح میں حال وہ اسم ہے جو فاعل یا مفعول کی یا دونوں کی ایک ساتھ حالت بیان کرے۔

(۱) وہ حال جو فاعل کی حالت کو بیان کرے جیسے جاءنی شاھد راکبا۔

(۲) وہ حال جو مفعول کی حالت کو بیان کرے جیسے ضربت شاھدا نائما۔

(۳) دونوں کی حالت کو بیان کرے جیسے کلمت شاھدا قائمین۔

**فائدہ:** ہر تعریف جنس اور فصل سے مرکب ہوتی ہے چنانچہ حال کی تعریف بھی جنس اور فصل سے مرکب ہے۔

**فوائد قیود:** (۱) ما جنس ہے اس میں تمام اسماء شامل تھے ھیئۃ الفاعل کی قید سے تمیز کو خارج کر دیا اس لئے کہ تمیز ذات سے ابہام کو دور کرتی ہے اور حال ہیئت سے ابہام کو دور کرنے کے لئے آتا ہے۔

(۲) ہیئت کی فاعل اور مفعول کی طرف اضافت سے مبتدا کی صفت کو خارج کر دیا جیسے زیدنِ العالم اخوک پس اس مثال میں العالم زید کی ہیئت کو بیان تو کرتا ہے لیکن زید نہ فاعل ہے اور نہ مفعول بہ۔

(۳) اور حیثیت کی قید لگا کر فاعل اور مفعول بہ کی صفت کو خارج کر دیا اس لئے کہ وہ فاعل اور مفعول بہ کی حالت کو بتاتی ہے لیکن وہ فاعل اور مفعول بہ ہونے کی حیثیت سے نہیں جیسے جاءنی رجل عالم اور رایت رجلا عالما۔

**سوال:** حال کی تعریف جامع نہیں، کیونکہ ضرب زید بکرا راکبین میں حال پر صادق نہیں آتی کیونکہ یہ تو دونوں کی حالت بیان کرتا ہے؟

**جواب:** حال کی تعریف میں کلمہ (او) منع خلو کے لئے ہے (دونوں اٹھ نہیں سکتے) نہ کہ منع جمع (دونوں جمع نہیں ہو سکتے) کم از کم ایک کی حالت بیان حال کے لئے شرط ہے اگر دونوں کی حالت بیان کرے تو یہ حال کے منافی نہیں۔

**سوال:** فاعل ومفعول بہ صرف الفاظ کی شکل میں ہوتے ہیں اس لئے مصنفؒ کا قول لفظاً اور معنیً غلط ہے؟

**جواب:** فاعل کی فاعلیت اور مفعول بہ کی مفعولیت کبھی لفظ کلام کے اعتبار سے ہوتی ہے جسے جاءنی رجل عالما اور رأیت زیدا راکبا اور کبھی کلام کے معنی کے اعتبار سے ہوتی ہے جیسے ھذا زید قائما۔

**سوال:** فاعل ومفعول بہ لفظاً کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** فاعل لفظی اور مفعول بہ لفظی ایسے فاعل اور مفعول بہ کو کہتے ہیں جس فاعل کی فاعلیت اور مفعول بہ کی مفعولیت بغیر کسی خارجی معنی کا اعتبار کئے ہوئے باعتبار لفظ کے ہو۔

**فائدہ:** ملفوظ اعم ہے خواہ حقیقۃً ہو یا حکماً۔

**سوال:** فاعل معنوی اور مفعول بہ معنوی کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** فاعل معنوی اور مفعول بہ معنوی کہتے ہیں ایسے فاعل اور مفعول بہ کو جس فاعل کی فاعلیت اور مفعول کی مفعولیت کلام کی عبارت میں بغیر کسی تقدیر و تصریح کے اس معنی کے اعتبار سے ہو جو کلام کے مضمون سے مستفاد ہوتی ہے۔

**سوال:** حکماً اور معنوی دونوں کے مابین کیا فرق ہے؟

**جواب:** حکمی مقدر ہوتا ہے جو مذکور کے حکم میں ہوتا ہے اور معنوی میں امر خارج کا اعتبار کیا جاتا ہے۔

مثالیں (۱) ضربت زیدا قائماً فاعل لفظی اور مفعول لفظی دونوں سے حال واقع ہونے کی مثال ہے پس اگر قائما ضمیر متکلم سے حال ہے تو ترجمہ ہوگا (میں نے زید کو اپنے کھڑے ہونے کی حالت میں مارا) اور اگر زیدا سے حال ہو تو ترجمہ ہوگا (میں نے زید کو اس کے کھڑے ہونے کی حالت میں مارا)۔

(۲) زیدفی الدار قائما بھی فاعل لفظی سے حال واقع ہونے کی مثال ہے مگر یہ فاعل لفظی حقیقی نہیں بلکہ حکمی ہے کیونکہ قائمااس ضمیر سے حال ہے جو فی الدار میں ہے ترجمہ (زید گھر میں ٹھہرا ہوا ہے) اپنے کھڑے ہونے کی حالت میں زیداستقر فی الدار قائما پس قائما، استقتر کی ضمیر فاعل سے حال ہے۔

(۳) ھذا زید قائم یہ مفعول بہ معنوی سے حال ہونے کی مثال ہے تقدیر کلام ہے اشیر یاانبہ الی زیدحال کونہ قائما (اشارہ کرتا ہوں میں زید کی طرف اس حال میں کہ وہ کھڑا ہے) الی زید مفعول بہ معنوی ہے۔

**فائدہ:** کبھی کبھی مضاف الیہ سے حال واقع ہوتا ہے۔ جبکہ مضاف فاعل یا مفعول ہو نیز مضاف کو حذف کر کے مضاف الیہ کو اس کے قائم مقام کر سکتے ہو۔ جیسے بل نتبع ملة ابراھیم حنیفا۔

محل استشہاد: ملة ابراهيم میں ملة مضاف اور ابراهيم مضاف اليه حنيفا حال واقع ہے ملة کو حذف کر کے اور ابراهيم کو ملة کی جگہ رکھ دیں تو حنيفا، ابراهيم مضاف اليه سے حال واقع ہوگا۔

دوسری مثال: ان يأكل لحم اخيه ميتا فكرهتموه اس مثال میں ميتا حال ہے اخيه سے، اخيه، لحم کا مضاف الیہ ہے، لحم، يأكل کا مفعول بہ ہے لحم کو حذف کر کے کہہ سکتے ہیں ان يأكل اخيه ميتا تو یہ مضاف الیہ سے حال واقع ہوگا۔

(۲) مضاف اگر فاعل ہو اور وہ مضاف الیہ کا جز ہو ایسے مضاف الیہ سے بھی حال واقع ہوسکتا ہے جیسے اَنَّ دابر هؤلاء مقطوع مصبحين اس مثال میں دابر مضاف ہے هؤلاء مضاف الیہ اور دابر مضاف الیہ کا جز ہے هؤلاء سے مصبحين کا حال واقع کرنا درست ہے۔

## وَعَامِلُهَا اَلْفِعْلُ اَوْشِبْهُهُ اَوْمَعْنَاهُ

ترجمہ: اور حال کا عامل یا تو فعل ہوتا ہے، یا شبہ فعل، یا معنی فعل۔

## مختصر تشریح

(۱) حال منصوب ہوتا ہے اور اس کا عامل یا شبہ فعل یا معنی فعل ہوتے ہیں، اور معنی فعل سے مراد وہ اسم ہے جس میں فعل کے معنی پائے جائیں، جیسے هذا میں اشير کے معنی پائے جاتے ہیں، فعل کے عامل ہونے کی مثال: جاء زيد راكبا شبہ فعل کے عامل ہونے مثال: زيد فى الدار قائما (تقدیری عبارت ہے زيد مستقر فى الدار قائما) معنی فعل کے عامل ہونے کی مثال: هذا زيد نائما اى اشير الى زيد نائما۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ حال کا عامل کبھی فعل، کبھی شبہ فعل اور کبھی معنی فعل ہوتا ہے۔

**سوال:** فعل، شبہ فعل، معنیٰ فعل کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** فعل کہتے ہیں جو مستقل معنیٰ پر دلالت کرے اور تینوں زمانوں میں سے کوئی ایک زمانہ بھی پایا جاتا ہو۔ اور شبہ فعل اس اسم کو کہتے ہیں جو فعل جیسا عمل کرے اور فعل کی ترکیب سے ہو۔ اور معنیٰ فعل وہ لفظ ہے جس سے فعل کے معنی مستنبط ہو۔

حاصل کلام یہ ہوا کہ حال کے تین عامل ہیں: (۱) فعل: جیسے ذھب زید راکبا اس مثال میں راکبا حال ہے اور زید فاعل ہے اور ذھب عامل ہے۔

عامل فعل کی دو شکلیں ہیں: (الف) حال کا عامل کبھی فعل حقیقی ہوتا ہے جیسے جاء زید راکبا میں جاء فعل حقیقی ہے۔ (ب) حال کا عامل کبھی فعل حکمی ہوتا ہے جیسے زید فی الدار قائما میں استقر محذوف ہے۔

(۲) شبہ فعل: جو فعل جیسا عمل کرے۔ اس کی دو شکلیں ہیں: (الف) شبہ فعل حقیقی ہو جیسے زید ذاهب راکبا۔ (ب) شبہ فعل حکمی ہو جیسے زید فی الدار میں عامل مستقر یا ثابت ہے جو فی الدار سے پہلے ہے۔

شبہ فعل سے مراد اسم فاعل، اسم مفعول، صفت مشبہ، اسم تفضیل اور مصدر ہے۔

(۱) اسم فاعل کی مثال زید ذاهب راکبا۔ (۲) اسم مفعول کی مثال جیسے زید مضروب قائما۔ (۳) صفت مشبہ کی مثال جیسے زید حسن ضاحک۔ (۴) اسم تفضیل کی مثال جیسے هذا بسرا اطیب منه رطبا۔ (۵) مصدر کی مثال جیسے ضربی زید قائما۔

(۳) معنیٰ فعل: وہ لفظ جس سے فعل کے معنی مستنبط ہو۔ معنیٰ فعل سے مراد اسم اشارہ، حرف ندا، تمنی، ترجی اور تشبیہ ہے۔

اسم شارہ کی مثال جیسے هذا زید قائما۔ حرف ندا کی مثال جیسے یازید، یا، ادعو فعل کے معنی میں ہے۔ تمنی کی مثال جیسے لیتک عندنا مقیما، لیت، أتمنی کے معنی میں ہے۔ ترجی کی مثال جیسے لعله فی الدار، لعل، أترجی کے معنی میں ہے۔ تشبیہ کی مثال جیسے کانه فرس صاهلا، کَاَنَّ، اُشَبِّهُ کے معنی میں ہے۔

**شَرْطُهَا اَنْ تَكُوْنَ نَكِرَةً، وَصَاحِبُهَا مَعْرِفَةً غَالِبًا**

ترجمہ: حال کے لئے شرط یہ ہے کہ وہ نکرہ ہو۔ اور ذوالحال اکثر معرفہ ہو۔

## مختصر تشریح

(۲) حال کے لئے شرط یہ ہے کہ وہ نکرہ ہو (اور وہ اکثر مفرد ہوتا ہے) اور ذوالحال اکثر معرفہ ہوتا ہے جیسے جاءزیدراکبا۔ زید ذوالحال معرفہ ہے اور حال راکبا نکرہ مفرد ہے۔

**فائدہ:** شرطھا میں ضمیر مؤنث حال کی طرف لوٹتی ہے جو مؤنث سماعی ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد حال کی شرط کو بیان کرنا ہے۔ اور حال کی شرط اس کا نکرہ ہونا ہے۔

**سوال:** یہ شرط کس کے نزدیک ہے؟

**جواب:** حال کا نکرہ ہونا بصریین کے نزدیک شرط ہے۔

**سوال:** حال کے لئے نکرہ ہونا شرط کیوں ہے؟

**جواب:** (۱) حال کے لئے نکرہ ہونا شرط اس لئے ہے تا کہ نصب کی حالت میں صفت کے ساتھ التباس لازم نہ آئے۔

(۲) نکرہ اصل ہے اس کے ذریعہ غرض حاصل ہوتی ہے اس لئے اگر معرفہ ہونے کی شرط لگائیں گے تو غرض سے ایک زائد معنی لازم آئے گا۔

(۳) حال بمنزلہ خبر کے ہے جس طرح خبر نکرہ ہوتی ہے اسی طرح حال بھی نکرہ ہوگا۔

**سوال:** ذوالحال کی شرط کیا ہے؟

**جواب:** ذوالحال کی شرط اس کا اکثر معرفہ ہونا ہے۔

**سوال:** ذوالحال کا معرفہ ہونا کیوں شرط ہے؟

**جواب:** ذوالحال بمنزلۂ مبتدا کے ہے اور مبتدا معرفہ ہوتا ہے۔

**سوال:** شرط کا تقاضہ یہ ہے کہ خلاف جائز نہ ہو اور غالباً کا تقاضہ یہ ہے کہ خلاف بھی جائز ہے لہذا دونوں میں منافات ہے لہذا مصنف کا قول و شرطھا ان تکون و صاحبھا معرفۃ غالبا صحیح نہیں ہے؟

**جواب:** (ا) عبارت میں اگر غالبا کو صاحبھا معرفہ کی قید مانے تو بے شک منافات ہے اس لئے کہ معنی ہوگا کہ ذوالحال کا اکثر معرفہ ہونا شرط ہے حالانکہ جو چیز اکثر ہوتی ہے وہ شرط نہیں ہوتی لیکن اگر غالبا کو شرطھا کی قید مانیں تو منافات نہیں ہے اس لئے کہ اب معنی ہوگا اکثر استعمال میں شرط ہے ذوالحال کا معرفہ ہونا نہ کہ ہر استعمال میں۔

**جواب:** (۲) بعض علماء کے نزدیک شرطھا ان تکو ن نکرۃ جملہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ ہے اور صاحبھا معرفۃ غالبا جملہ ہوکر معطوف ہے اس صورت میں ذوالحال کا معرفہ ہونا شرط نہیں ہوگا اس لئے کہ معطوف علیہ اور معطوف کی ذات علحدہ ہے، لہذا شرط کا تعلق فقط حال کے ساتھ ہوگا نہ کہ ذوالحال کے ساتھ، یہ جواب زیادہ بہتر ہے کیونکہ تکلف سے پاک ہے

**فائدۂ مفیدہ:** اکثر مرتبہ ذوالحال معرفہ ہوتا ہے البتہ پانچ مواقع ہیں جہاں ذوالحال نکرہ ہوتا ہے اور اس کو معرفہ کے حکم میں کرلیا جاتا ہے۔

(ا) ذوالحال نکرہ موصوفہ ہو جیسے رجل من بنی تمیم فارسا۔

(۲) ذوالحال نکرہ ہو اور اس میں ایسی تخصیص کردی جائے کہ معرفہ کی ضرورت باقی نہ رہے جیسے فیھا یفرق کل امر حکیم امرا من عندنا۔

(۳) ذوالحال نکرہ ہو اور استفہام کے تحت واقع ہو جیسے ھل اتٰک رجل راکبا۔

(۴) ذوالحال نکرہ معینہ ہو اور حال الا کے بعد نفی کے معنی کو ختم کرنے کے لئے ہو جیسے ما جاءنی رجل الا راکبا اس مثال میں رجل ذوالحال ہے نکرہ معینہ ہے اور الا کے بعد واقع ہے نفی کو ختم کرنے کے لئے اور الا اور ما حصر کے لئے لائے تو معرفہ کی ضرورت نہیں ہے۔

(۵)حال ذوالحال پر مقدم ہوجائے جیسے ما جاءنی راکبا رجل راکبا حال اور رجل ذوالحال لیکن تقدیم کی وجہ سے تخصیص ہوگی کیونکہ تقدیم ماحقہ التاخیر تخصیص کا فائدہ دیتی ہے۔

## فائدہ

| وَاَرْسَلَهَا الْعِرَاكَ وَمَرَرْتُ بِهٖ وَحْدَهٗ وَنَحْوُهٗ مُتَاَوَّلٌ |
|---|

ترجمہ: اور ارسلها العراک (اس نے جنگلی گدھیوں کو اکٹھا کر کے بھیجا) مررت به وحده (میں گزرا تنہا اس کے پاس سے) اور ان کے نظائر میں تاویل کی گئی ہے۔

## مختصر تشریح

یہ ایک سوال کا جواب ہے، سوال یہ ہے کہ آپ نے ابھی کہا کہ حال کے لئے نکرہ ہونا شرط ہے، حالانکہ محاورات میں حال معرفہ بھی آیا ہے جیسے ارسلها العراک میں العراک حال ہے حالانکہ وہ معرفہ ہے۔ اسی طرح مررت به وحده (میں اس کے پاس سے گزرا درآنحالیکہ وہ تنہا تھا) اس میں وحدہ حال ہے حالانکہ وہ مرکب اضافی ہونے کی وجہ سے معرفہ ہے۔

**جواب:** یہ سب حال بتاویل مفرد ہیں، ان کے معانی (۱) معترکا (۲) منفردا (۳) مجتهدا ہیں۔

پہلی مثال کی وضاحت: ارسلها العراک لبید شاعر کے شعر کا ایک ٹکڑا ہے ارسل کا فاعل گورخر ہے اور ضمیر مؤنث کا مرجع اس کی مادینین ہیں، لبید نے یہ منظر دیکھا کہ ایک گورخر اپنی مادینوں کے ساتھ چشمہ پر آیا، مادینوں کو پانی پینے کے لئے چھوڑ دیا اور خود ان کی نگہبانی کے لئے ایک طرف کھڑا ہوگیا تا کہ کوئی شکاری ان کا شکار نہ کرے۔ لبید نے یہ منظر دیکھ کر کہا:

ارسلها العراک ولم یذدها		ولم یشفق علی نغص الدخال

ترجمہ: گورخر نے اپنی مادینوں کو پانی پر ہجوم کرتے ہوئے چھوڑ دیا، اور ان کو (جمع ہونے سے) ہٹایا نہیں، اور نہ اس کا خوف کیا کہ وہ جمع ہونے کی حالت میں پوری طرح سیراب نہ ہوسکیں گی۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔اور وہ اعتراض یہ ہے کہ صاحب کافیہ نے ماقبل میں قانون بیان کیا حال کے لئے نکرہ ہونا شرط ہے حالانکہ وارسلھا العراک میں العراک اور مررت وحدہ میں وحدہ حال ہے اس کے باوجود وہ معرفہ ہے؟

**جواب:** یہ دونوں مؤول ہیں۔(۱)العراک: مفعول مطلق ہے اس لئے کہ فعل محذوف تعترک کا مصدر ہے، فعل محذوف تعترک اور العراک سے مل کر جملہ فعلیہ کی شکل میں ہوکر حال واقع ہوااور جملہ بمنزلہ نکرہ ہوتا ہے اور حال بھی نکرہ ہوتا ہے۔

وحدہ: مفعول مطلق ہے اس لئے کہ فعل محذوف ینفرد کا مصدر ہے، فعل محذوف ینفرد اور وحدہ سے مل کر جملہ فعلیہ کی شکل میں ہوکر حال واقع ہوااور جملہ بمنزلہ نکرہ ہوتا ہے اور حال بھی نکرہ ہوتا ہے۔

(۲)العراک اور وحدہ ظاہر میں معرفہ کی صورت میں ہے لیکن حقیقت میں نکرہ ہیں اس لئے کہ العراک میں الف لام زائدہ ہے اور جب الف لام زئدہ ہے تو وہ نکرہ ہو گیا۔

اور وحدہ میں اضافت لفظیہ ہے اور اضافت لفظیہ تعریف وتخصیص کا فائدہ نہیں دیتی اور جب اضافت لفظیہ تعریف وتخصیص کا فائدہ نہیں دیا تو گویا وہ بمنزلۂ نکرہ ہوا۔اب عبارت تقدیراً وارسلھا معترکۃ ومررت بہ منفردا ہوگی۔

**فائدہ:** وارسلھا العراک لبید شاعر کے شعر کا ایک ٹکڑا ہے، لبید بن ربیعہؓ کسی پہاڑ کی طرف گئے تھے وہاں یہ منظر انہوں نے دیکھا کہ پہاڑ کے دامن میں ایک چشمہ ہے جہاں کچھ گدھیاں ایک ساتھ پانی پینے کے لئے پہنچیں ہیں اور گورخر بلند مقام پر کھڑا ان کو دیکھ رہا ہے جس سے یہ معلوم ہوتا تھا کہ ان گدھیوں کی حفاظت کے لئے کھڑا ہے کہ اگر شکاری کا

کھٹکا ہو تو یہ ان کو آگاہ کردے اس عجیب منظر کو دیکھ کر لبید بن ربیعہؓ نے یہ شعر فرمائے۔

وارسلها العراک ولم یذدها ولم یشفق علی نغص الدخال

ترجمہ: گورخر نے اپنی مادینوں کو پانی پر ہجوم کرتے ہوئے چھوڑ دیا ہے اور ان کو (جمع ہونے سے) پہلے ہٹایا نہیں اور نہ اسکا خوف کیا کہ وہ جمع ہونے کی حالت میں پوری طرح سیراب نہ ہوسکے گی۔

**لغات:** **العراک** پانی پر اونٹوں کا ہجوم کرنے کو کہتے ہیں اور **دابلہ العراک** (وہ اپنے اونٹوں کو اکھٹا کر کے پانی پر لایا) **ذاد یذود ذودا** (ہٹانا دفع کرنا) **اشفق اشفاقا** ڈرنا **نغص الشارب** پینے والے کا شکم سیر ہو کر نہ پی سکنا، پیاسا رہ جانا۔

**الدِّخال فی الوِرْد:** اونٹوں کو گھانٹ پر پانی پلانے کا ایک طریقہ ہے اور وہ یہ ہے کہ جو اونٹ پانی پی چکا ہے اسے مزید سیراب کرنے کے لئے ایسے دو اونٹوں کے درمیان کھڑا کرتے ہیں جو پہلی مرتبہ پی رہے ہیں کہتے ہیں **ھو سقی ابلہ دخالا** اس طریقے سے سیراب کرنے میں فائدہ یہ ہے کہ یہ سیراب ہوا اونٹ دائیں بائیں والے اونٹوں کو دیکھا دیکھی اور پیئے گا تو مزید سیراب ہوگا اور اس طریقہ میں نقصان یہ ہے کہ بھیڑ میں پینا چاہے گا تو بھی نہیں پی سکے گا یہ **نغص الدخال** ہے۔

## قاعدہ

| فَإِنْ كَانَ صَاحِبُهَا نَكِرَةً وَجَبَ تَقْدِيمُهَا |
|---|

ترجمہ: پس اگر ذوالحال نکرہ ہو تو حال کو (ذوالحال پر) مقدم کرنا واجب ہے۔

## مختصر تشریح

**قاعدہ:** ذوالحال کے لئے معرفہ ہونا ضروری ہے، اگر ذوالحال نکرہ ہو تو حال کو مقدم کرنا واجب ہے، تاکہ اس میں تخصیص پیدا ہو اور صفت سے اشتباہ ختم ہو، جیسے **لقیت فاضلا**

رجلا ملاقات کی میں نے ایک شخص سے اس کے فاضل ہونے کی حالت میں اس میں فاضلا اگر ذوالحال سے مؤخر ہوگا تو ممکن ہے اس کو کوئی صفت سمجھ لے اور یہ ترجمہ کرے "میں نے فاضل آدمی سے ملاقات کی" حالانکہ یہ مقصود نہیں، اس لئے تقدیم ضروری ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ اگر ذوالحال نکرہ ہو تو حال کو مقدم کرنا واجب ہے۔ جیسے لقیت فاضلا رجلا اس میں رجلاً ذوالحال نکرہ ہے اور فاضلا حال ہے اس لئے حال فاضلا کو رجلاً ذوالحال نکرہ پر مقدم کیا۔

**سوال:** ذوالحال نکرہ ہو تو حال کو مقدم کرنا واجب کیوں ہے؟

**جواب:** اس کی دو وجہیں ہیں (۱) اعتراض کو دفع کرنا ہے۔ جس کی تفصیل یہ ہے: جیسے لقیت فاضلا رجلا (میں نے ملاقات کی ایک شخص سے اس کے فاضل ہونے کی حالت میں اس میں فاضلا حال ہے اور رجلا ذوالحال ہے جو نکرہ ہے حالانکہ ماقبل میں قانون بیان کیا کہ ذوالحال کا معرفہ ہونا شرط ہے اس وجہ سے حال کو ذوالحال پر مقدم کیا تاکہ ذوالحال میں ایک قسم کی تخصیص پیدا ہو جائے۔

(۲) حالت نصبی میں صفت سے اشتباہ کو ختم کرنا ہے۔ جس کی تفصیل یہ ہے: جیسے لقیت فاضلا رجلا (میں نے ملاقات کی ایک شخص سے اس کے فاضل ہونے کی حالت میں اس میں فاضلا حال ہے اور رجلا ذوالحال ہے؛ اگر ذوالحال رجلا سے فاضلا حال مؤخر ہوگا تو ممکن ہے کہ کوئی نادان فاضلا کو صفت سمجھ کر موصوف صفت کا ترجمہ کرے (میں نے فاضل آدمی سے ملاقات کی) حالانکہ متکلم کا مقصد یہ نہیں ہے، اس لئے تقدیم ضروری ہے۔

**سوال:** وہ اشتباہ کیسے دفع ہوا؟

**جواب:** وہ اشتباہ اس طرح دفع ہوا کہ صفت بحیثیت صفت، موصوف پر مقدم

نہیں ہوتی اور اس جگہ فاضلاً مقدم ہے جیسے لقیت فاضلاً رجلاً میں رجلاً ذوالحال ہے اور فاضلاً حال ہے اور ذوالحال نکرہ ہے تو ذوالحال کو مؤخر کر کے حال کو مقدم کر دیا۔

**سوال:** کیا اس کی کوئی مثال قرآن مجید میں ہے؟

**جواب:** ہاں! قرآن مجید میں ہے ولم یکن له کفوا احد اس مثال میں احد ذوالحال ہے اور کفوا حال ہے ذوالحال نکرہ ہے تو ذوالحال کو مؤخر کر کے حال کو مقدم کر دیا۔ گویا تقدیم وتاخیر کی وجہ سے صفت کا جو شبہ تھا وہ ختم ہو گیا۔

**سوال:** مصنف کا قول ذوالحال نکرہ ہو تو اس پر حال کو مقدم کرنا واجب ہے صحیح نہیں ہے اس لئے کہ جاءنی رجل راکبا میں ذوالحال رجل ہے جو نکرہ ہے لیکن حال مؤخر ہے اسی طرح جاءنی غلام رجل راکبا میں ذوالحال غلام رجل ہے جو نکرہ ہے کیونکہ نکرہ کی طرف جو مضاف ہو وہ نکرہ ہی ہوتا ہے اس کے باوجود حال مؤخر ہے؟

**جواب:** مصنف کے قول میں نکرہ سے مراد نکرہ محضہ ہے اور مذکورہ مثالوں میں ذوالحال نکرہ محضہ نہیں ہے بلکہ پہلی مثال میں نکرہ صفت کے ساتھ اور دوسری مثال میں نکرہ اضافت کے ساتھ ہے جس کی وجہ سے تخصیص پیدا ہو جاتی ہے لہذا التقدیم وتاخیر کی ضرورت نہیں ہوگی۔

**سوال:** ہم ایک ایسی مثال پیش کرتے ہیں جس میں ذوالحال نکرہ محضہ ہے اس کے باوجود حال کو اس پر مقدم نہیں کیا؟ اور وہ مثال یہ ہے جاءنی رجل وزید راکبین میں ذوالحال رجل ہے جو نکرہ محضہ ہے اور راکبین حال ہے اس کے باوجود حال مؤخر ہے؟

**جواب:** قاعدہ میں ایک شرط یہ بھی ہے کہ حال صرف نکرہ محضہ ہی کا ہو، حال نکرہ محضہ اور معرفہ کے درمیان مشترک نہ ہو مثال مذکور میں راکبین حال ہے جو رجل اور زید کے درمیان مشترک ہے۔

**سوال:** ہم ایک چند مثالیں ایسی پیش کرتے ہیں جن میں ذوالحال نکرہ محضہ ہے اس کے باوجود حال کو اس پر مقدم نہیں کیا گیا؟

(۱) جاءنی سارق بقرة مذبوحةً میں ذوالحال بقرة ہے جونکرہ محضہ ہے اور مذبوحةً حال ہے اس کے باوجود مذبوحةً حال مؤخر ہے؟

(۲) مررت برجل قاعدا میں ذوالحال رجل ہے جونکرہ محضہ ہے اور قاعدا حال ہے اس کے باوجود قاعدا حال مؤخر ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کے نزدیک حال کی تقدیم کے لئے ایک شرط اور ہے کہ ذوالحال مجرور نہ ہو مطلقاً (نہ اضافت کی وجہ سے مجرور ہو اور نہ حروف جارہ کی وجہ سے)۔

چنانچہ مثال اول میں بقرة ذوالحال اضافت کی وجہ سے مجرور ہے لہذا حال مذبوحة کی تقدیم ذوالحال بقرة پر نہیں ہوگی۔ اور مثال ثانی میں رجل ذوالحال حرف جر ب کی وجہ سے مجرور ہے لہذا حال قاعداً کی تقدیم ذوالحال رجل پر نہیں ہوگی۔

## قاعدہ

| وَلَايَتَقَدَّمُ عَلَى الْعَامِلِ الْمَعْنَوِيِّ۔ |
|---|

ترجمہ: اور حال عامل معنوی پر مقدم نہیں ہوتا۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: حال عامل معنوی پر مقدم نہیں ہوسکتا، کیونکہ عامل معنوی ضعیف عامل ہے، وہ ماقبل میں عمل نہیں کرسکتا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ جب کسی حال کا عامل، عامل معنوی ہو تو وہ حال اپنے عامل معنوی پر مقدم نہیں ہوسکتا۔

**سوال:** حال کا عامل، عامل معنوی ہو تو وہ حال اپنے عامل معنوی پر مقدم کیوں

نہیں ہوسکتا؟

**جواب:** حال کا عامل، عامل معنوی ہوتو وہ حال اپنے عامل معنوی پر مقدم اس لئے نہیں ہوسکتا کہ عامل معنوی ضعیف العمل ہے، ترتیب کی صورت میں عمل کرے گا؛ لیکن خلاف ترتیب کی صورت میں عمل نہیں کرے گا۔

**سوال:** ہم ایک ایسی مثال پیش کرتے ہیں جس میں حال، عامل معنوی پر مقدم ہوا اور وہ مثال یہ ہے زید قائما کعمرو قاعدا جس کی تفصیل یہ ہے: ک عامل معنوی ہے اور قائماً ک عامل معنوی سے مقدم ہے۔

**جواب:** جب دو حال دو ذوالحال سے مختلف اعتبار سے واقع ہوں تو دونوں حالوں کا اپنے ذوالحال سے متصل ہونا ضروری ہے اگرچہ حال کو اپنے عامل معنوی پر مقدم ہونا پڑے جیسے زید قائما کعمرو قاعدا میں دو ذوالحال ہیں (۱) زیدٌ (۲) عمروٌ۔ اور دو حال ہیں (۱) قائماً (۲) قاعداً۔ کیونکہ قائما کا ذوالحال زید ہے اور حال کا اپنے ذوالحال سے متصل ہونا ضروری ہے اس لئے قائما کو ک عامل معنوی پر مقدم کیا۔

## بِخِلَافِ الظَّرْفِ

ترجمہ: برخلاف ظرف کے۔

## مختصر تشریح

ہاں! ذوالحال ظرف ہوتو مقدم ہوسکتا ہے، کیونکہ ظرف میں وسعت ہے، جیسے زید قائما فی الدار اس میں قائما حال ہے فی الدار کی ضمیر سے ای زید قائما استقر / مستقر فی الدار۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ حال اگرچہ عامل معنوی پر مقدم نہیں ہوسکتا لیکن ذوالحال اگر ظرف ہوتو حال اس پر مقدم ہوسکتا ہے۔

**سوال:** ذوالحال اگر ظرف ہوتو حال اس پر مقدم کیوں ہوسکتا ہے؟

**جواب:** ذوالحال اگر ظرف ہوتو حال اس پر مقدم اس لئے ہوسکتا ہے کہ ظرف میں وسعت اور گنجائش ہوتی ہے۔

**سوال:** ظرف میں وسعت کیوں ہوتی ہے؟

**جواب:** ظرف میں وسعت اس لئے ہوتی ہے کہ اس کا استعمال کثرت سے ہوتا ہے۔

فائدہ: بخلاف الظرف میں دو احتمال ہیں۔

احتمال: (۱) عامل معنوی ظرف کے خلاف ہے جس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

حال عامل معنوی پر بالاتفاق مقدم نہیں ہوتا البتہ حال کے ظرف پر مقدم ہونے میں اختلاف ہے۔

سیبویہ کا مذہب یہ ہے کہ حال کو ظرف پر بھی مقدم کرنا مطلقا جائز نہیں۔

اخفش کا مذہب یہ ہے کہ حال کو ظرف پر مقدم کرنا جائز ہے بشرطیکہ حال پر مقدم ہو جیسے زید قائما فی الدار۔

احتمال: (۲) حال ظرف کے خلاف ہے۔ حال عامل معنوی پر کبھی بھی مقدم نہیں ہوتا جیسے ھذا زید قائمامیں قائما حال واقع ہے اور اس کا عامل، عامل معنوی ہے جو ھذا اسم اشارہ سے مستفاد ہوتا ہے اور وہ اُشیرُ ہے حال قائما کو عامل معنوی اُشیر پر جو ھذا اسم اشارہ سے مستفاد ہوتا ہے مقدم کرنا جائز نہیں ہے۔

البتہ ظرف اپنے عامل معنوی پر کبھی مقدم ہوتا ہے اور کبھی مقدم نہیں ہوتا۔ مقدم ہو جیسے فی الحرب نعامۃ۔ میں فی الحرب ظرف ہے، جس کا عامل معنوی جُبان ہے اس لئے کہ عامل معنوی کہا جاتا ہے جو لفظ سے مستفاد ہو اور اس جگہ جُبان (بزدلی) نعامۃ سے مستفاد ہے کیونکہ نعامۃ (ایک پرندہ ہے جو بزدل ہوتا ہے جس کو گجراتی میں شاہ مرغ کہا جاتا ہے)

12

بزدل ہوتا ہے۔اس جگہ في الحرب ظرف اپنے عامل معنوی جبان جو نعامة سے مستفاد ہے مقدم ہے۔

مقدم نہ ہو جیسے اسد علي۔ اس مثال میں علي ظرف ہے جس کا عامل معنوی شجاع ہے جو اسد سے مستفاد ہے کیونکہ اسد میں شجاعت ہوتی ہے اس جگہ علي ظرف اپنے عامل معنوی شجاع جو اسد سے مستفاد ہے مقدم نہیں ہے۔

وَلاَ عَلَى الْمَجْرُوْرِ عَلَى الْاَصَحِّ

ترجمہ: اور نہ مجرور پر اصح قول کے مطابق

## مختصر تشریح

اسی طرح اگر ذوالحال مجرور ہو تو بھی اصح قول کے مطابق حال کی تقدیم جائز نہیں، مجرور بالاضافہ میں تو عدم جواز متفق علیہ ہے پس جاءتني مجردا عن الثياب ضاربة زيد (زید کو مارنے والی میرے پاس کپڑوں سے ننگی آئی) کہنا جائز نہیں، اس لئے کہ اس میں مجردا عن الثياب حال ہے اور ضاربة زيد (مرکب اضافی) ذوالحال ہے، پس یہ تقدیم بالاتفاق جائز نہیں، اور جار مجرور پر حال کی تقدیم کے جواز و عدم جواز میں اختلاف ہے، سیبویہ کے نزدیک جائز نہیں، مصنفؒ نے اسی کو اصح مذہب قرار دیا ہے، اور بعض کے نزدیک جائز ہے جیسے وما ارسلناک الا كافة للناس میں كافة: للناس سے حال ہے اور مقدم ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ جس طرح حال عامل معنوی پر مقدم نہیں ہوسکتا اسی طرح حال، ذوالحال مجرور پر بھی مقدم نہیں ہوسکتا چاہے ذوالحال کا مجرور ہونا اضافت کی وجہ سے ہو یا حرف جر کی وجہ سے ہو۔

**سوال:** اس میں کسی کا کوئی اختلاف ہے؟

**جواب:** ہاں! اس میں تفصیل ہے، اگر ذوالحال اضافت کی وجہ سے مجرور ہو تو بالاتفاق حال ذوالحال پر مقدم نہیں ہوگا جیسے جاء تنی مجردا عن الثیاب ضاربة زید یہ ترکیب درست نہیں ہے اس لئے کہ مجردا عن الثیاب جو حال ہے وہ ذوالحال زید جو (ضاربة) اضافت کی وجہ سے مجرور ہے مقدم ہے اس لئے جائز نہیں۔

اورگر ذوالحال مجرور ہو حرف جر کی وجہ سے تو اس میں دو مذہب ہیں۔

(۱) مذہب اصح (۲) مذہب غیر اصح۔

(۱) مذہب اصح یہ جمہور کا مذہب ہے کہ حال کی تقدیم ذوالحال مجرور بحرف الجر پر درست نہیں ہے کیونکہ جب مجرور کی تقدیم حرف جر پر ناممکن ہے تو مجرور کے متعلقات (حال) پر بھی بطریق اولی مقدم نہیں ہوگا۔

(۲) مذہب غیر اصح یہ ہے کہ حال کی تقدیم مجرور بحرف الجر پر جائز ہے اس لئے کہ حرف جر فعل لازم کو متعدی بنایا کرتا ہے گویا وہ فعل کے حروف کا جز ہوگیا اور حال کی تقدیم فعل پر درست ہے لہذا حال کی تقدیم ذوالحال مجرور بحرف الجر پر بھی جائز ہوگی۔

مذہب غیر اصح کا استدلال:

مذہب غیر اصح والوں نے استدلال کیا ہے قرآن کریم کی اس آیت وما ارسلناک الا کافة للناس سے، جس میں کافة، مجرور للناس سے حال واقع ہے اس کے باجود حال کافةً کو للناس ذوالحال مجرور پر مقدم کیا گیا۔

مذہب غیر اصح والوں کا استدلال کا جواب جمہور کی طرف سے۔

جمہور کی طرف سے اس کے دو جواب دیئے جاتے ہیں۔

(۱) کافة حال نہیں ہے بلکہ مصدر محذوف کی صفت ہے اصل میں عبارت ہے وما ارسلناک الا رسالة کافة للناس تو یہاں رسالة موصوف کی صفت ہے حال واقع نہیں ہے۔

(۲) کافة فعل محذوف کا مفعول مطلق ہے حال نہیں ہے اصل میں عبارت ہے وما

ارسلناک الا ان تکفی کافۃ للناس لہذا استدلال کرنا درست نہیں ہے۔

بعض حضرات نے ایک تیسرا جواب دیا ہے، وہ یہ ہے کہ آیت کریمہ میں کافۃً، ارسلنا کا مفعول بہ ہے اور کافّۃً اصل میں کافٍ جو بروزن رامٍ ہے جس میں ضمیر ذوالحال ہے اور ۃ مبالغہ کی ہے تانیث کی نہیں ہے جیسے علامۃ میں تا، تانیث کی نہیں بلکہ مبالغہ کی ہے۔ اور الناس جو حرف جر لام کا مدخول ہے وہ ارسلنا کا مفعول بہ نہیں ہے۔

اب آیت کا ترجمہ یہ ہوگا کہ ''ہم نے آپ کو نہیں بھیجا مگر اس حال میں کہ آپ لوگوں کو بہت زیادہ روکنے والے ہیں شرک وکفر اور معاصی سے''۔

**سوال:** اگر ذوالحال اضافت کی وجہ سے مجرور ہو تو بالاتفاق حال ذوالحال پر مقدم کیوں نہیں ہوگا؟

**جواب:** (۱) اگر ذوالحال اضافت کی وجہ سے مجرور ہو تو بالاتفاق حال ذوالحال پر مقدم نہیں ہوگا اس لئے کہ حال ذوالحال کی فرع ہے اور اس جگہ ذوالحال مضاف الیہ ہے اور مضاف الیہ کی تقدیم مضاف پر ناممکن ہے تو مضاف الیہ کے متعلقات (حال) کی تقدیم بطریق اولیٰ جائز نہ ہوگی۔

(۲) اگر ذوالحال اضافت کی وجہ سے مجرور ہو تو بالاتفاق حال ذوالحال پر مقدم نہیں ہوگا اس لئے کہ حال کے تقدیم کی دو صورتیں ہیں (۱) حال کو مضاف الیہ پر مقدم کرنا (۲) حال کو مضاف پر مقدم کرنا۔ اور یہ دونوں شکلیں ناجائز ہیں۔

**سوال:** پہلی شکل کیوں ناجائز ہے؟

**جواب:** پہلی شکل اس لئے ناجائز ہے کہ اس صورت میں مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان فصل لازم آتا ہے حالانکہ مضاف اور مضاف الیہ کے مابین اتصال ہوتا ہے۔

**سوال:** دوسری شکل کیوں ناجائز ہے؟

**جواب:** دوسری شکل اس لئے ناجائز ہے کہ اس صورت میں حال کی تقدیم مضاف غیر ذوالحال پر ہوگی اس لئے کہ ذوالحال تو مضاف الیہ ہے۔

## قاعدہ

وَكُلُّ مَادَلَّ عَلٰى هَيْئَةٍ صَحَّ اَنْ يَقَعَ حَالًا ،
مِثْلُ هٰذَا بُسْرًا اَطْيَبُ مِنْهُ رُطَبًا -

ترجمہ: اور ہر وہ لفظ جو کسی حالت پر دلالت کرے، اس کا حال واقع ہونا صحیح ہے جیسے هذا بسرا اطیب منه رطبا (یہ کھجور نیم پختہ ہونے کی حالت میں اس سے اچھی ہے درآنحالیکہ وہ پکی ہے)

## مختصر تشریح

بعض لوگ کہتے ہیں کہ حال کے لئے مشتق یا معنی مشتق ہونا شرط ہے یعنی اس کو بتاویل مشتق بنانا ضروری ہے، مصنفؒ فرماتے ہے کہ یہ بات شرط نہیں، جو بھی اسم ہیئت پر دلالت کرے وہ حال ہوسکتا ہے خواہ مشتق ہو یا جامد جیسے هذا بسرا اطیب منه رطبا یہ بحالت بسر (گدری ہونے کی حالت میں) اس سے اچھی ہے رطب (پختہ ہونے کی حالت) سے یعنی پکی سے نیم پکی اچھی لگتی ہے، جس میں بسرا اور رطبا حال ہیں حالانکہ دونوں اسم جامد ہیں اور ذوالحال هذا میں اشارہ کے معنی ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد بعض حضرات کی تردید کرنا ہے جن کے نزدیک حال کا مشتق یا بتاویل مشتق ہونا شرط ہے۔ چنانچہ مصنفؒ نے فرمایا ہر وہ اسم جو ہیئت اور حالت پر دلالت کرے وہ حال ہوسکتا ہے خواہ مشتق ہو یا جامد، مشتق ہونا شرط نہیں ہے جیسے هذا بسراً اطیبُ منه رطباً (یہ بسر (گدری ہونے کی حالت میں) اس سے اچھی ہے رطب (پختہ

ہونے کی حالت ) سے ) مطلب یہ ہے کہ پکی سے نیم پکی اچھی لگتی ہے۔

اس مثال میں بسراً اور رطباً یہ دونوں حال ہیں اور وہ دونوں اسم جامد ہیں، مشتق نہیں ہیں اور ذوالحال ھذا میں اشارہ کے معنیٰ ہے۔

**سوال:** مثال مذکور میں بسرا کو نصب دینے والا کون ہے؟

**جواب:** مثال مذکور میں رطبا کو نصب دینے والا بالاتفاق اطیب اسم تفضیل ہے اور محققین کے نزدیک اطیب اسم تفضیل ہی بسراً کو بھی نصب دینے والا ہے۔

**سوال:** اسم تفضیل کا معمول اسم تفضیل پر مقدم نہیں ہوتا تو اسم تفضیل پر اس کا معمول بسرا کیسے مقدم ہو گیا؟

**جواب:** ایک قاعدہ کی وجہ سے مذکورہ مثال میں اسم تفضیل پر اس کا معمول (بسرا) مقدم ہوا ہے۔ اور وہ قاعدہ یہ ہے کہ دو مختلف اعتبار سے ایک چیز کے دو حال ہو تو اپنے اپنے ذوالحال سے ہر حال کا متصل ہونا واجب ہے مثال مذکور میں دو مختلف اعتبار سے مشار الیہ (تمر) کے دو حال ہیں۔

بسراً حال ہے مشار الیہ (تمر) کا مفضل کے اعتبار سے اور رطباً حال ہے مشار الیہ (تمر) کا مفضل علیہ کے اعتبار سے لہٰذا بسرا کو ھذا سے متصل کر دیا گیا اور رطبا کو منہ کی ضمیر (جس کا مرجع اسم اشارہ ہے) سے متصل کر دیا گیا اور کہا گیا ھذا بسرا اطیب منہ رطبا۔

## قاعدہ

| وَقَدْ تَكُوْنُ جُمْلَةً خَبَرِيَّةً |
|---|

ترجمہ: اور کبھی حال جملہ خبریہ ہوتا ہے۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: حال چونکہ مبتدا کی خبر کی طرح ہوتا ہے اس لئے عام طور پر نکرہ مفرد ہوتا ہے،

مگر کبھی خبر کی طرح جملہ اسمیہ بھی حال ہوتا ہے (جملہ انشائیہ بغیر تاویل کے حال نہیں ہوسکتا) اور جملہ چونکہ اپنے معنی پر دلالت کرنے میں مستقل ہوتا ہے اور حال کا ذوالحال سے ارتباط ضروری ہے، اس لئے جب حال واقع ہو تو اس میں حرف ربط ہونا ضروری ہے، اور حرف ربط دو ہیں واو اور ضمیر۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد ایک اصول بیان کرنا ہے۔ اور وہ اصول یہ ہے کہ جس طرح مفرد حال واقع ہوسکتا ہے اسی طرح جملہ خبریہ بھی حال واقع ہوسکتا ہے جیسے جاء زید وابوہ قائم (زید آیا درآنحالیکہ اس کا باپ کھڑا ہے) اس مثال میں زید ذوالحال ہے اور ابوہ قائم حال ہے جو جملہ ہے۔

**سوال:** حال کا جملہ خبریہ ہونا شرط کیوں؟

**جواب:** حال کا جملہ خبریہ ہونا شرط اس لئے ہے کہ ذوالحال اور حال کے درمیان ایک قسم کا ربط ہوتا ہے جس ربط کو جملہ انشائیہ قبول نہیں کرتا۔

(الف) فَالْاِسْمِيَّةُ بِالْوَاوِ وَالضَّمِيْرِ، اَوْبِالْوَاوِ، اَوْبِالضَّمِيْرِ عَلٰی ضُعْفٍ

ترجمہ: (الف) پس جملہ اسمیہ واؤ ضمیر کے ساتھ (لایا جائے گا) یا واؤ کے ساتھ یا ضمیر کے ساتھ ضعیف قول کے مطابق۔

## مختصر تشریح

(الف) جب جملہ اسمیہ حال واقع ہو تو اس میں واو اور ضمیر دونوں لائیں گے یا صرف واو لائیں گے، صرف ضمیر لانا ضعیف ہے جیسے جئت وانا راکب میں سوار ہونے کی حالت میں آیا (واو اور ضمیر دونوں کی مثال) کنت نبیا وآدم بین الماء والطین، میں نبی تھا درآنحالیکہ

آدم پانی اور مٹی کے درمیان تھے (صرف واو کی مثال) اور کلمته فوہ الی فی ''میں نے اس سے منھ درمنھ بات کی'' (صرف ضمیر کی مثال فوہ میں ضمیر ہے یہ ترکیب ضعیف ہے)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ جب ذوالحال کا حال جملہ خبریہ ہوتو رابط ہونا ضروری ہے۔

**سوال:** جب ذوالحال کا حال جملہ خبریہ ہوتو رابط ہونا کیوں ضروری ہے؟

**جواب:** جب ذوالحال کا حال جملہ خبریہ ہوتو رابط ہونا اس لئے ضروری ہے کہ جملہ مستقل ہوتا ہے، ماقبل کا محتاج نہیں ہوتا اور اس جگہ ذوالحال سے جوڑنا ہے اس لئے کسی تعلق کی ضرورت ہوگی اور اسی تعلق کو رابط کہا جاتا ہے۔ اور روابط مختلف ہیں۔

**سوال:** روابط مختلف کیوں؟

**جواب:** رابط مختلف اس لئے ہے کہ جملہ خبریہ کی صورتیں بھی مختلف ہیں: (۱) جملہ خبریہ کبھی جملہ اسمیہ کی شکل میں ہوتا ہے۔ (۲) جملہ خبریہ کبھی جملہ فعلیہ کی شکل میں ہوتا ہے۔

اور جملہ فعلیہ کی بھی مختلف صورتیں ہیں: (۱) جملہ فعلیہ کبھی ماضی مثبت کی شکل میں ہوتا ہے۔ (۲) جملہ فعلیہ کبھی ماضی منفی کی شکل میں ہوتا ہے۔ (۳) جملہ فعلیہ کبھی مضارع مثبت کی شکل میں ہوتا ہے۔ (۴) جملہ فعلیہ کبھی مضارع منفی کی شکل میں ہوتا ہے۔

**سوال:** اگر حال جملہ اسمیہ کی شکل میں ہوتو رابط کیا ہوگا؟

**جواب:** اگر حال جملہ اسمیہ کی شکل میں ہوتو رابط کبھی ''واو اور ضمیر'' کبھی فقط ''واؤ'' اور کبھی فقط ''ضمیر'' ہوں گے جیسے جاءنی زید و ابوہ قائم اس میں و ابوہ قائم حال ہے اور واو اور ضمیر ''ہ'' رابط ہے۔ اور و کنتُ نبیاً و آدمَ بین الماء و الطین میں آدم بین الماء و الطین حال ہے اور رابط فقط ''واؤ'' ہے۔ اور جاءنی زید ابوہ قائم میں ابوہ قائم حال ہے اور ضمیر ''ہ'' رابط ہے۔

**سوال:** اگر حال جملہ اسمیہ کی شکل میں ہوتو رابط واواور ضمیر دو چیزیں کیوں؟

**جواب:** جملہ اسمیہ مستقل مؤکد اور مضبوط ہوتا ہے اس لئے رابط بھی مضبوط ہونا چاہئے اور واو نیز ضمیر سے مضبوطی پیدا ہوجائے گی۔

**سوال:** جملہ اسمیہ مستقل مؤکد کیوں؟

**جواب:** جملہ اسمیہ مستقل مؤکد اس لئے ہے کہ وہ دوام واستمرار پر دلالت کرتا ہے۔

**سوال:** اگر حال جملہ اسمیہ کی شکل میں ہوتو رابط کبھی فقط واو کیوں؟

**جواب:** جملہ اسمیہ فقط واو کے ساتھ حال واقع ہو یہ بھی کافی ہے، اس لئے کہ واو شروع جملہ میں واقع ہوتا ہے اس لئے اول وہلہ میں پتہ چل جائے گا کہ جملہ اسمیہ مستقل نہیں بلکہ اس کا ماقبل سے تعلق ہے۔

**سوال:** اگر حال جملہ اسمیہ کی شکل میں ہوتو رابط کبھی فقط ضمیر کیوں؟

**جواب:** اگر حال جملہ اسمیہ کی شکل میں ہوتو رابط کبھی فقط ضمیر اس لئے ہے کہ وہ بھی جملہ کو ماقبل سے کسی نہ کسی درجہ میں مربوط کرتا ہے۔

**سوال:** رابط فقط ضمیر ہوتو وہ ضعیف کیوں؟

**جواب:** رابط فقط ضمیر ہوتو وہ ضعیف اس لئے ہے کہ ضمیر کبھی پوشیدہ ہوتی ہے اور کبھی ظاہر ہوتی ہے لیکن شروع جملہ میں نہیں ہوتی اس لئے اول وہلہ میں معلوم نہیں ہوگا کہ جملہ کا ماقبل سے ربط ہے۔

## (ب)وَالْمُضَارِعُ الْمُثْبَتُ بِالضَّمِيْرِ وَحْدَهُ

ترجمہ: (ب) اور مضارع مثبت صرف ضمیر کے ساتھ (لایا جائے گا)

## مختصر تشریح

(ب) اور جب مضارع مثبت حال واقع ہوتو تنہا ضمیر ربط کے لئے کافی ہے، کیونکہ مضارع مثبت اسم فاعل کے مشابہ ہے اور اسم فاعل میں تنہا ضمیر کافی ہوتی ہے، مگر ضروری ہے

کہ فعل مضارع حرف استقبال (سین اور لن) سے خالی ہو جیسے جاءنی زیدیسرع (زید میرے پاس تیزی سے آیا)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر ذوالحال کا حال جملہ فعلیہ مضارع مثبت کی شکل میں ہو تو رابط فقط ضمیر ہوگی جیسے جاءنی زیدیسرع (زید میرے پاس تیزی سے آیا)۔ اس مثال میں زید ذوالحال ہے اور یسرع جملہ فعلیہ مضارع مثبت کی شکل میں حال ہے اور اس میں رابط فقط ضمیر ہے جو یسرع میں پوشیدہ ہے اور فعل مضارع حرف استقبال (سین اور لن) سے خالی ہے۔

**سوال:** اگر ذوالحال کا حال جملہ فعلیہ مضارع مثبت کی شکل میں ہو تو رابط فقط ضمیر کیوں؟

**جواب:** اگر ذوالحال کا حال جملہ فعلیہ مضارع مثبت کی شکل میں ہو تو رابط فقط ضمیر اس لئے ہے کہ مضارع مثبت اسم فاعل کے مشابہ ہے اور اسم فاعل میں فقط ضمیر کافی ہوتی ہے مگر ضروری ہے کہ فعل مضارع مثبت حرف استقبال (سین اور لن) سے خالی ہو۔

**سوال:** سین اور لن سے خالی ہونا شرط کیوں؟

**جواب:** سین سے خالی ہونا اس لئے شرط ہے کہ سین مضارع کو مستقبل بعید کے معنیٰ میں کر دیتا ہے اور لن سے خالی ہونا اس لئے شرط ہے کہ وہ مضارع مثبت کو مستقبل منفی کے معنیٰ میں کر دیتا ہے حالانکہ حال میں موجودہ زمانہ ہوتا ہے۔

| (ج) وَمَا سِوَاهُمَا بِالْوَاوِ وَالضَّمِيْرِ، أَوْ بِأَحَدِهِمَا |
|---|

ترجمہ: (ج) اور جو جملہ ان دونوں کے علاوہ ہو اس کو واؤ اور ضمیر کے ساتھ، یا ان دونوں میں سے کسی ایک کے ساتھ (لایا جائے گا)۔

## مختصر تشریح

(ج) اور مذکورہ دونوں صورتوں کے علاوہ یعنی جب حال مضارع منفی ہو یا ماضی مثبت یا منفی ہو تو واو اور ضمیر دونوں ربط کے لئے لائیں گے اور ان میں سے کسی ایک پر اکتفا کرنا بھی جائز ہے (اس صورت میں صرف ضمیر پر اکتفا کرنا ضعیف نہیں) جیسے واو اور ضمیر دونوں کی مثال: جاءنی زیدو مایتکلم غلامه۔ اس میں غلامه کی ضمیر زید کی طرف راجع ہے۔

صرف ضمیر کی مثال: جاءنی زید و ما یتکلم غلامه صرف واو کی مثال: جاءنی زیدو مایتکلم عمرو اور یہ سب مثالیں مضارع منفی کی ہیں۔

ماضی مثبت کی مثالیں: واو اور ضمیر دونوں کی مثال جیسے جاءنی زیدو قد خرج غلامه۔ صرف ضمیر کی مثال: جاءنی زید قد خرج غلامه۔ صرف واو کی مثال: جاءنی زید و قد خرج عمرو۔

ماضی منفی کی مثالیں: واو اور ضمیر دونوں کی مثال جیسے جاءنی زید و ما خرج غلامه۔ صرف ضمیر کی مثال: جاءنی زید ما خرج غلامه۔ صرف واو کی مثال: جاءنی زید و ما خرج عمرو۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر ذوالحال کا حال جملہ اسمیہ اور جملہ فعلیہ مضارع مثبت کے علاوہ ہو خواہ ماضی مثبت ہو یا مضارع منفی ہو یا ماضی منفی ہو، ان میں رابط واو اور ضمیر یا فقط واو یا فقط ضمیر پر اکتفا کرنا جائز ہے۔

**سوال:** اگر ذوالحال کا حال جملہ فعلیہ ماضی مثبت و ماضی منفی، مضارع منفی کی شکل میں ہو تو رابط میں تینوں طریقوں کا استعمال جائز کیوں؟

**جواب:** جملہ فعلیہ مستقل طور پر مؤکد نہیں ہوتا اس لئے وہ ارابط کا بھی تقاضہ نہیں

کرے گا پس جس طریقہ سے رابط کا استعمال کیا جائے ربط محض کی ضرورت پوری ہوجائے گی اوراس کا حال واقع ہونا درست ہوجائے گا۔

**سوال:** جملہ فعلیہ مستقل طور پر مؤکد کیوں نہیں ہوتا؟

**جواب:** جملہ فعلیہ مستقل طور پر مؤکد اس لئے نہیں ہے کہ جملہ فعلیہ حدوث پر دلالت کرتا ہے۔

**سوال:** مضارع مثبت بھی تو جملہ فعلیہ ہے اس نے رابط کا تقاضا کیوں کیا؟

**جواب:** مضارع مثبت بھی تو جملہ فعلیہ ہے اس نے رابط کا تقاضہ اس لئے کیا کہ وہ اسم فاعل کے مشابہ ہوتا ہے جس کی وجہ سے اس میں ایک قسم کی تاکید پیدا ہوجاتی ہے۔

اگر ذوالحال کا حال ماضی مثبت و ماضی منفی اور مضارع منفی ہو تو ربط کے لئے واو اور ضمیر یا فقط واو یا فقط ضمیر کا استعمال صحیح ہے، اب اس اعتبار سے عقلی طور پر نو صورتیں ہوگی اس لئے کہ تینوں جملوں کا استعمال تین طرح سے ہوتا ہے لہذا تین کا ضرب تین میں جب دیا جائے گا تو نو صورتیں متصور ہوگی جس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

ماضی مثبت کی تین صورتیں:

(۱) ذوالحال کا حال ماضی مثبت ہو اور واو اور ضمیر دونوں کے ساتھ حال واقع ہو جیسے جاءنی زیدو قدخرج غلامه۔

(۲) ذوالحال کا حال ماضی مثبت ہو اور فقط واو کے ساتھ حال واقع ہو جیسے جاءنی زیدو قدخرج عمرو۔

(۳) ذوالحال کا حال ماضی مثبت ہو اور فقط ضمیر کے ساتھ حال واقع ہو جیسے جاءنی زیدقدخرج غلامه۔

ماضی منفی کی تین صورتیں:

(۱) ذوالحال کا حال ماضی منفی ہو اور ضمیر اور واو دونوں کے ساتھ حال ہو جیسے جاء نی زیدو ماخرج غلامه۔

(۲) ذوالحال کا حال ماضی منفی ہو فقط واو کے ساتھ حال واقع ہو جیسے جاء نی زید وماخرج عمرو۔

(۳) ذوالحال کا حال ماضی منفی ہو فقط ضمیر کے ساتھ حال واقع ہو جیسے جاء نی زید ماخرج غلامہ۔

مضارع منفی کی تین صورتیں:

(۱) ذوالحال کا حال مضارع منفی ہو اور واو اور ضمیر دونوں کے ساتھ حال واقع ہو جیسے جاءنی زید و مایتکلم غلامہ۔

(۲) ذوالحال کا حال مضارع منفی ہو اور فقط واو کے ساتھ حال واقع ہو جیسے جاء نی زید و مایتکلم عمرو۔

(۳) ذوالحال کا حال مضارع منفی ہو اور فقط ضمیر کے ساتھ حال واقع ہو جیسے جاء نی زید و مایتکلم غلامہ۔

(د) وَلَابُدَّ فِي الْمَاضِيْ الْمُثْبَتِ مِنْ قَدْ ظَاهِرَةً اَوْ مُقَدَّرَةً

ترجمہ: (د) اور ماضی مثبت میں قد لفظی یا تقدیری کا ہونا ضروری ہے۔

## مختصر تشریح

(د) اور جب ماضی مثبت حال واقع ہو تو اس پر قد داخل کرنا ضروری ہے، خواہ قد لفظوں میں ہو یا مقدر ہو جیسے جاءنی زید قد رکب غلامہ (قد لفظوں میں ہے) جاءو کم حصرت صدورھم (قد مقدر ہے) (النساء ۹۰)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر ذوالحال کا حال ماضی

مثبت ہوتو ماضی مثبت کے شروع میں قد کا لانا ضروری ہوگا خواہ قد ظاہراً ہو یا مقدر ہو۔ قد ظاہراً کی مثال: جاء نی زیدو قد خرج عمرو ۔قدمقدراً کی مثال: جاء و کم حصرت صدورھم ای قد حصرت اس میں قدمقدر ہے(النساء)۔

**نوٹ:** قدلانا بصریین کے نزدیک ہے۔

کوفیین کے نزدیک قدلانا ضروری نہیں ہے اس لئے کہ جس طرح اسم فاعل حدوث پر دال ہے اسی طرح فعل بھی حدوث پر دال ہے جب اسم فاعل کا استعمال بغیر قد کے ہوتا ہے توفعل کا بھی استعمال بغیر قد کے ہوگا جیسے ھذہ بضٰعتنا ردت الینا( یہ ہماری پونجی ہیں ہماری طرف لوٹادی گئی ہیں )ردت الینا حال ہے اس سے پہلے قدنہ ظاہراً ہے نہ مقدراً۔

**سوال:** جب حال ماضی مثبت کی شکل میں ہوتو شروع میں قدلانا کیوں ضروری ہے؟

**جواب:** جب حال ماضی مثبت کی شکل میں ہوتو شروع میں قدلانا اس لئے ضروری ہے کہ ماضی مثبت زمانہ گزشتہ پر دلالت کرتا ہے اور حال میں زمانہ موجودہ ہوتا ہے، ذوالحال اور حال کا زمانہ کا ایک ہونا لازم اور ضروری ہے اور ظاہر ہے کہ ماضی مثبت کے حال واقع ہونے کی صورت میں اس شرط کی رعایت باقی نہیں رہتی اس لئے ضروری ہے کہ کوئی ایسا لفظ ہوجو ماضی کوزمانہ حال سے قریب کرے اور ایسا لفظ قد ہے کیونکہ واضع نے قد کو اصلاً زمانہ ماضی کوزمانہ حال سے قریب کرنے کے لئے وضع کیا ہے پس ماضی مثبت کے حال واقع ہونے کی صورت میں جب اس پر قدداخل ہوگا تووہ حال کے عامل ذوالحال سے قریب ہونے پر دلالت کرے گا۔

**سوال:** ماضی کے ساتھ مثبت کی قید کیوں لگائی؟

**جواب:** ماضی کے ساتھ مثبت کی قیداس لئے لگائی تا کہ ماضی منفی کوخارج کیا جائے۔

**سوال:** سوال: ماضی منفی میں قدلانا کیوں ضروری نہیں ہے؟

**جواب:** قد کواس لئے لایا جاتا ہے تا کہ ماضی کوحال کے قریب کیا جائے اور فعل ماضی منفی میں دوام ہوتا ہے اور دوام ہونے کی وجہ سے نفی کا زمانہ جس طرح گزشتہ زمانہ کے ساتھ ہوتا ہے اسی طرح حال کے ساتھ بھی ہوتا ہے اس لئے قدلانا ضروری نہیں ہوگا۔

## قاعدہ

| وَيَجُوْزُ حَذْفُ الْعَامِلِ، كَقَوْلِكَ لِلْمُسَافِرِ رَاشِدًا مَهْدِيًّا |
|---|

ترجمہ: اور (حال کے) عامل کو حذف کرنا جائز ہے، جیسے آپ کا قول مسافر سے راشدا مھدیا (آپ اس حال میں چلیں کہ آپ راہ یاب اور ہدایت یافتہ ہوں)۔

## مختصر تشریح

قاعدہ: جب کوئی قرینہ حالیہ یا مقالیہ موجود ہو تو حال کے عامل کو حذف کرنا جائز ہے جیسے سفر میں جانے والے سے کہنا راشدا مھدیا ای سر راہ راست پر ہدایت پائے ہوئے جا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ حال کے عامل کو کبھی جوازاً حذف کیا جاتا ہے۔

**سوال:** حال کے عامل کو جوازاً حذف کب کیا جاتا ہے؟

**جواب:** حال کے عامل کو جوازاً حذف اس وقت کیا جاتا ہے جبکہ قرینہ پایا جائے۔

**سوال:** قرینہ کسے کہتے ہیں اور اس کی کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب:** قرینہ کہتے ہیں جو مقصود کی تعیین پر بلا وضع دلالت کرے۔ قرینہ کی دو قسمیں ہیں (۱) قرینہ حالیہ (۲) قرینہ مقالیہ۔

**سوال:** قرینہ حالیہ اور قرینہ مقالیہ کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** قرینہ حالیہ کہتے ہیں کہ حالت خود دلالت کرے۔ جیسے سفر میں جانے والے سے کہنا: راشدا مھدیا (تو راہ راست پر ہدایت پائے ہوئے جا) اصل میں سر راشدا

مهدیا ہے۔قرینہ مقالیہ کہا جاتا ہے کہ کلام میں کوئی قول دلالت کرے۔ جیسے: ایحسب الانسان ان لن نجمع عظامه بلی قادرین علی ان نسوی بنانه پس قادرین حال سے پہلے نجمعهافعل کوقرنیہ مقالیہ ان لن نجمع عظامه کی وجہ سے حذف کردیا گیا ہے۔

## قاعدہ

**وَيَجِبُ فِي الْمُؤَكَّدَةِ مِثْلُ زَيْدٌ اَبُوْكَ عَطُوْفًا اَيْ اُحِقُّهُ**

ترجمہ:اورعامل کوحذف کرنا واجب ہے حال مؤکدہ میں جیسے زید ابوک عطوفا (زید تیراباپ ہے درآنحالیکہ وہ مہربان ہے)اس کی اصل احقه ہے۔

## مختصرتشریح

قاعدہ:حال مؤکدہ میں عامل کوحذف کرنا واجب ہے۔حال مؤکدہ وہ حال ہے جوعام طورپرذوالحال سے جدانہ ہوتا ہو جیسے زید ابوک عطوفازید تیراباپ بالیقین مہربان ہےای أُحِقُّهُ عطوفاً۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصداس بات کو بیان کرنا ہے کہ حال کے عامل کوکبھی وجوباً حذف کیا جاتا ہے۔

**سوال:** حال کے عامل کووجوباًحذف کب کیا جاتا ہے؟

**جواب:** حال کے عامل کووجوباًحذف اس وقت کیا جاتا ہے جبکہ حال مؤکدہ ہو۔

**سوال:** حال مؤکدہ کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** (۱)حال مؤکدہ وہ حال ہے جواپنے ذوالحال کی تاکید کرتا ہو۔

(۲) حال مؤکدہ وہ حال ہے جس کا عامۃً اپنے ذوالحال سے جدا ہونا ناممکن ہو۔
جیسے زیدابوک عطوفا (تیرا باپ بالیقین مہربان ہے) اس میں عطوفا حال ہے ابوک
ذوالحال ہے اور باپ، عطوف کے ساتھ متصف ہوتا ہی ہے پس عطوفاً حال کے عامل احقہ
کولانے کی ضرورت نہیں پس اس کو حذف کیا۔

**سوال:** حال کے عامل کو وجوباً حذف کرنا واجب کیوں؟

**جواب:** کسی بھی شئ کو حذف کرنا اس وقت واجب ہوتا ہے جبکہ دو چیزیں پائی
جائیں (۱) قرینہ (۲) قائم مقام۔ اس جگہ قرینہ اور قائم مقام دونوں موجود ہیں۔ قرینہ نصب
ہے اور قائم مقام خود عطوفا ہے۔

**نوٹ:** حال کی سات قسمیں ہیں۔

(۱) حال منتقلہ (جو حال ذوالحال سے جدا ہوتا ہو) جیسے جاءنی زیدراکبا۔

(۲) حال موکدہ (حال ذوالحال سے عموماجداہوناناممکن ہو) جاءنی زیدابوک عطوفا

(۳) حال دائمہ (جو حال ذوالحالسے کبھی جدا نہ ہو) جیسے کفی باللہ شھیدا۔

(۴) حال متداخلہ ہو (وہ حال جو دوسرا حال واقع ہو) جیسے جاءنی زید راکبا
ضاحکاراکبا۔

(۵) حال مترادفہ (ایک ہی ذوالحال سے چند حال ہو) جیسے جاء نی زیدانک
قائما۔

(۶) حال مطلوبہ (جوذوالحال سے مطلوب مقصود ہو) جیسے جاءنی زیدضاحکا۔

(۷) حال معنویہ (جس کا ذوالحال معنویہ ہو) جیسے زیدفی الدار قائما۔

**وَشَرْطُهَا اَنْ تَكُوْنَ مُقَرَّرَةً لِمَضْمُوْنِ جُمْلَةٍ اِسْمِيَّةٍ**

ترجمہ: اور اس (حال مؤکدہ کے عامل کو وجوبی طور پر حذف کرنے) کی شرط یہ ہے
کہ وہ (حال مؤکدہ) جملہ اسمیہ کے مضمون کی تاکید کرنے والا ہو۔

13

## مختصر تشریح

حال مؤکدہ کے عامل کو وجوبی طور پر حذف کرنے کے لئے شرط یہ ہے کہ حال جملہ اسمیہ کے مضمون کو ثابت کرنے والا ہو (اگر جملہ کے بعض اجزا کو ثابت کرتا ہو تو عامل کا حذف واجب نہیں جیسے اِنّا أَرْسَلْنَا کَ لِلنَاسِ رَسُولاً میں رسولاً حال ہے اور صرف رسالت کو ثابت کرتا ہے اس طرح اگر حال جملہ فعلیہ کو ثابت کرتا ہو تو بھی اس کے عامل کو حذف کرنا واجب نہیں جیسے اِنّا اَنْزَلْنَاہُ قُرْآناً عَرَبِیّاً میں قُرْآناً عَرَبِیّاً حال ہے اور جملہ فعلیہ کی تاکید کرتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ حال مؤکدہ کے عامل کو حذف کرنا مطلقاً نہیں بلکہ شرط ہے۔

**سوال:** وہ شرط کیا ہے؟ اور کیوں؟

**جواب:** وہ شرط یہ ہے کہ حال مؤکدہ جملہ اسمیہ کے مضمون کی تاکید کررہا ہو۔ اور یہ اس لئے ہے تاکہ عامل کو حذف کرنے کی گنجائش ہو اس وجہ سے کہ جملہ اسمیہ قوی ہوتا ہے۔

**سوال:** ہم ایک ایسی مثال پیش کرتے ہیں جس میں حال مؤکِدہ ہے اس کے باوجود اس کے عامل کو حذف نہیں کیا گیا؟ اور وہ مثال انا ارسلناک للناس رسولا ہے اور رسولاً حال مؤکدہ ہے جملہ کے مضمون کی تاکید کررہا ہے۔

**جواب:** ایک شرط کی زیادتی ہے اور وہ یہ ہے کہ حال مؤکدہ پورے جملہ کے مضمون کی تاکید کرتا ہو اور اس جگہ فقط رسولاً للناس کی تاکید کرتا ہے۔

**سوال:** ہم ایک ایسی مثال پیش کرتے ہیں جس میں حال مؤکدہ پورے جملہ کی تاکید کرتا ہے اس کے باوجود اس کے عامل کو حذف نہیں کیا گیا؟ اور وہ مثال انا انزلناہ قرآناً عربیّا میں قرآناً عربیّا ہے اور قرآناً عربیاً (انا انزلناہ) پورے جملہ کی تاکید کرتا ہے۔

**جواب:** ایک شرط کی زیادتی ہے اور وہ یہ ہے کہ حال مؤکدہ جملہ اسمیہ کے مضمون کی تاکید کرے اور اس جگہ جملہ فعلیہ کی تاکید کرتا ہے۔

**سوال:** ہم ایک ایسی مثال پیش کرتے ہیں جس میں حال مؤکدہ جملہ اسمیہ کے مضمون کی تاکید کرتا ہے اس کے باوجود اس کے عامل کو حذف نہیں کیا گیا؟ اور وہ مثال شاھداً قائماً بالقسط ہے میں قائما حال مؤکدہ ہے اور جملہ کے مضمون کی تاکید کر رہا ہے۔

**جواب:** ایک شرط کی زیادتی ہے اور وہ یہ ہے کہ حال مؤکدہ جملہ اسمیہ کے مضمون کی تاکید کرے اور اس جملہ کا کوئی جز حال میں عمل کی صلاحیت نہ رکھتا ہو حالانکہ مثال مذکور میں شاھداقائماً حال میں عمل کی صلاحیت رکھتا ہے اس لئے عامل کو حذف نہیں کیا گیا۔

## تمیز کا بیان

اَلتَّمِيْيزُ مَا يُرْفَعُ الْاِبْهَامُ الْمُسْتَقَرُّ عَنْ ذَاتٍ مَذْكُوْرَةٍ اَوْ مُقَدَّرَةٍ

ترجمہ: تمیز وہ اسم ہے جو ذات مذکورہ یا ذات مقدرہ سے ثابت شدہ ابہام کو دور کرے

### مختصر تشریح

میَز (باب تفعیل سے اسم مفعول) واضح کیا ہوا اور ممیِّز (اسم فاعل) واضح کرنے والا۔ ممیَز: وہ ہے جس کے ابہام کو تمیز دور کرتی ہے۔ ممیَز تمیز کا ہی دوسرا نام ہے۔

تمیز: وہ اسم ہے جو ذات مذکورہ وذات مقدرہ سے ابہام راسخ کو دور کرے یعنی لفظ کے معنی موضوع لہ میں جو ابہام بیٹھا ہوا ہے اس کو تمیز دور کرتی ہے۔

(۱) جو ذات مذکورہ سے ابہام کو دور کرے جیسے عندی رطل زیتا۔

(۲) دوسری قسم جو ذات مقدرہ سے ابہام کو دور کرے جیسے طاب زید نفسا۔

### وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد تمیز کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** تمیز کے لغوی واصطلاحی معنیٰ کیا ہے؟

**جواب:** تمیز کے لغوی معنیٰ جدا کرنا علیحدہ کرنا۔ تمیز کی اصطلاحی تعریف: ایسا اسم ہے جو ذات مذکورہ یا ذات مقدرہ سے ابہام کو دور کرے جو ابہام اس کے معنیٰ موضوع لہ میں راسخ ہو۔

**سوال:**: تمیز اور حال کے مابین فرق کیا ہے؟

**جواب:** تمیز کا تعلق ذات سے ہوتا ہے اور حال کا تعلق وصف سے ہوتا ہے۔

**سوال:** حال کو تمیز پر مقدم کیوں کیا؟

**جواب:** کیونکہ حال کا استعمال تمیز کے مقابلہ میں کثرت سے ہوتا ہے۔

**فائدہ:** ممیِّز تمیز ہی کا دوسرا نام ہے۔ اردو رسم الخط میں تمیز ایک یاء سے اور عربی میں دو یاء سے لکھتے ہیں۔

**سوال:** تمیز کی تعریف مانع نہیں ہے کیونکہ رأیت عینا جاریة میں جاریة پر صادق ہے اس لئے کہ عین میں جو ابہام پایا جاتا تھا اس کو جاریة کے لفظ نے دور کیا اور ھذا الرجل میں الرجل پر صادق ہے اس لئے کہ ھذا اسم اشارہ میں جو ابہام ہوتا ہے اس کو الرجل کے لفظ نے دور کیا نیز قال ابو حفص عمر میں عمر پر صادق آتی ہے اس لئے کے ابو حفص میں جو ابہام پایا جاتا تھا اس ابہام کو عمر کے لفظ نے دور کیا گو یا تمیز کی تعریف مانع نہ رہی؟

**جواب:** تمیز وہ اسم ہے جو اس ابہام کو دور کر دے جو معنیٰ موضوع لہ میں موضوع لہ ہونے کی جہت سے ہو اور عین میں جو ابہام پایا جاتا ہے وہ تعدد وضع کے سبب سے ہے نہ کہ موضوع لہ ہونے کی حیثیت سے اور ھذا میں جو ابہام پایا جاتا ہے وہ یا تو تعدد وضع کے سبب سے یا تعدد استعمال کے اعتبار سے ہے نہ کہ موضوع لہ ہونے کی حیثیت سے اور ابو حفص میں جو ابہام پایا جاتا ہے وہ عدم اشتہار کے سبب سے ہے نہ کہ موضوع لہ ہونے کی حیثیت سے۔

**سوال:** قطع رزقه ای مات میں مات نے قطع رزقه میں پائے جانے والے

ابہام کودورکیاتومات تمیز ہونا چاہئے؟

**جواب:** تمیز کی تعریف میں اسم کی قید ہے اورمثال میں ابہام کودورکرنے والی چیزفعل ہے۔

**سوال:** تمیز کی تعریف میں مذکورۃ او مقدرۃ کی قید کیوں ذکر کی؟

**جواب:** تمیز کی اولاً دوقسموں کی طرف اشارہ کرنے کے لئےتمیز کی تعریف میں مذکورۃ او مقدرۃ کی قید ذکر کی ہے۔

**سوال:** تمیز کے اقسام کیا ہے؟

**جواب:** تمیز کی اولاً دوقسمیں ہیں (۱) جوذات مذکورہ سے ابہام کودورکرے جیسے عندی رطل زیتا۔ (۲) جوذات مقدرہ سے ابہام کودورکرے جیسے طاب زید نفسا۔

**فائدہ:** مذکورۃ او مقدرۃ یہ ذات کی صفت ہے اس سے تمیز کی دونوں قسموں کی طرف اشارہ ہے۔

| (۱) فَالْاَوَّلُ عَنْ مُفْرَدٍ مِقْدَارٍ غَالِبًا |
|---|

ترجمہ: اکثرمفرد مقدار سے (ابہام کودورکرنے کے لئے) آتی ہے۔

## مختصر تشریح

وہ اکثرمفرد مقدار سے ابہام کودورکرتی ہے، مفرد سے مراد یہ ہے کہ وہ جملہ یا شبہ جملہ نہ ہو، اورمقدار اس چیزکوکہتے ہیں جس سے چیزوں کا اندازہ کیا جاتا ہے اور یہ چار چیزیں ہیں عدد (گنتی) وزن (تول) کیل (پیمانہ) اورمساحت (زمین کی پیمائش)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد تمیز کی پہلی قسم (ذات مذکورہ سے ابہام کودود کرے)

اس کی دو قسموں میں سے پہلی قسم کو بیان کرنا ہے۔وہ قسم یہ ہیں (۱) وہ اکثر مفرد مقدار سے ابہام کو دور کرتی ہے،مفرد سے مراد یہ ہے کہ وہ جملہ یا شبہ جملہ نہ ہو،اور مقدار اس چیز کو کہتے ہیں جس سے چیزوں کا اندازہ کیا جاتا ہے اور یہ چار چیزیں ہیں عدد (گنتی) وزن (تول) کیل (پیمانہ) اور مساحت (زمین کی پیمائش)۔

(۲) اور کبھی مفرد غیر مقدار سے ابہام کو دور کرتی ہے اور غیر مقدار سے مراد یہ ہے کہ وہ عدد، وزن، کیل اور مساحت نہ ہو، جیسے خاتم حدیدا، لوہے کی انگوٹھی اور یہ تمیز اکثر مجرور ہوتی ہے جیسے خاتم حدید (اس دوسری صورت کا ذکر عبارت کے بالکل آخر میں ہے)۔

فالاول عن مفرد:

مفرد کی قید لگا کر جملہ اور شبہ جملہ کو خارج کر دیا گویا مفرد سے مراد وہ ہے جو جملہ اور شبہ جملہ کے مقابل ہو نہ کہ کلام، تثنیہ، جمع اور مضاف وشبہ مضاف کے مقابلہ میں۔

| (الف) اِمَّا فِیْ عَدَدٍ، نَحْوُ عِشْرُوْنَ دِرْهَمًا، وَسَيَاتِيْ |
|---|

ترجمہ: (الف) یا تو عدد کے ضمن میں جیسے عشرون درهما (بیس درہم) اور (اسم عدد کی تمیز کا بیان) عنقریب آئے گا۔

## مختصر تشریح

پھر پہلی صورت کی دو صورتیں ہیں: (الف) وہ عدد کے ابہام کو دور کرے جیسے عشرون درهما (عدد کی تمیز کا بیان آگے تفصیل سے اسمائے عدد کے بیان میں آرہا ہے)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ذات مذکورہ کی قسم اول مفرد مقدار سے ابہام کو دور کرے اس کے اقسام کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** ذات مذکورہ کی قسم اول مفرد مقدار سے ابہام کودور کرے اس کی کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب:** ذات مذکورہ کی قسم اول مفرد مقدار سے ابہام کو دور کرے اس کی دو قسمیں ہیں:(۱)عدد سے ابہام کودور کرے جیسے عشرون درھما۔(۲)غیرعدد سے ابہام کودور کرے اس کا ذکر آگے آرہا ہے۔

(ب)وَاِمَّا فِيْ غَيْرِهٖ نَحْوُ رِطْلٌ زَيْتًا، وَمَنَوَانِ سَمْنًا، وَقَفِيْزَانِ بُرًّا، وَعَلَى التَّمْرَةِ مِثْلُهَا زُبْدًا

ترجمہ:(ب) یا غیر عدد کے ضمن میں، جیسے رطل زیتا(ایک رطل زیتون کا تیل)، منوان سمنا (دومن گھی)، قفیزان برا (دوقفیز گیہوں)علی التمرۃ مثلھا زبدا(کھجور پر اسی کے برابر مکھن ہے)۔

## مختصر تشریح

(ب) یا عدد کے علاوہ کا ابہام دور کرے، جیسے وزن، کیل اور مساحت کا ابہام دور کرے جیسے رِطْلٌ زَيْتًا آدھ سیر تیل مَنَوَانِ سَمْنًا ایک سیر گھی ،قفیزان براًدوقفیز گیہوں (ایک قفیز ۳۹ کلو کا ہوتا ہے)اور علی التمرۃ مثلھا زبدا کھجور پر اس کے بقدر مکھن ہے، زبدا تمیز ہے اس نے مثل کا ابہام دور کیا ہے۔

تمیز کی پہلی قسم کا عامل اسم تام ہوتا ہے،اسم تام وہ اسم ہے جس کا آخر ایسا ہو کہ وہ مضاف نہ بن سکے اس کی چار صورتیں ہیں (۱)اسم کے آخر میں تنوین ہو جیسے رطلٌ کے آخر میں(۲) آخر میں تثنیہ کا نون ہو جیسے منوان اور قفیزان کے آخر میں (۳) آخر میں جمع کا نون ہو اس کی مثال مصنفؒ نے نہیں دی جیسے عشرون رجلا(۴)اس کی ایک بار اضافت ہو چکی

ہو جیسے مثلها(اور معرف باللام کی بھی اضافت نہیں ہوسکتی مگر وہ اسم تام نہیں ہوسکتی کیونکہ الف لام اس کے شروع ہوتا ہے، آخر میں نہیں ہوتا)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ذات مذکورہ سے ابہام کو دور کرے اور مفرد مقدار سے ابہام کو دور کرے اس کی دوسری قسم کو بیان کرنا ہے۔اور وہ یہ ہے کہ جس میں مفرد مقدار کا تحقق غیر عدد کے ضمن میں ہوتا ہو۔

**سوال:** اس کی کتنی صورتیں ہیں؟

**جواب:** اس کی مختلف صورتیں ہیں جو حسب ذیل ہیں۔(۱)وزن (تولنا) سے ابہام کو دور کرے جیسے عندی رطل زیتاو منوان سمناً۔(۲) کیل (پیمائش کرنا) سے ابہام کو دور کرے جیسے عندی قفیزان برا۔(۳) زراع سے ابہام کو دور کرے جیسے عندی زراع ثوبا۔(۴) مساحت سے ابہام کو دور کرے جیسے عندی شطر ارضا۔(۵) مقیاس سے ابہام کو دور کرے جیسے علی التمرة مثلها زبدا۔

(۲) ذات مذکورہ سے ابہام کو دور کرے اور مفرد غیر مقدار سے ابہام کو دور کرے۔

**سوال:** مفرد غیر مقدار سے ابہام کو دور کرنے کا کیا مطلب؟

**جواب:** مفرد غیر مقدار عدد سے مراد وزن، کیل، زراع وغیرہ نہ ہو جیسے خاتم فضة (چاندی کی انگوٹھی) خاتم فضة غیر مقدار ہے خاتم میں جو ابہام تھا فضة نے اس کو دور کر دیا۔

**فائدہ:** مفرد غیر مقدار کی تمیز پر اکثر جر داخل ہوتا ہے خاتم فضة وغیرہ۔ رطل: نصف من کو کہا جاتا ہے اور رِطل بکسر الراء افصح ہے گو بفتح الراء بھی جائز ہے۔ کیل: مایکال به وہ چیز جس سے کیل کیا جائے۔منوان: من کا تثنیہ ہے۔قفیز: لکڑی کا مخصوص پیمانہ ہے جس

سے گیہوں ناپا جاتا ہے (ایک قفیز ۳۹ کلو کا ہوتا ہے)۔

وزن اور کیل میں فرق: وزن کو تولا جاتا ہے اور کیل کو تو لتے نہیں بلکہ کسی چیز میں ڈال کر اس کی پیمائش کرتے ہیں۔

**سوال:** مصنفؒ نے عدد کی ایک اور غیر عدد کی چار مثالیں کیوں بیان کی؟

**جواب:** تمیز کا عامل اسم تام ہوتا ہے اور اسم تام بعض مرتبہ تنوین سے، بعض مرتبہ نون تثنیہ سے، بعض مرتبہ نون جمع سے، اور بعض مرتبہ اضافت سے ہوتا ہے اس کی طرف اشارہ کرنے کے لئے الگ الگ مثالیں بیان کی جیسے رطل زیتا (آدھ سیر تیل) یہ مثال ہے تنوین سے اسم کے تام ہونے کی منوان سمنا (ایک سیر گھی) نون تثنیہ سے اسم کے تام ہونے کی سمناً تمیز ہے اس نے منوان کے ابہام کو دور کیا۔ قفیزان برا (دو قفیز گیہوں) براً تمیز ہے اس نے قفیزان کے ابہام کو دور کیا۔ عندی عشرون درھما (میرے پاس بیس درہم ہیں) نون جمع سے اسم کے تام ہونے کی۔ درھما تمیز ہے اس نے عشرون کے ابہام کو دور کیا اور علی التمرۃ مثلھا زبدا (کھجور پر اس کے بقدر مکھن ہے) اضافت سے اسم کے تام ہونے کی۔ زبدا تمیز ہے اس نے مثل کا ابہام دور کیا ہے۔

**سوال:**: غیر عدد میں وزن، کیل، زراع، مساحت اور مقیاس تمام شامل ہیں لیکن مصنفؒ نے وزن، کیل اور مقیاس کی مثالیں بیان کی اور زراع نیز مساحت کی مثالیں کیوں بیان نہیں کی؟

**جواب:** (۱) مصنفؒ سے شاید تسامح ہوا ہے اور نسیان سے کوئی بالاتر نہیں ہے۔

(۲) طلبہ پر اعتماد کرتے ہوئے تاکہ تشحیذ اذہان ہو۔

(۳) مصنفؒ کا مقصود مثال دینے سے تمیز کی جمیع اقسام کا احاطہ مقصود نہیں بلکہ مقصود یہ ہے کہ وہ چیزیں بیان کی جائیں، جن سے اسم تام ہوتا ہے اور وہ تنوین، نونِ تثنیہ وجمع اور اضافت ہیں۔

**سوال:** وزن کی دومثالیں (عندی رطل زیتا ومنوان سمنا) کیوں بیان کی ایک مثال (عندی رطل زیتا کافی تھی؟

**جواب:** وزن کی دومثالیں (عندی رطل زیتا ومنوان سمنا) اس لئے بیان کی تاکہ طالب علم کو بتایا جائے کہ من بھی وزن کے ماتحت داخل ہے جس طرح مساحت زراع کے ماتحت داخل ہے۔

**سوال:** اسم تام کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** (۱) اسم تام کہتے ہیں ایسے اسم کو جو اس حالت میں ہو کہ اس کے ہوتے ہوئے اضافت نہ ہوسکے۔ (۲) اسم تام: وہ اسم ہے جس کا آخر ایسا ہو کہ وہ مضاف نہ بن سکے۔ اس کی چار صورتیں ہوتی ہیں:

(۱) اسم کے آخر میں تنوین ہو جیسے رطل کے آخر میں۔ (۲) اسم کے آخر میں نون تثنیہ ہو جیسے منوان، قفیزان کے آخر میں۔ (۳) اسم کے آخر میں نون جمع ہو جیسے عشرون کے آخر میں۔ (۴) اس کی ایک بار اضافت ہو چکی ہو جیسے مثلھا۔

**سوال:** الف لام بھی تو اسم کو تام کرتا ہے اس کی مثال کیوں نہیں بیان کی؟

**جواب:** (۱) اسم تام کے لئے آخر شرط ہے اور الف لام شروع میں آتا ہے نہ کہ آخر میں۔ (۲) اسم تام سے مراد وہ جو معرب کو نصب دے؛ لیکن الف لام نصب نہیں دیتا گویا یہ اسم کو تام کرتا ہے، نصب نہیں دیتا اس لئے اس کی مثال بیان نہیں کی۔

**سوال:** اسم تام، تمیز کے منصوب ہونے کا تقاضہ کیوں کرتا ہے؟

**جواب:** اسم تام فعل کے مشابہ ہوجاتا ہے جیسے فعل فاعل سے مل کر تام ہوجاتا ہے اس کے بعد جو چیز آتی ہے مفعول کی بنا پر منصوب ہوتی ہے تو تمیز بھی منصوب ہوگی۔

**سوال:** عشرون درھماً یہ مثال ممثل لہ کے مطابق نہیں ہے کیونکہ اس میں کوئی ابہام نہیں اس لئے کہ وہ ایک مخصوص عدد کا نام ہے جو ۱۹ اور ۲۱ کے درمیان ہے؟

**جواب:** جناب! عدد میں ابہام نہیں؛ لیکن معدود میں تو ابہام ہے کہ وہ کیا چیز

ہے؟ اس لئے مثال، ممثل لہ کے مطابق ہو جائے گی۔

**سوال:** عندی رطل زیتاً، عندی منوان براً وغیرہ مثالیں ممثل لہ کے مطابق نہیں اس لئے کہ رطل اور من میں بھی ابہام نہیں کیونکہ یہ دونوں بھی مخصوص اوزان کے نام ہیں؟

**جواب:** جناب! وزن میں ابہام نہیں؛ لیکن موزون میں ابہام ہے کہ وہ کیا چیز ہے؟ کیل میں ابہام نہیں؛ لیکن مکیل میں ابہام ہے۔ مساحت میں ابہام نہیں؛ لیکن ممسوح میں ابہام ہے۔ گویا مذکورہ مثالوں میں معدود، موزون، مکیل اور ممسوح کا ابہام مراد ہے۔

فَيُفْرَدُ اِنْ كَانَ جِنْسًا اِلَّا اَنْ يُقْصَدَ الْاَنْوَاعُ.

ترجمہ: پس تمیز کو مفرد لایا جائے گا اگر وہ جنس ہو، الا یہ کہ انواع کا ارادہ کیا جائے۔

## مختصر تشریح

تمیز کی یہ پہلی قسم اگر اسم جنس ہو تو مفرد آئے گی، تثنیہ جمع نہیں آئے گی۔ البتہ اگر اس کی دو یا چند انواع کو بیان کرنا مقصود ہو تو تثنیہ جمع لائی جائے گی۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد تمیز کے طریقہ کو بیان کرنا ہے۔ چنانچہ تمیز کی پہلی قسم (مفرد مقدار سے ابہام کو دور کرے) اگر اسم جنس ہو تو مفرد لانا واجب ہوگا۔ اگر متکلم نے تمیز سے جنس کا ارادہ نہیں کیا بلکہ انواع کا ارادہ کیا تو مُمَیَّز کے مطابق جمع و تثنیہ لانا واجب ہوگا۔

**سوال:** جنس سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** (۱) جنس سے مراد جس کے اجزا ایک دوسرے کے مشابہ ہو۔ (۲) جو لفظ ایک جز پر بولا جائے وہ ہی لفظ تمام اجزا پر بولا جائے۔ (۳) جس لفظ کا اطلاق قلیل وکثیر پر کیا جائے جیسے پانی، کھجور وغیرہ۔

اسم جنس: وہ اسم ہے جو فقط واحد پر علی سبیل البدلیت دلالت کرے۔ گویا جنس اور اسم جنس کے مابین عموم خصوص مطلق ہے۔

**سوال:** تمیز کو مفرد لانا واجب کیوں ہوگا؟

**جواب:** تمیز کو مفرد لانا واجب اس لئے ہے کہ اسم جنس قلیل و کثیر پر دلالت کرتا ہے لہذا اسم تام (مُمَیَّز) کے تثنیہ یا جمع ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا کیونکہ اسم جنس کی دلالت ہر ایک پر ہوتی ہے۔

**سوال:** جب انواع کا ارادہ کیا جائے تو تمیز کو تثنیہ و جمع کیوں لا سکتے ہیں؟

**جواب:** جنس قلیل و کثیر پر دلالت کرتی ہے لیکن جب اس سے انواع کا ارادہ کیا جائے تو مختلف چیزیں ہوں گی اور جنس مختلف چیزوں پر دلالت نہیں کرتی اس لئے تثنیہ جمع لانا ضروری ہوگا۔ جیسے عندی رطل زیتاً، عندی رطل زیتین اور عندی رطل زیوتاً۔

وَيُجْمَعُ فِيْ غَيْرِهٖ

ترجمہ: اور اس کے علاوہ میں تمیز کو جمع لایا جائے گا۔

## مختصر تشریح

اور اگر تمیز اسم جنس نہ ہو تو اسم تام کے موافق تثنیہ جمع آئے گی جیسے عندی عدل ثوبین / اثواباً۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے اگر تمیز غیر جنس کے قبیل سے ہو تو اس صورت میں تمیز ممیز کے مطابق ہوگی جیسے عندی عدل ثوباً، عندی عدل ثوبین، عندی عدل اثواباً۔

**سوال:** مصنفؒ نے یجمع کے ساتھ ویثنی کا تذکرہ کیوں نہیں کیا؟

**جواب:** (۱) مصنفؒ نے یجمع کے ساتھ ویثنی کا تذکرہ نہیں کیا اس لئے کہ ممیز کے جمع ہونے کی صورت میں تمیز جمع لانا ضروری ہوتا ہے تو ممیز کے تثنیہ ہونے کی صورت میں تمیز کا تثنیہ ہونا بدرجہ اولیٰ ضروری ہوگا۔ (۲) مصنفؒ نے یجمع کے ساتھ ویثنی کا تذکرہ نہیں کیا اس لئے کہ یجمع میں یثنی شامل ہے۔

| ثُمَّ اِنْ کَانَ بِتَنْوِیْنٍ، اَوْبِنُوْنِ التَّثْنِیَةِ جَازَتِ الْاِضَافَةُ۔ |
|---|

ترجمہ: پھر اگر وہ اسم تنوین یا نون تثنیہ کے ساتھ ہو، تو اس کی اضافت کرنا جائز ہے۔

## مختصر تشریح

پھر اگر وہ اسم تنوین یا نون تثنیہ کے ذریعہ تام ہوا ہے تو تمیز کی طرف اس کی اضافت درست ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر وہ اسم تنوین یا نون تثنیہ سے تام ہوا ہے تو تمیز کی طرف اس کی اضافت صحیح ہے اور اگر نون جمع یا اضافت سے تام ہوا ہے تو تمیز کی طرف اس کی اضافت درست نہیں۔

**سوال:** اگر اسم تام تنوین اور نون تثنیہ کے ساتھ ہو تو اضافت کیوں جائز ہے؟

**جواب:** اگر اسم تام تنوین اور نون تثنیہ کے ساتھ ہو تو اضافت اس لئے جائز ہے کہ ابہام کا دفعیہ بھی ہوتا ہے ساتھ تخفیف بھی حاصل ہوتی ہے جیسے رطلٌ زیتاً اور رطلُ زَیتٍ منوان سمنا اور منوا سمن۔

**سوال:** مأۃ رجل میں اضافت واجب ہے قیاس کا تقاضہ تو یہ تھا کہ اس میں

اضافت جائز نہ ہونی چاہیئے اس لئے کہ قانون اس پر منطبق نہیں ہوتا؟

**جواب**: اس میں جو اضافت واجب ہے وہ قاعدہ کی وجہ سے نہیں، بلکہ کثرت استعمال کی وجہ سے واجب ہے۔

**فائدہ**: عبارت میں اضافت سے اضافت بیانیہ مراد ہے۔

| وَاِلَّا فَلَا |
|---|

ترجمہ: ورنہ جائز نہیں۔

## مختصر تشریح

اگر نون جمع یا اضافت کے ذریعہ تام ہوا ہے تو تمیز کی طرف اس کی اضافت درست نہیں۔

## وضاحت

**سوال**: سوال: مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب**: مصنف کا مقصد اسم تام اگر نون تثنیہ یا تنوین کے ساتھ متصف نہ ہو بلکہ نون جمع کے ساتھ ہو تو اضافت جائز نہیں ہے۔

**سوال**: اسم تام اگر نون تثنیہ یا تنوین کے ساتھ متصف نہ ہو بلکہ نون جمع کے ساتھ ہو تو اضافت کیوں جائز نہیں ہے؟

**جواب**: اگر اسم تام نون جمع کے ساتھ ہو تو بعض مواقع میں اضافت صحیح ہوتی ہے اور بعض جگہوں میں درست نہیں ہوتی، طرداً للباب ناجائز قرار دیا۔ جس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

نون جمع میں بسا اوقات تمیز کی طرف اضافت ہوتی ہے اور بسا اوقات اس کی اضافت غیر تمیز کی طرف ہوتی ہے۔ تمیز کی طرف اضافت جیسے عشری رمضان۔ غیر تمیز کی طرف اضافت جیسے عشریک۔

اب عشری رمضان جو اصل میں عشرین رمضان تھا، اضافت کی وجہ سے نون

جمع حذف ہوگیا۔اس میں دواحتمال ہیں(۱)تمیز(۲)غیرتمیز

اگرآپ رمضان کا بیسواں مراد لیتے ہوں تو دونوں میں ممیز اورتمیز کی ترکیب نہیں ہوگی اوراگربیس رمضان مراد لیتے ہوتوممیز اورتمیز کی ترکیب ہوگی۔

اورقطعی طور پرمعلوم نہیں ہوگا کہ اس جگہ کونسی ترکیب ہے گویا تمیز کا غیرتمیز کے ساتھ التباس لازم آئے گا اس لئے نون جمع کی اضافت تمیز کی طرف اقرب الی الاطراد جائز نہیں ہوگی۔

**سوال:** اسم تام اگرنون تثنیہ یا تنوین کے ساتھ متصف نہ ہو بلکہ نون اضافت کے ساتھ ہوتو اضافت کیوں جائز نہیں ہے؟

**جواب:** اضافت اس لئے جائز نہیں ہے کہ مضاف کا دوبارہ مضاف ہونا لازم آئے گا اور یہ نا جائز ہے۔

(۲)وَعَنْ غَيْرِ مِقْدَارٍ ،مِثْلُ خَاتَمٌ حَدِيْدًا وَالْخَفْضُ اَكْثَرُ

ترجمہ:(۲)اور(پہلی قسم)مفرد غیر مقدار سے(ابہام کو دور کرنے کے لئے بھی) آتی ہے جیسے خاتم حدیدا(لوہے کی انگوٹھی)اور(اس میں)جرزیادہ آتا ہے۔

## مختصرتشریح

(۲)اورکبھی مفرد غیر مقدار سے ابہام کو دور کرتی ہے اورغیرمقدار سے مراد یہ ہے کہ وہ عدد،وزن،کیل اور مساحت نہ ہو،جیسے خاتم حدیدا،لوہے کی انگوٹھی اور یہ تمیز اکثر مجرور ہوتی ہے جیسے خاتم حدید۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ وہ تمیز جوذات مذکورہ سے ابہام کو دور کرے مفرد غیر مقدار سے ابہام کو دور کرے،عموما مجرور ہوتی ہے۔

**سوال:** مجرور کیوں ہوتی ہے؟

**جواب:** (۱) جب مفرد غیر مقدار کی اضافت تمیز کی طرف کی جائے تو اس سے رفع ابہام کے ساتھ تخفیف بھی حاصل ہوتی ہے۔

(۲) تمیز کو واضع نے وضع کیا ہے ابہام کو دور کرنے کے لئے اور مقادیر میں ابہام قوی ہوتا ہے اس لئے وہ تمیز کا تقاضہ زیادہ کرتے ہیں اس لئے اس کی تمیز میں تمیز کا اصل اعراب نصب ضروری ہے اور غیر مقدار میں ابہام کم ہوتا ہے اس لئے تمیز کے تقاضہ کرنے میں مقادیر کے ہم مرتبہ نہیں ہوں گے جس بنا پر ان کی تمیز کا وہ درجہ نہ ہوگا جو مقادیر کی تمیز کا ہوتا ہے اس لئے مفرد غیر مقدار کی تمیز اضافت کی بنیاد پر اکثر مجرور ہوگی۔

| وَالْقِسْمُ الثَّانِيْ (١) عَنْ نِسْبَةٍ فِيْ جُمْلَةٍ أَوْ مَا ضَاهَاهَا<br>مِثْلُ طَابَ زَيْدٌ نَفْسًا وَزَيْدٌ طَيِّبٌ أَبًا وَأُبُوَّةً وَدَارًا وَعِلْمًا |
|---|

ترجمہ: اور دوسری قسم (۱) اس نسبت سے (ابہام کو دور کرنے کے لئے) آتی ہے جو یا تو جملہ یا شبہ جملے میں ہوتی ہے جیسے طاب زید نفسا (زید اچھا ہو گیا نفس کے اعتبار سے) اور زید طیب ابا / و أبوّة / و دارا / و علما (زید اچھا ہے باپ / باپ ہونے / گھر / اور علم کے اعتبار سے)

## مختصر تشریح

دوسری قسم کا بیان: وہ تمیز جو ذاتِ مقدرہ سے ابہام کو اٹھاتی ہے اس کی بھی دو صورتیں ہیں: (۱) تمیز جملہ میں نسبت کے ابہام کو دور کرے جیسے طاب زید نفسا۔ (۲) تمیز شبہ جملہ میں نسبت کے ابہام کو دور کرے جیسے زید طیب ابا / ابوۃ / دارا / علما (زید باپ کے اعتبار سے / باپ ہونے کے اعتبار سے / گھر کے اعتبار سے / علم کے اعتبار سے اچھا ہے)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد تمیز کی دوسری قسم ذاتِ مقدرہ سے ابہام کو دور کرے اس کے اقسام کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مصنفؒ نے عبارت میں ذاتِ مقدرہ کے بجائے عن نسبة کیوں کہا؟

**جواب:** ذات مقدرہ نسبت کے ضمن میں سمجھ میں آتی ہے اور جب نسبت میں ابہام ہوگا تو ذات مقدرہ میں بھی ابہام ہوگا جیسے طاب زیدٌ نفساً اصل میں طاب شئی منسوب الیٰ زیدِ نفساً میں شئی "ذاتِ مقدرہ ہے اس میں ابہام ہے اس لئے کہ شئی کا کوئی مصداق متعین نہیں ہے لہذا جب نسبت سے ابہام دفع ہوگا تو ذات مقدرہ سے بھی ابہام دور ہوگا کیونکہ ذاتِ مقدرہ نسبت کا ایک طرف ہے اور دونوں میں لازم، ملزوم کا تعلق ہے پس نسبت کے ابہام کے دفعیہ سے ذاتِ مقدرہ کا بھی ابہام دور ہو جائے گا جیسے کسی انسان کے ہاتھ میں درد ہو تو یہ کہنا صحیح ہے کہ اس کے جسم میں درد ہے اور جب ہاتھ کا درد دور ہوگا تو یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس کا ہاتھ صحت مند ہو گیا اور یہ کہنا بھی صحیح ہے کہ وہ شخص صحت مند ہو گیا۔

(۲) عن نسبة کہہ کر اشارہ کیا کہ ذات مذکورہ اور ذات مقدرہ کے درمیان تقابل ذات کے اعتبار سے نہیں ہے بلکہ نسبت اور عدم نسبت کے اعتبار سے ہے۔

**سوال:** ذات مقدرہ سے کیا مراد ہے؟ اور اس کی کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب:** ذات مقدرہ سے مراد نسبت ہے۔ اور اس کی دو قسمیں ہیں: (۱) جو نسبتِ جملہ یا شبہ جملہ میں پائی جاتی ہے اس سے ابہام کو دور کرے۔ نسبتِ جملہ کی مثال: طاب زیدٌ نفساً۔ نسبتِ شبہ جملہ کی مثال: زید طیب اباً، زید طیب ابوة، زید طیب داراً، زید طیب علماً۔

(۲) جو اضافت میں پائی جاتی ہے اس سے ابہام کو دور کرے۔

**سوال:** جملہ کے لئے ایک ہی مثال کو بیان کیا اور شبہ جملہ کے لئے چار مثالوں کو ذکر کیا اس کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** (۱) گو دونوں کے تمیز میں کوئی فرق نہیں؛ لیکن مصنفؒ نے ظاہر پر اعتماد

کرتے ہوئے تمثیلات میں جملہ کی بقیہ مثالوں کو اختصار کی بنا پر مقدر کیا ورنہ درحقیقت جملہ اور شبہ جملہ میں سے ہر ایک کی پانچ پانچ مثالیں ذکر کی گئی ہیں۔

**سوال:** ابوۃ اور دارا اور علماان میں جس طرح شبہ جملہ کی نسبت سے تمیز بننے کی صلاحیت ہے اسی طرح جملہ کی نسبت سے بھی تمیز بننے کی صلاحیت رکھتا ہے تو مصنفؒ نے ابوۃ، دارا اور علماً کو شبہ جملہ کے بعد کیوں ذکر کیا؟

**جواب:** مصنف کا قول ابوۃ، دارا اور علماً کا عطف ظاہری اعتبار سے اباً پر نظر آتا ہے؛ لیکن حقیقت کے اعتبار سے اس کا عطف نفساً اور اباً دونوں پر ہے گویا مصنف کا قول نفسا اور ابا ہر ایک کی طرف مائل ہے آخری مثال کے ساتھ خاص نہیں۔ لہذا مصنفؒ نے ہر ایک کی پانچ پانچ مثالیں بیان فرمائی ہیں۔

وہ ۵ مثالیں جو جملہ کی نسبت سے ابہام کو دور کرے۔

طاب زید نفسا (زید کی ذات اچھی ہے)۔ طاب زید اباً زید خود باپ اچھا ہے۔
طاب زید ابوۃ (زید باپ ہونے میں اچھا ہے)۔ طاب زید علما زید کا علم اچھا ہے۔ طاب زید داراً (زید کا گھر اچھا ہے)۔

وہ ۵ مثالیں جو شبہ جملہ کی نسبت سے ابہام کو دور کرے۔

زید طیب نفسا (زید کی ذات اچھی ہے) زید طیب ابا (زید خود باپ اچھا ہے)
زید طیب ابوۃ (زید باپ ہونے میں اچھا ہے) زید طیب علما (زید کا علم اچھا ہے)۔ زید طیب داراً (زید کا گھر اچھا ہے)۔

**فائدہ:** شبہ جملہ جس کی جملہ فعلیہ کے ساتھ مشابہت ہو جیسے اسم فاعل، اسم مفعول، صفت مشبہ، اسم تفضیل، مصدر۔ اسم فاعل جیسے الحوض ممتلی ماء۔ اسم مفعول جیسے الارض متفجرۃ عیونا صفت مشبہ جیسے زید حسن وجھا۔ اسم تفضیل جیسے زید افضل اباً مصدر جیسے اعجبنی طیبہ اباً۔

**سوال:** مثال سے ممثل لہ کی وضاحت ہوتی ہے اور وضاحت کے لئے ایک مثال

بھی کافی ہوتی ہے اور جب یہ بات ہے مصنفؒ نے متعدد مثالیں کیوں بیان کی؟

**جواب:** تعدد امثلہ ممثل لہ کے تعدد کی وجہ سے ہے۔

جن کی تفصیل یہ ہے کہ تمیز کی پانچ قسمیں ہیں۔اور ان کی وجہ حصر یہ ہے: تمیز منتصب عنہ پر بالذات محمول ہوگی یانہیں ہوگی، اگر تمیز بالذات محمول ہوتو غیر کا احتمال رکھے گی یانہیں۔اگر تمیز منتصب عنہ پر بالذات محمول نہ ہوتو اس کو منتصب عنہ کی صفت بنانا جائز ہوگا یا نہیں ہوگا، اگر جائز ہوتو وہ غیر کا احتمال رکھے گی یانہیں،کل پانچ قسمیں ہوئیں:

(۱) تمیز منتصب عنہ پر بالذات محمول ہو اور غیر کا احتمال نہ رکھے جیسے طاب زیدٌ نفساً۔اس لئے کہ نفس زید پر بالذات محمول ہے اور غیر کا احتمال نہیں رکھتا۔

(۲) تمیز منتصب عنہ پر بالذات محمول ہو اور غیر کا احتمال رکھے جیسے طاب زیدٌ اباً۔

(۳) تمیز منتصب عنہ پر بالذات محمول نہ ہو اور اس کو منتصب عنہ کی صفت بنانا صحیح ہو اور غیر کا احتمال رکھے جیسے طاب زیدٌ ابوۃً۔

(۴) تمیز منتصب عنہ پر بالذات محمول نہ ہو اور اس کو منتصب عنہ کی صفت بنانا صحیح ہو اور غیر کا احتمال نہ رکھے جیسے طاب زید علماً۔

(۵) تمیز منتصب عنہ پر بالذات محمول نہ ہو اور اس کو منتصب عنہ کی صفت بنانا بھی صحیح نہ ہو جیسے طاب زیدٌ داراً۔

**عین اور عرض کے اعتبار سے مثالوں کی وضاحت:** ان کو سمجھنے سے پہلے ایک تمہید سمجھ لیں۔عین: جو اپنے قیام میں کسی کا محتاج نہ ہو۔عرض: جو اپنے قیام میں کسی کا محتاج ہو۔پھر ہر ایک کی دو، دو قسمیں ہیں۔(۱) اضافی (۲) غیر اضافی۔

اضافی: وہ ہے جس کے سمجھنے میں غیر کی طرف نسبت کے لحاظ کی ضرورت ہو۔

غیر اضافی: وہ ہے جس کے سمجھنے میں غیر کی طرف نسبت کے لحاظ کی ضرورت نہ ہو۔

اس طرح یہ چار قسمیں ہوگئیں: (۱) عین اضافی (۲) عین غیر اضافی (۳) عرض اضافی (۴) عرض غیر اضافی۔

عین اضافی کی مثال اب ہے کہ یہ اپنے وجود میں کسی کا محتاج نہیں؛ لیکن کوئی شخص باپ تب بنتا ہے جب اس کی کوئی اولاد ہو۔

عین غیر اضافی کی مثال نفس ہے کہ یہ خود بخود قائم ہے اور اس کے مفہوم میں غیر کا لحاظ نہیں۔

عرض اضافی کی مثال ابوۃ ہے جس کے معنی باپ ہونا ہے، یہ وصف ہے جو کسی آدمی کے ساتھ قائم ہوتا ہے۔

عرض غیر اضافی کی مثال علم ہے یہ عرض ہے جو کسی کے ساتھ قائم ہوتا ہے لیکن اس کے مفہوم میں غیر کا لحاظ نہیں۔

اس کے بعد سمجھیں کہ نفس میں تینوں باتیں ہیں نفس، عین غیر اضافی ہے، اس کا مطلب غیر کا احتمال نہیں رکھتا اور منتصب عنہ کے ساتھ خاص ہے گویا نفس، عین بھی ہے، غیر اضافی بھی ہے اور منتصب عنہ کے ساتھ خاص بھی ہے۔

دار، عین غیر اضافی ہے، دار قائم بالذات ہے اپنے قیام میں کسی کا محتاج نہیں اور منتصب عنہ کے ساتھ متعلق ہے، گویا دار کا تعلق اس کے متعلق کے ساتھ ہے، خود اس کی ذات کے ساتھ نہیں؛ کیونکہ دار، زید پر محمول نہیں ہوتا اس لئے کہ زید کو دار نہیں صاحب دار کہہ سکتے ہیں۔

اب عین ہے، اضافی ہے کہ اس میں اس ممیِّز کا اور غیر کا بھی احتمال ہے اور اس میں منتصب عنہ اور اس کے متعلق دونوں احتمال ہیں طاب زید ابا زید اچھا ہے باپ ہونے کے اعتبار سے اس لئے کہ اپنے بیٹے کا باپ ہے اور ایک اچھا باپ ہے یا اچھا ہے باپ ہونے کے اعتبار سے کہ اس کا اپنا باپ اچھا ہے۔

ابوۃ عرض اضافی ہے، یہ محمول نہیں ہوتا اس لئے زید ابوۃ نہیں کہہ سکتے اور اضافی ہے کہ اس کا سمجھنا کسی اور پر موقوف ہے کیونکہ ابوۃ اولاد کے بغیر سمجھ میں نہیں آتی۔

علم بھی عرض ہے یہ عالم کے ساتھ قائم ہوتا ہے اور غیر اضافی ہے اور ابوۃ اور علم

یہ دونوں منتصب عنہ کے متعلق کے ساتھ خاص ہیں۔

**سوال:** صاحب کافیہؒ نے جب مثالیں بیان کی ایک پر اکتفا نہیں کیا بلکہ بہت ساری مثالیں بیان کی؟

**جواب:** تمیز کے اقسام کی طرف اشارہ کرنے کیلئے ایک سے زائد مثالیں بیان کی۔

**سوال:** صاحب کافیہؒ نے جملہ کی مثال میں نفسا کو ذکر کیا، شبہ جملہ کی مثال میں نفس کو ذکر نہیں کیا؟

**جواب:** نفس اکثر تمیزات میں سے نہیں ہے اس کا استعمال تمیزات میں کم ہوتا ہے جملہ میں بطور افہام کے ذکر کیا، شبہ جملہ میں اس کا ذکر نہیں کیا۔

**سوال:** شبہ جملہ کی بہت ساری مثالیں بیان کی اور جملہ کی ایک مثال کیوں؟

**جواب:** اس سے جملہ کی مثالیں سمجھ میں آجاتی ہیں۔

**سوال:** اس کے برعکس کردیتے؟

**جواب:** جملہ کا استعمال کم ہوتا ہے شبہ جملہ کے مقابلہ میں۔

| (۲) أَوْفِيْ إِضَافَةٍ مِثْلُ يَعْجِبُنِيْ طِيْبُهُ أَبًا وَأُبُوَّةً وَدَارًا وَعِلْمًا وَلِلّٰهِ دَرُّهُ فَارِسًا |
|---|

ترجمہ: (۲) یا اضافت میں ہوتی ہے جیسے یعجبنی طیبه ابا/ وابوة/ ودارا/ وعلما (مجھے تعجب میں ڈال دیتا ہے اس کا اچھا ہونا باپ/ باپ ہونے/ گھر/ اور علم کے اعتبار سے) وللہ درہ فارسا (اللہ ہی کے لئے اس کی بھلائی شہ سوار ہونے کے اعتبار سے)۔

## مختصر تشریح

تمیز اضافت میں موجود ابہام کو دور کرے جیسے یعجبنی طیبه ابا وابوه ودرا و علما (حیرت میں ڈال یا مجھے اس کے باپ کے اعتبار سے باب ہونے کے اعتبار سے گھر

کے اعتبار سے علم کے اعتبار سے عمدہ ہونے میں)۔طیبہ: مرکب اضافی ہے اباوغیرہ نے اس کی نسبت کے ابہام کو دور کیا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد ذات مقدرہ کی دوسری قسم کو بیان کرنا ہے۔اور وہ یہ ہے کہ تمیز اس نسبت سے ابہام کو دور کرے جو اضافت میں پائی جاتی ہے جیسے یعجبنی طیبه اباوابوۃ ودارا وعلما وللہ درہ فارسا۔

**سوال:** مصنفؒ نے اضافت میں نفساً کو کیوں ذکر نہیں کیا؟

**جواب:** نفس کا اضافت کی نسبت سے تمیز واقع ہونا مشہور ہے، اس میں کوئی خفا نہیں ہے اس لئے ذکر نہیں کیا اور باقی کو ذکر کر دیا۔

یعجبنی طیبه نفسا، یعجبنی طیبه اباو یعجبنی طیبه ابوۃ و یعجبنی طیبه دارا و یعجبنی طیبه علما۔ان مثالوں میں بھی مذکورہ پانچوں قسمیں محقق ہوتی ہے۔

وللہ درہ فارسا

**سوال:** وللہ درہ فارسا سے مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** اس میں دو احتمال ہیں۔(۱) مصنفؒ کا مقصد جمہور کی تردید ہے اس لئے کہ تمیز کے لئے اسم جامد کا ہونا ضروری ہے اسم مشتق تمیز نہیں بن سکتا، یہ مثال دے کر بتلا دیا کہ جس طریقے سے تمیز اسم جامد ہوتی ہے اسی طرح اسم مشتق بھی ہوتی ہے۔اس لئے کہ مقصود بالذات ابہام کو دور کرنا ہے خواہ اسم جامد سے ہو یا اسم مشتق سے لہذا جہاں بھی کوئی چیز ابہام کو دور کرے وہ تمیز بنے گی۔

**فائدہ:** مصنفؒ کے نزدیک حال اور تمیز دونوں میں حکم ایک ہے اور جمہور حال میں اسم مشتق ہونا ضروری ہے اور تمیز میں اسم جامد ہونا ضروری ہے۔

(۲) مصنفؒ کا مقصد صاحب مفصل کی تردید ہے اس لئے کہ صاحب مفصل نے اس کو ذات مذکورہ کی مثال بنایا ہے نہ کہ ذات مقدرہ کی۔

مصنفؒ نے ذات مقدرہ کے ضمن میں اس مثال کو بیان کر کے اشارہ کیا کہ یہ ذات مقدرہ کی مثال ہے نہ کہ ذات مذکورہ کی۔

**سوال:** صاحب مفصل نے اس کو ذات مذکورہ کی مثال کیوں بنایا؟

**جواب:** صاحب مفصل نے اس کو ذات مذکورہ کی مثال اس لئے بنایا کہ تمیز کی دوسری قسم وہ ہے جو نسبت سے ابہام کو دور کرے اور اس جگہ درہ میں نسبت نہیں ہے بلکہ مفرد ہے اور مفرد اس لئے ہے کہ ضمیر مبہم ہے اور ضمیر مبہم وہ ہوتی ہے جس کا مرجع نہ ہو گویا فارسا مفرد مقدار سے تمیز ہے۔

مصنفؒ کے نزدیک درہ میں ضمیر مبہم نہیں بلکہ غیر مبہم ہے اس لئے کہ اس کا مرجع معلوم ہے اس لئے ابہام در کی ضمیر کیطرف نسبت میں ہے اور فارسا اس کی تمیز ہے اس لئے یہ قسم ثانی ذات مقدرہ کی مثال ہوگی۔

در: اس کے معنیٰ دودھ کے ہے اور اہل عرب کسی کے بارے میں خیر کی کوئی خبر دیتے تو کہتے کہ اس کے پاس دودھ بڑا اچھا ہے۔

(۱) فارسا: فَراسة بفتح الفاء بمعنی گھوڑے کی سواری میں ماہر ہونا۔ اللہ کے لئے اس کی خوبی ہے گھوڑے پر سوار ہونے کے اعتبار سے (۲) فارسا کو فِراسة بکسر الفاء بمعنی تاڑنا۔ اللہ کے لئے اس کی خوبی ہے سمجھنے کے اعتبار سے، تاڑنے کے اعتبار سے۔

> ثُمَّ اِنْ كَانَ اِسْمًا يَصِحُّ جَعْلُهُ لِمَا اُنْتُصِبَ عَنْهُ
> جَازَ اَنْ يَّكُوْنَ لَهُ وَلِمُتَعَلِّقِهِ وَاِلَّا فَهُوَ لِمُتَعَلِّقِهِ

ترجمہ: پھر اگر تمیز ایسا اسم ذات ہو جس کو منتصب عنہ کے لئے قرار دینا صحیح ہو، تو جائز ہے کہ وہ منتصب عنہ کے لئے اور اس کے متعلق کے لئے ہو۔ ورنہ تو منتصب عنہ کے لئے ہوگی۔

## مختصر تشریح

(۲) تمیز کا تعلق ممیز سے بھی کیا جا سکتا ہو اور اس کے کسی متعلق سے بھی جیسے طاب زید ابا کے دو مطلب ہو سکتے ہیں (الف) زید خود باپ ہو یعنی وہ باپ ہونے کے اعتبار سے اچھا ہے یعنی وہ اچھا باپ ہے (ب) زید کا باپ مراد ہو یعنی زید باپ ہونے کے اعتبار سے اچھا ہے یعنی اس کا باپ اچھا آدمی ہے، اس صورت میں تمیز کا تعلق زید سے نہیں ہوگا، بلکہ اس کے باپ سے ہوگا، غرض ایسی صورت میں أباً کو دونوں کی تمیز قرار دیا جا سکتا ہے۔

اور اگر تمیز، ممیز کے متعلق ہی کی ہو سکتی ہو۔ جیسے **طاب زید ابوة یا طاب زید اعلما یا طاب زید دارا**۔ تو یہ تمیزیں زید کی نہیں ہوں گی اس کے متعلق کی ہوگی۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد منتصب عنہ کی دو صورتوں کو بیان کرنا ہے: (۱) تمیز اسم ذات ہو اور وہ بھی ایسا ہو کہ اس کا حمل کرنا منتصب عنہ (مميَّز) پر صحیح ہو تو وہ تمیز کبھی منتصب عنہ (مميَّز) کے لئے ہوگی اور کبھی منتصب عنہ (مميَّز) کے متعلق کے لئے ہوگی۔ جیسے طاب زید ابا (زید اچھا ہے باپ ہونے کے اعتبار سے)۔ اس مثال میں ابًا اسمِ ذات ہے اور اس کا حمل زید پر صحیح ہے (کیونکہ زیدٌ ابٌ کہنا درست ہے) اس لئے اس کا تعلق براہِ راست زید کے ساتھ بھی کر سکتے ہیں اور زیدٌ کے متعلق کے ساتھ بھی کرنا درست ہوگا۔

(۲) تمیز اسم ذات ہو اور وہ بھی ایسا ہو کہ اس کا حمل کرنا منتصب عنہ (مميَّز) پر صحیح نہ ہو تو تمیز فقط منتصب عنہ (مميَّز) کے متعلق کے لئے ہوگی جیسے طاب زیدٌ دارًا میں دارًا تمیز اسم ذات ہے اس کا حمل منتصب عنہ (مميَّز) پر صحیح نہیں ہے (کیونکہ زید دارٌ کہنا صحیح نہیں) اس لئے دارًا تمیز کا تعلق زید کے متعلق کے ساتھ ہوگا اور مطلب یہ ہوگا کہ زید اچھا نہیں ہے بلکہ اس کا گھر اچھا ہے۔

من انتصب عنه سے اسم تام اور ممیز مراد ہے۔

**سوال:** اگر تمیز ابأ کا تعلق براہِ راست زید کے ساتھ کریں تو مطلب کیا ہوگا؟

**جواب:** اس کا تعلق براہِ راست زید کے ساتھ کریں تو مطلب ہوگا طاب زیدٌ اباً زید اچھا ہے۔ (کس اعتبار سے) باپ ہونے کے اعتبار سے اس لئے کہ اپنے بیٹے کا باپ ہے اور ایک اچھا باپ ہے۔

**سوال:** اگر تمیز ابأ کا تعلق زیدٌ کے متعلق کے ساتھ کریں تو مطلب کیا ہوگا؟

**جواب:** اگر تمیز ابأ کا تعلق زیدٌ کے متعلق کے ساتھ کریں تو مطلب ہوگا طاب زید ابأ کا اچھا ہے باپ ہونے کے اعتبار سے کہ اس کا اپنا باپ اچھا ہے۔

**فَيُطَابِقُ فِيهِمَا مَاقُصِدَ اِلَّا اِذَا كَانَ جِنْسًا**

ترجمہ: پس دونوں صورتوں میں تمیز اس کے مطابق لائی جائے گی جس کا ارادہ کیا گیا ہو۔ مگر اس وقت جبکہ تمیز اسم جنس ہو۔

## مختصر تشریح

(منتصب عنہ) کی دونوں صورتوں میں تمیز متکلم کے مقصود کے مطابق لانا ضروری ہے۔ مفرد میں: طاب زید ابا۔ تثنیہ میں طاب الزیدان ابوین۔ جمع میں طاب الزیدون آباء۔ اگر اسم جنس ہو تو اس کو مفرد لائیں گے جیسے طاب زید/الزیدان/الزیدون علما۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ مذکورہ بالا (منتصب عنہ) کی دونوں صورتوں میں تمیز متکلم کے مقصود کے مطابق لانا ضروری ہے۔ مفرد میں: طاب زید ابا۔ تثنیہ میں طاب الزیدان ابوین۔ جمع میں طاب الزیدون آباء۔ اور اگر اسم جنس ہو تو اس کو

مفرد لائیں گے جیسے طاب زید/الزیدان/الزیدون علما۔

**سوال:** تمیز متکلم کے مقصود کے مطابق لانا کیوں ضروری ہے؟

**جواب:** منتصب عنہ میں تعدد ہے تو تمیز میں بھی ایسا لفظ آئے گا جو تعدد پر دلالت کرے۔

**سوال:** تمیز اگر اسم جنس ہو تو اس کو مفرد لانا کیوں ضروری ہے؟

**جواب:** منتصب عنہ میں گو تعدد ہے لیکن اسم جنس بذاتِ خود تعدد پر دلالت کرتا ہے اس لئے تمیز کو مفرد لانا ضروری ہے۔

| اِلَّآ اَنْ يُّقْصَدَ الْاَنْوَاعُ |
|---|

ترجمہ: الا یہ کہ انواع کا ارادہ کیا جائے۔

## مختصر تشریح

اگر تمیز سے انواع کا ارادہ کیا جائے تو پھر تثنیہ جمع لائیں گے جیسے طاب الزیدان علمین/والزیدون علوما۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ مذکورہ بالا دونوں صورتوں میں اگر تمیز اسم جنس ہے لیکن متکلم نے متعدد انواع کا ارادہ کیا ہے تو اب حسب مقصود تمیز لانا ضروری ہوگا۔ جیسے علم کی مختلف انواع مراد ہو تو طاب زید علما۔ طاب الزیدان علمین۔ طاب الزیدون علوما۔ کہا جائے گا۔

**فائدہ:** حاصل کلام تمیز کے جنس ہونے اور نہ ہونے کے اعتبار سے تین قسمیں ہیں:

(۱) اگر تمیز جنس نہ ہو تو تمیز کو منتصب عنہ (ممیز، اسم تام) کے مطابق لایا جائے گا (۲) اگر تمیز

جنس کے قبیل سے ہوتو تمیز کو ہر حال میں مفرد لائیں گے (۳) اگر تمیز جنس کے قبیل سے ہو لیکن اس سے متکلم نے انواع کا قصد کیا تو تمیز کے مطابق لائیں گے۔

وَإِنْ كَانَتْ صِفَةً كَانَتْ لَهُ

ترجمہ: اور اگر تمیز اسم صفت ہو تو وہ منتصب عنہ کے لئے ہوگی۔

## مختصر تشریح

اگر تمیز اسم صفت ہو اور اس کا تعلق ممیز ہی سے ہوسکتا ہو تو وہ اسی کی تمیز ہوگی جیسے طاب زید والداً۔ یہاں ایک احتمال متعین ہے اور وہ زید کے باپ ہونے کا ہے، اس کے باپ کا یہاں احتمال نہیں، یہ احتمال صرف أبا میں تھا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر تمیز اسم ذات کے قبیل سے نہ ہو بلکہ اسم صفت کے قبیل سے ہو تو اس کا تعلق مُنتصب عنہ کے ساتھ براہ راست ہوگا اس کے متعلق کے لئے نہ ہوگا؛ خواہ اسم صفت حقیقۃً مشتق ہو جیسے و للہ درہ فارسا یا تاویلاً ہو جیسے لقی زیدر جلاای الکامل فی الرجال

**سوال:** تمیز اسم صفت کے قبیل سے ہو تو اس کا تعلق منتصب عنہ کے ساتھ ہوگا متعلق کے ساتھ کیوں نہیں ہوگا؟

**جواب:** تمیز اسم صفت کے قبیل سے ہو تو وہ صفت موصوف کا تقاضہ کرے گی اور صفت کا تعلق موصوف کے ساتھ بہت گہرا ہوتا ہے اس لئے تمیز اسم صفت کے قبیل سے ہو تو اس کا تعلق منتصب عنہ کے ساتھ ہوگا۔

## وَطَبَقَهُ

ترجمہ: اور اس کے مطابق ہوگی۔

## مختصر تشریح

اگر تمیز اسم صفت کے قبیل سے ہو اور اس کا تعلق ممیز ہی سے ہوسکتا ہو تو وہ اسی کی تمیز ہوگی اور مفرد، تثنیہ، جمع اور تذکیر و تانیث میں تمیز ممیز کے مطابق آئے گی جیسے طاب زید فارساً۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ تمیز اسم صفت کے قبیل سے ہو تو وہ صفت موصوف کے مطابق مفرد تثنیہ، جمع اور تذکیر و تانیث میں ممیَّز کے مطابق آئے گی۔ اس لئے کہ صفت اور موصوف میں مضبوط تعلق ہوتا ہے اس کے پیش نظر تمیز مُمیَّز کے مطابق آئے گی۔

## وَاحْتَمَلَتِ الْحَالَ۔

ترجمہ: اور حال کا بھی احتمال رکھے گی۔

## مختصر تشریح

البتہ حال ہونے کا احتمال باقی رہے گا جیسے طاب زید فارسا حال بھی ہوسکتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ جب تمیز صفت کے قبیل سے ہو تو تمیز کے ساتھ حال کا بھی احتمال ہوتا ہے۔

**سوال:** جب تمیز صفت کے قبیل سے ہوتو تمیز کے ساتھ حال کا احتمال کیوں ہوتا ہے؟

**جواب:** جب تمیز صفت کے قبیل سے ہو تو تمیز کے ساتھ حال کا احتمال ہوتا ہے اس لئے کہ حال بھی منصوب ہوتا ہے اور مشتق کے قبیل سے ہوتا ہے۔

حاصلِ کلام صفت تمیز ہو تو تمیز و حال دونوں بنانا درست ہے۔ باعتبار تمیز کے جیسے طاب زید فارسا: گھوڑے سوار کے اعتبار سے۔ باعتبار حال کے، گھوڑے پر سوار ہونے کی حالت میں۔

## قاعدہ

وَلَا يَتَقَدَّمُ التَّمْيِيْزُ عَلٰى عَامِلِهٖ،

ترجمہ: اور تمیز اپنے عامل پر مقدم نہیں ہوتی۔

## مختصر تشریح

تمیز اپنے عامل سے پہلے نہیں آ سکتی، کیونکہ اس کا عامل اگر اسم تام ہو تو وہ ضعیف عامل ہے، اگر اس کا معمول مقدم ہوگا تو وہ اس میں عمل نہ کر سکے گا، اسی طرح اگر اس کا عامل فعل ہو تو بھی زیادہ صحیح مذہب یہ ہے کہ تمیز مقدم نہیں ہوسکتی، کیونکہ وہ درحقیقت فاعل ہے اور فاعل فعل پر مقدم نہیں ہوسکتا، البتہ مازنی اور مبرد اس دوسری صورت میں تمیز کی تقدیم کو جائز کہتے ہیں، وہ کہتے ہیں کہ تمیز اگرچہ فاعل ہے مگر منصوب ہونے کی وجہ سے اس کی فاعلیت باقی نہیں رہی اور فعل عامل قوی ہے اس لئے تمیز پہلے آ سکتی ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ تمیز اپنے عامل پر مقدم نہ ہوگی۔

**سوال:** تمیز کو اس کے عامل پر مقدم کیوں نہیں کر سکتے؟

**جواب:** تمیز کو عامل پر اس لئے مقدم نہیں کر سکتے کہ عامل ضعیف ہے، ترتیب میں تو عمل کرے گا خلافِ ترتیب عمل نہیں کرے گا۔

| وَالْاَصَحُّ اَنْ لَّا یَتَقَدَّمَ عَلَی الْفِعْلِ، خِلَافًا لِلْمَازِنِیْ وَالْمُبَرَّدِ |
|---|

ترجمہ: اور اصح مذہب یہ ہے کہ تمیز فعل پر مقدم نہیں ہوتی برخلاف امام مازنی اور امام مبرد کے۔

## مختصر تشریح

تمیز اپنے عامل پر مقدم نہیں ہوتی اور زیادہ صحیح یہ ہے کہ تمیز فعل پر بھی مقدم نہیں ہوتی، برخلاف مازنی اور مبرد کے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر تمیز کا عامل فعل ہو تو تمیز کو مقدم کرنے میں اختلاف ہے۔ اور اس کی تفصیل یہ ہے: جمہور کے نزدیک تمیز کا عامل فعل ہو تب بھی تقدیم جائز نہیں ہے۔

امام مبرد اور امام مازنی کے نزدیک تمیز کا عامل فعل ہو تو تقدیم جائز ہے۔

دلیل: (۱) تمیز کا عامل فعل ہو تو فعل عامل قوی ہے، قوی ہونے کی وجہ سے ترتیب اور خلاف ترتیب دونوں صورتوں میں عمل کرے گا۔

**جواب:** جب تمیز کا عامل فعل کے علاوہ ہو تو عامل ضعیف ہونے کی وجہ سے تمیز کی تقدیم جائز نہیں تو طرداللباب مطلقاً عدمِ جواز کا قول اختیار کیا جائے گا۔

دلیل (۲): شاعر کا شعر ہے؛ کیونکہ اہل عرب کے اشعار بطور دلیل پیش کئے جاتے ہیں، وہ اہل لسان ہیں، ان کی بات دلیل اور سند ہے۔

شعر: اتهجر سلمیٰ بالفراق حبيبها وما كاد نفسا بالفراق تطيب

کیا سلمٰی چھوڑ دے گی اپنے محبوب (عاشق) کو جدا کر کے حالانکہ خود سلمٰی بھی فراق پر راضی نہیں ہے۔

محل استشہاد مصرعۂ ثانی ہے جس کی تفصیل یہ ہے کہ ما کاد میں ضمیر شان ہے جس کا کوئی مرجع نہیں، نفسا تمیز ہے اور تطیب کی ضمیر سلمیٰ کی طرف لوٹ رہی ہے ممیز ہے اور نفسا تمیز ہے جس کا عامل تطیب فعل ہے گویا تمیز نفسا اپنے عامل تطیب فعل سے مقدم ہے یہ اس بات کی دلیل ہے کہ تمیز کا عامل فعل ہو تو تقدیم جائز ہے۔

**جواب:** حبیب سے نفس مراد لیا جائے اور شعر میں تطیب کی ضمیر حبیب کی طرف لوٹائی جائے نہ کہ سلمیٰ کی طرف اور ما کاد میں ضمیر شان نہ مانی جائے بلکہ اس کو لفظ حبیب کی طرف مذکر کے اعتبار سے لوٹائی جائے اب نفسا تمیز کاد سے ہوگی اور تطیب سے نہیں ہوگی لہذا اس شعر سے امام مبرد اور مازنی کا استدلال صحیح نہیں ہے۔

نوٹ: بظاہر امام مبرد اور مازنی کا قول قوی ہے اس لئے کہ جمہور کی طرف سے دئے گئے جوابات مبنی بر تکلف ہیں۔

## مستثنیٰ کا بیان

اَلْمُسْتَثْنىٰ مُتَّصِلٌ وَمُنْقَطِعٌ فَالْمُتَّصِلُ هُوَ الْمُخْرَجُ عَنْ مُتَعَدِّدٍ لَفْظًا اَوْ تَقْدِيرًا ,بِاِلَّا وَاَخَوَاتِهَا وَالْمُنْقَطِعُ الْمَذْكُورُ بَعْدَهَا غَيْرُ مُخْرَجٍ

ترجمہ: مستثنیٰ: مستثنیٰ متصل ہوتا ہے اور منقطع ہوتا ہے، پس مستثنیٰ متصل: وہ مستثنیٰ ہے جس کو متعدد لفظی یا تقدیری سے الا اور اس کے نظائر کے ذریعہ نکالا گیا ہو، اور مستثنیٰ منقطع: وہ مستثنیٰ ہے جو الا اور اس کے نظائر کے بعد مذکور ہو، درآنحالیکہ اس کو (متعدد سے) نہ نکالا گیا ہو۔

## مختصر تشریح

**استثناء:** (مصدر) نکالنا۔ **مستثنی** (اسم مفعول) نکالا ہوا۔ مستثنی وہ اسم ہے جس کو حرف استثناء کے ذریعہ ماقبل کے حکم سے نکالا گیا ہو جیسے **جاء القوم الا زیدا** پورا قبیلہ آیا مگر زید نہیں آیا، حروف استثناء نو (۹) ہیں **الا، غیر، سِوی، سَواء، حاشا، خَلا، عدا، ماخلا، ماعدا**۔ مستثنی منہ: وہ اسم ہے جو حرف استثناء سے پہلے واقع ہو، اور اس میں سے مستثنی کو نکالا گیا ہو۔ مذکورہ مثال میں **قوم** مستثنیٰ منہ ہے۔

مستثنی کے ماقبل میں داخل ہونے نہ ہونے کے اعتبار سے دو قسمیں ہیں: مستثنی متصل اور مستثنی منفصل (منقطع)۔

(۱) مستثنی متصل: وہ ہے جو الا اور اس کے بہنوں کے ذریعہ متعدد چیزوں سے نکالا گیا ہو، خواہ وہ متعدد چیزیں (مستثنی منہ) **لفظا** متعدد ہو یا **تقدیراً** جیسے **جاءنی القوم الا زیدا**۔ **القوم** لفظوں میں موجود ہے اور وہ متعدد افراد کا مجموعہ ہے اس میں سے زید کو نکالا گیا ہے۔ **ماجاءنی الا زیداً** اس میں بھی زید کو قوم سے نکالا گیا ہے مگر وہ لفظوں میں مذکور نہیں۔

(۲) مستثنیٰ منقطع: وہ ہے جو الا اور اس کے بہنوں کے مذکور ہو اور متعدد سے نہ نکالا گیا ہو اس لئے کہ وہ مستثنی منہ میں داخل ہی نہیں ہوتا جیسے **جاءنی القوم الا حماراً**۔

### مستثنی کا اعراب:

**پہلا اعراب:** مستثنی پانچ صورتوں میں وجوباً منصوب ہوتا ہے۔

(۱) جب مستثنی کلام موجب میں الا غیر صفتی کے بعد آئے، کلام موجب وہ کلام ہے جس میں نفی، نہی اور استفہام نہ ہو، اور الا غیر صفتی وہ الا ہے جو غیر اور سوی کے معنی میں نہ ہو، بلکہ الا استثنائی ہو تو اس کے بعد جو مستثنی آئے گا وہ منصوب ہوگا جیسے **جاءنی القوم الا زیدا** میرے پاس زید کے علاوہ ساری قوم آئی۔

(۲) جب مستثنی مستثنی منہ پر مقدم ہو خواہ کلام موجب ہو یا غیر موجب جیسے **جاءنی**

الا زیدا القوم اور ماجاءنی الا زیدا احدٌ۔

(۳) جب مستثنیٰ منقطع الا کے بعد واقع ہو جیسے ما فی الدار احد الا حماراً (یہ اکثر نحویوں کا مذہب ہے)۔

(۴) جب مستثنیٰ خلا یا عدا کے بعد آئے جیسے جاءنی القوم خلا/عدا زیدا (یہ بھی اکثر نحویوں کا قول ہے)۔

(۵) جب مستثنیٰ ما خلا، ما عدا، لیس اور لا یکون کے بعد آئے جیسے جاءنی القوم ما خلا/ ما عدا زیداً اور جاءنی القوم لیس زیداً اور سیجیئ أھلک لا یکون زیداً آپ کی فیملی زید کے علاوہ عنقریب آئے گی۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** منصوبات میں سے مستثنیٰ اور اس کے اقسام کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مستثنیٰ کے لغوی معنیٰ کیا ہے؟

**جواب:** مستثنیٰ استثنا سے اسم مفعول کا صیغہ ہے جس کے لغوی معنیٰ الگ کیا ہوا، علیحدہ کیا ہوا۔

**سوال:** دستور ہے کہ شئی کی تقسیم سے پہلے تعریف کی جاتی ہے چنانچہ مصنف نے کلمہ کی تقسیم سے پہلے کلمہ کی تعریف کی؛ لیکن یہاں پر دستور کے برخلاف مستثنیٰ کی تعریف کئے بغیر ہی اس کی تقسیم کردی ایسا کیوں؟

**جواب:** اصل تقسیم کے لئے مقسم کا معلوم ہونا ضروری ہے اور اس جگہ المستثنیٰ میں الف لام عہد خارجی کا ہے جس کی مراد اس جگہ نحویوں کی اصطلاح میں جس کو مستثنیٰ کہا جاتا ہے اس کی دو قسمیں ہیں: (۱) متصل (۲) منقطع اور تقسیم کے لئے مقسم کا اتنا علم کافی ہے۔

**سوال:** مصنفؒ نے اصطلاحی تعریف کیوں بیان نہیں کی؟

**جواب:** (۱) مصنفؒ نے اصطلاحی تعریف اس لئے بیان نہیں کی کہ کسی شئی کی اصطلاحی تعریف اس بات پر موقوف ہے کہ اس کے اقسام سے کوئی مفہوم مشترک نکلے اور اس جگہ مستثنیٰ کے اقسام سے کوئی مفہوم مشترک نہیں نکلتا اس لئے مستثنیٰ کی اصطلاحی تعریف بیان نہیں کی۔

(۲) مصنفؒ نے اصطلاحی تعریف اختصار کے پیش نظر بیان نہیں کی اس لئے کہ اس کے اقسام کی تعریف سے مطلق مستثنیٰ کی تعریف سمجھ میں آجاتی ہے اور وہ یہ ہے کہ مستثنیٰ وہ اسم ہے جو اِلاَّ یا اس کے نظائر کے بعد مذکور ہو اور اثبات و نفی میں اپنے ماقبل کا مخالف ہو۔

**سوال:** مطلق مستثنیٰ کی تعریف اس کے اقسام سے معلوم ہوتی ہے؛ لیکن اس کے دونوں قسموں کی تعریف بیان کیوں کی؟

**جواب:** دونوں قسموں کی تعریف اس لئے بیان کی کہ دونوں قسموں کے احکام جدا جدا ہیں جو احکام دونوں قسموں کی معرفت کے بغیر معلوم نہیں ہو سکتے۔

**سوال:** حروف استثناء کتنے ہیں؟

**جواب:** حروف استثناء نو ہیں الا، غیر، سوی، سواء، حاشا، خلا، عدا، ماخلا، ماعدا۔

**سوال:** مستثنیٰ کی کتنی قسمیں ہیں؟ اور ان میں اصل کونسی ہے؟

**جواب:** مستثنیٰ کی دو قسمیں ہیں: (۱) متصل (۲) منقطع۔ اور ان میں اصل متصل ہے۔ اس لئے کہ مستثنیٰ کا مفہوم متصل میں پایا جاتا ہے نہ کہ منقطع میں۔

**سوال:** جب منقطع میں مستثنیٰ کا مفہوم نہیں پایا جاتا تو نحوی اسے مستثنیٰ کیوں کہتے ہیں؟

**جواب:** لغت والے اس کو مستثنیٰ اس لئے کہتے ہیں کہ مستثنیٰ منقطع میں نحو کے قاعدے جاری ہوتے ہیں۔ اور مستثنیٰ منقطع کا دوسرا نام مستثنیٰ منفصل ہے۔

**سوال:** مستثنیٰ متصل کسے کہتے ہیں؟

**جواب:** مستثنیٰ متصل: وہ اسم ہے جو الا اور اس کے اخوات کے ذریعہ متعدد چیزوں سے نکالا گیا ہو خواہ وہ متعدد چیزیں (مستثنیٰ منہ) لفظا متعدد ہو یا تقدیرا جیسے جاءنی

القوم الا زیدا۔ القوم لفظوں میں موجود ہے اور وہ متعدد افرد کا مجموعہ ہے اس میں سے زید کو نکال دیا گیا ہے اور ماجاءنی الا زید۔ اس میں بھی زید کو قوم سے نکال دیا گیا ہے مگر وہ لفظوں میں مذکور نہیں۔

مستثنٰی منقطع: وہ اسم ہے جس کو الا یا اس کے اخوات کے بعد ذکر کیا گیا ہو اور متعدد سے نہ نکالا گیا ہو اس لئے کہ وہ مستثنٰی منہ میں داخل ہی نہیں ہوتا جیسے جاءنی القوم الا حمارا۔

بعض کے نزدیک مستثنٰی متصل کی تعریف: مستثنٰی، مستثنٰی منہ کی جنس سے ہو اور مستثنٰی منقطع وہ ہے کہ مستثنٰی مستثنٰی منہ کی جنس سے نہ ہو۔ ثمرۂ اختلاف: فسجدالملائکۃ کلھم اجمعون الا ابلیس میں ظاہر ہوگا۔

محققین کے نزدیک یہ مستثنٰی متصل ہوگا؛ کیونکہ ابلیس کو متعدد ملائکہ سے نکال دیا گیا ہے اگرچہ وہ ملائکہ کی جنس سے نہیں ہے اور بعض کے نزدیک مستثنٰی منقطع ہے کیونکہ ابلیس، ملائکہ کی جنس سے نہیں ہے۔

**فائدہ:** بالا و اخواتھا کی قید سے استثنٰی اور مستثنٰی جیسے الفاظ کو خارج کر دیا جیسے جاءنی القوم مستثنیً عنھم زید یا استثنی عنھم زید، ان دونوں مثالوں میں الا نہیں ہے تو مستثنٰی متصل نہیں ہوگا۔

**سوال:** مصنفؒ نے مستثنٰی متصل کی تعریف میں متعدد کی قید لگائی حالانکہ کسی چیز کو نکالا جانا تعدد سے ہوتا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصود تعریف کو تفصیلاً بیان کرنا ہے اس لئے متعدد کی قید کو ذکر کیا۔

**سوال:** مستثنٰی متصل کی تعریف میں بالا لکھنے کا کیا فائدہ ہے؟

**جواب:** مستثنٰی متصل کی تعریف میں بالا لکھنے کا فائدہ یہ ہے کہ اگر اس کو ذکر نہ کرتے تو مستثنٰی متصل کی تعریف اس اسم پر صادق آجاتی جو لا نافیہ یا لکن استدارکیہ کے بعد مذکور ہو جیسے جاءنی القوم لا زیدا ور ماجاءنی القوم لکن زید جاء۔

# مستثنیٰ کے اعراب

(۱)وَهُوَ مَنْصُوبٌ (الف)إِذَا كَانَ بَعْدَ إِلَّا

غَيْرِ الصِّفَةِ فِي كَلَامٍ مُوْجَبٍ

ترجمہ: اور وہ (مستثنیٰ) منصوب ہوتا ہے اس وقت جبکہ وہ کلام موجب میں اس الا کے بعد واقع ہو جو صفت کے لئے نہ ہو۔

## مختصر تشریح

مستثنیٰ کا پہلا اعراب: مستثنیٰ پانچ صورتوں میں وجوباً منصوب ہوتا ہے۔

پہلی صورت: جب مستثنیٰ کلام موجب میں الا غیر صفتی کے بعد آئے، کلام موجب وہ کلام ہے جس میں نفی، نہی اور استفہام نہ ہو، اور الا غیر صفتی وہ الا ہے جو غیر اور سوی کے معنی میں نہ ہو، بلکہ الا استثنائی ہو تو اس کے بعد جو مستثنیٰ آئے گا وہ منصوب ہوگا جیسے جاءنی القوم الا زیدا میرے پاس زید کے علاوہ ساری قوم آئی۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مستثنیٰ کے اعراب کی چار قسموں میں سے پہلی قسم (نصب متعین) کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مستثنیٰ کے اعراب کی چار قسمیں کونسی ہیں؟

**جواب:** مستثنیٰ کے اعراب کی چار قسمیں حسب ذیل ہیں۔

(۱) نصب متعین (۲) بدل مختار (۳) مستثنیٰ کو عامل کے اعتبار سے اعراب دینا (۴) مستثنیٰ کو مجرور پڑھنا۔

**سوال:** نصب کاتعین کتنے مواقع میں ہیں؟

**جواب:** نصب کاتعین پانچ مواقع میں ہیں۔

**سوال:** ان پانچ مواقع میں نصب متعین کیوں؟

**جواب:** مستثنیٰ میں نصب کے علاوہ دو احتمال ہوتے ہیں: (۱) بدل کا احتمال (۲) صفت کا احتمال ان پانچ جگہوں میں نہ بدل کا احتمال ہے نہ صفت کا احتمال، جب دونوں احتمال نہیں تو نصب متعین ہوگیا۔

**سوال:** مستثنیٰ کونصب دینے والاکون ہے؟

**جواب:** مستثنیٰ جب مستثنیٰ ہونے کی وجہ سے منصوب ہوتو بصریین کے نزدیک اس کونصب دینے والا الا کے توسط سے فعل مقدم ہے یاالا کے توسط سے معنی فعل، عامل ہے جیسے جاءنی القوم الازیدمیں بتوسط الا، جاءفعل، عامل زیدکاناصب ہے۔

القوم اخوتک الازیدا میں اخوۃ سے مواخاۃ کے معنی مفہوم ہوتے ہیں کیونکہ القوم اخوتک الازیدا کے معنی القوم یواخیک الازیدا کے ہے۔

بعض کے نزدیک الا استثنیٰ فعل کے قائم مقام ہوکرناصب ہے جس طرح کہ حرف ندا ادعوا کے قائم مقام ہوکرناصب ہے اوربعض کا یہ بھی قول ہے کہ مستثنیٰ منہ اپنے مستثنیٰ کو نصب کرتا ہے۔

**سوال:** وہ پانچ مواقع کونسے ہیں جن میں نصب متعین ہے؟

**جواب:** وہ پانچ مواقع حسب ذیل ہیں۔

(۱) مستثنیٰ الاغیرصفتی کے بعدواقع ہواوروہ کلام موجب میں واقع ہوجیسے جاءنی القوم الازیداً۔

**سوال:** الاغیرصفتی کاکیامطلب؟

**جواب:** الاغیرصفتی وہ الا ہے جوغیراورسوا کے معنیٰ میں نہ ہوبلکہ الا استثنائی ہو۔

**سوال:** کلام موجب کاکیامطلب؟

**جواب:** کلام موجب وہ کلام ہے جس میں نفی، نہی، اور استفہام نہ ہو۔

**سوال:** الا غیر صفتی کی قید کیوں لگائی؟

**جواب:** الا غیر صفتی کی قید اس لئے لگائی کہ الا اگر صفتی ہے تو مستثنٰی کا اعراب نصب متعین نہیں ہوگا بلکہ مستثنٰی منہ کے اعراب کے تابع ہوگا۔

**سوال:** کلام موجب کی قید کیوں؟

**جواب:** کلام موجب کی قید اس لئے ذکر کی کہ اگر مستثنٰی کلام غیر موجب میں ہو تو اس میں نصب واجب نہیں ہوتا؛ بلکہ بدل کا بھی احتمال ہے۔

**سوال:** اس میں نصب متعین کیوں؟

**جواب:** اس میں نصب اس لئے متعین ہے کہ مستثنٰی میں نہ بدل کا احتمال ہے نہ صفت کا، فقط استثنا کا احتمال ہے لہٰذا منصوب ہوگا۔

## (ب) اَوْ مُقَدَّمًا عَلَى الْمُسْتَثْنٰى مِنْهُ

ترجمہ: یا مستثنٰی مستثنٰی منہ پر مقدم ہو۔

## مختصر تشریح

جب مستثنٰی مستثنٰی منہ پر مقدم ہو خواہ کلام موجب ہو یا غیر موجب میں، تو نصب متعین ہوگا۔ جیسے جاءنی الا زیدا القوم اور ماجاءنی الا زیدا احدٌ۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مستثنٰی پر نصب کے متعین ہونے کی دوسری قسم کو بیان کرنا ہے۔ اور وہ قسم یہ ہے کہ جب مستثنٰی مستثنٰی منہ پر مقدم ہو تو مستثنٰی پر نصب پڑھنا واجب ہے جیسے جاءنی الا زیداً القوم میں زیداً مستثنٰی ہے اور القوم مستثنٰی منہ ہے زیداً مستثنٰی کو القوم

مستثنیٰ منہ پر مقدم کیا گیا ہے اس لئے زیداً مستثنیٰ پر نصب واجب ہوگا۔

اور ماجاءنی الا زیداً احدٌ میں زیداً مستثنیٰ ہے اور احدٌ مستثنیٰ منہ ہے زیداً مستثنیٰ کو احدٌ مستثنیٰ منہ پر مقدم کیا گیا ہے اس لئے زیداً مستثنیٰ پر نصب واجب ہوگا۔

**سوال:** جب مستثنیٰ مستثنیٰ منہ پر مقدم ہو تو مستثنیٰ پر نصب پڑھنا واجب کیوں؟

**جواب:** جب مستثنیٰ مستثنیٰ منہ پر مقدم ہو تو مستثنیٰ پر نصب پڑھنا واجب اس لئے ہے کہ وہ صفت اور بدل کے احتمال کی صلاحیت نہیں رکھتا کیونکہ بدل کا مبدل منہ پر اور صفت کا موصوف پر مقدم ہونا محال ہے لہذا نصب متعین ہوگا۔

## (ج) اَوْ مُنْقَطِعًا فِي الْاَكْثَرِ

ترجمہ: یا مستثنیٰ منقطع ہو، اکثر استعمال میں۔

## مختصر تشریح

جب مستثنیٰ منقطع الا کے بعد واقع ہو تو نصب متعین ہے۔ جیسے ما فی الدار احد الا حماراً (یہ اکثر نحویوں کا مذہب ہے)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مستثنیٰ پر نصب کے متعین ہونے کی تیسری قسم کو بیان کرنا ہے۔ اور وہ قسم یہ ہے کہ جب مستثنیٰ منقطع الا کے بعد واقع ہو جیسے جاء نی القوم الا حمارا یا ما فی الدار احد الا حمار، حمار اقوم میں داخل نہیں اس لئے منقطع ہے۔

**سوال:** جب مستثنیٰ منقطع الا کے بعد واقع ہو تو نصب واجب کیوں؟

**جواب:** جب مستثنیٰ منقطع الا کے بعد واقع ہو تو نصب اس لئے واجب ہے کہ نہ

صفت کا احتمال ہے نہ بدل کا۔

**سوال:** صفت اور بدل کا احتمال کیوں نہیں؟

**جواب:** صفت کا احتمال اس لئے نہیں کہ حمارا کا حمل قوم پر صحیح نہیں۔اور بدل کا احتمال اس لئے نہیں کہ بدل کی چار قسمیں ہیں (۱) بدل الکل (۲) بدل البعض (۳) بدل الاشتمال (۴) بدل الغلط۔

ان چاروں میں سے بدل الغلط کا احتمال ہوسکتا تھا؛ لیکن یہ بھی درست نہیں ہے اس لئے کہ بدل الغلط کی بنیاد غفلت اور سہو پر ہوتی ہے جبکہ مستثنیٰ منقطع کی بنیاد بیداری اور ہوشیاری پر ہوتی ہے اور ان دونوں کے درمیان منافات ہے۔

**سوال:** فی الاکثر کا کیا مطلب؟

**جواب:** فی الاکثر سے مراد اہل حجاز ہیں ان کے نزدیک مستثنیٰ کی اس صورت میں نصب واجب ہوگا۔البتہ بنوتمیم کے نزدیک مستثنیٰ منقطع مطلقا منصوب نہیں ہوتا بلکہ تفصیل ہے، اور وہ درج ذیل ہے:

اگر مستثنیٰ منہ کو حذف کر کے مستثنیٰ کو قائم مقام بنایا جاسکتا ہو تو اس میں بدل اور نصب دونوں جائز ہوں گے اور اگر مستثنیٰ منہ کو حذف کر کے مستثنیٰ کو قائم مقام نہ بنایا جاسکتا ہو تو نصب متعین ہے جیسے **لا عاصم الیوم الا من رحم** میں (نہیں بچانے والا آج کے دن اللہ کے امر سے مگر وہ جس پر اللہ رحم کرے) اس جگہ **لا عاصم** سے **من رحم** کا استثنا ہے اب جس پر اللہ رحم کرے وہ مرحوم ہوگا اور جو عاصم ہے اس پر اللہ کی رحمت اور مغفرت نہیں ہے وہ مرحوم نہیں ہے، لہذا مرحوم ومعصوم، عاصم کے قائم مقام نہیں ہوسکتا اس لئے اس جگہ مستثنیٰ منہ کو حذف کر کے مستثنیٰ کو اس کے قائم مقام نہیں کریں گے۔

دوسری بات یہ ہے کہ **لا عاصم** میں عاصم اسم فاعل کا صیغہ ہے اور **الا من رحم اللہ** مفعول کا صیغہ ہے تو مفعول فاعل کے قائم مقام نہیں ہوسکتا۔

## (د)اَوْ كَانَ بَعْدَ خَلَا وَعَدَا فِي الْاَكْثَرِ

ترجمہ: یا مستثنی خلا اور عدا کے بعد واقع ہو، اکثر استعمال میں۔

## مختصر تشریح

جب مستثنی خلا یا عدا کے بعد آئے تو نصب متعین ہے۔جیسے جاءنی القوم خلا /عدا زیدا (یہ بھی اکثر نحویوں کا قول ہے)۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مستثنیٰ پر نصب کے متعین ہونے کی چوتھی قسم کو بیان کرنا ہے۔اور وہ قسم یہ ہے کہ مستثنیٰ خلا یا عدا کے بعد واقع ہو جیسے جاءنی القوم خلا او عدا زیدا۔

**سوال:** مستثنیٰ خلا یا عدا کے بعد واقع ہو تو نصب واجب کیوں؟

**جواب:** خلا اور عدا یہ افعال میں سے ہیں اور ان کے میں ضمیر فاعل کی پوشیدہ ہے لہذا خلا اور عدا کا مابعد مفعول بہ ہوتا ہے اور مفعول بہ منصوب ہوتا ہے اس لئے مستثنیٰ منصوب ہوگا۔لیکن خلا و عدا کے بعد واقع ہونے والا مستثنیٰ کا مذکورہ حکم اکثر لوگوں کے نزدیک ہے ورنہ بعض لوگوں کے نزدیک خلا اور عدا حرف جار ہیں لہذا ان کا مابعد مجرور ہوگا۔

## (ہ)اَوْ مَا خَلَا وَمَا عَدَا وَلَيْسَ وَلَا يَكُوْنُ

ترجمہ: یا ما خلا، ما عدا، لیس اور لا یکون کے بعد واقع ہو۔

## مختصر تشریح

جب مستثنی ما خلا، ما عدا، لیس اور لا یکون کے بعد آئے تو نصب متعین ہے۔

جیسے جاءنی القوم ما خلا / ما عدا زیدا اور جاءنی القوم لیس زیدا اور سیجیئ أھلک

لا یکون زیداً آپ کی فیملی زید کے علاوہ عنقریب آئے گی۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مستثنیٰ پر نصب کے متعین ہونے کی پانچویں قسم کو بیان کرنا ہے۔اور وہ قسم یہ ہے کہ مستثنی ما خلا، ماعدا، لیس اور لا یکون کے بعد واقع ہو جیسے جاءنی القوم ما خلاو ماعدازیدا، جاءنی القوم لیس زیدا اور جاءنی القوم لا یکون زیدا۔

**سوال:** اس قسم میں نصب متعین کیوں؟

**جواب:** عدا میں مستثنی اس لئے منصوب ہوتا ہے کہ ان میں ما مصدر یہ ہے اور ما مصدر یہ فعل پر ہی داخل ہوتا ہے تو خلا اور عدا کا فعل ہونا ضروری ہو گیا نیز ضمیروں کا فاعل ہونا اور مستثنی کا ان دونوں کے بعد مفعول بہ ہونا لازم ہو گیا لہذا مستثنی مفعول بہ ہونے کی وجہ سے وجوبا منصوب ہوگا۔

**سوال:** عدا فعل متعدی ہے لہذا اس کے بعد مستثنی منصوب ہوگا مفعول بہ ہونے کی بنا پر لیکن خلا تو فعل لازم ہے اس کے بعد جو بھی لفظ آئے گا وہ فاعل ہوگا لہذا مستثنیٰ بھی فاعل ہوا اور فاعل مرفوع ہوتا ہے نہ کہ منصوب؟

**جواب:** یہ بات درست ہے کہ خلا اصل میں فعل لازم ہے لیکن من کے ذریعہ متعدی بن جاتا ہے جیسے خلت الدیار من الانیس اور باب استثنا میں من کو حذف کر کے خلا کا معمول مستثنی کو قرار دیا جاتا ہے۔

(۲) دوسرا جواب یہ ہے کہ خلا فعل لازم ہے لیکن اس میں مجاورۃ کے معنی کی تضمین ہے جس طرح کافیہ کی عبارت المعانی المعتورۃ علیہ میں استعلاء کے معنی کی تضمین ہے۔ اور جب خلا مجاورۃ کے معنیٰ میں ہوگا تو وہ متعدی ہوا، اب اس میں ضمیر پوشیدہ ہوگی اور مستثنیٰ مفعول بہ بنے گا اور منصوب ہوگا۔

**سوال:** باب استثنیٰ میں من کو حذف کر کے خلا کا معمول مستثنیٰ کو قرار دینے کی کیا وجہ ہے؟ یونہی خلا میں مجاورہ کے معنی کی تضمین کی کیا وجہ ہے؟

**جواب:** جس طرح الا کے بعد مستثنیٰ بلافصل مذکور ہوتا ہے اسی طرح خلا کے بعد بھی وہ بلافصل مذکور ہو اگر من کو خلا کے بعد اور مستثنیٰ سے پہلے ذکر کیا جائے تو خلا اور مستثنیٰ کے مابین فصل لازم آتا ہے۔

**وَيَجُوْزُ فِيْهِ النَّصَبُ، وَيُخْتَارُ الْبَدَلُ فِيْ مَابَعْدَ اِلاَّ، فِيْ كَلاَمٍ غَيْرِ مُوْجَبٍ، وَذُكِرَ الْمُسْتَثْنٰى مِنْهُ، مِثْلُ مَافَعَلُوْهُ اِلاَّ قَلِيْلٌ، وَاِلاَّ قَلِيْلاً**

ترجمہ: (۲) اور مستثنیٰ میں نصب جائز ہے اور بدل کو پسند کیا گیا ہے اس صورت میں جب مستثنیٰ الا کے بعد کلام غیر موجب میں واقع ہو، اور مستثنیٰ منہ مذکور ہو، جیسے **مافعلوہ الا قلیل / قلیلا** (انہوں نے اس کو نہیں کیا سوائے تھوڑے سے لوگوں کے)۔

## مختصر تشریح

دوسرا اعراب: جب مستثنیٰ الا کے بعد کلام غیر موجب میں واقع ہو اور مستثنیٰ منہ مذکور ہو تو مستثنیٰ میں نصب بر بنائے استثناء جائز ہے اور مستثنیٰ منہ سے بدل بنانا بہتر ہے جیسے **ما فعلوہ الا قلیل** اس میں **الا قلیلا** بھی جائز ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مستثنیٰ کے اعراب کی دوسری وجہ کو بیان کرنا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ بدل مختار اور نصب درست ہو۔ اس کی تفصیل یہ ہے جب مستثنیٰ الا کے بعد کلام غیر موجب میں واقع ہو اور مستثنیٰ منہ مذکور ہو تو مستثنیٰ میں نصب بر بنائے استثنیٰ جائز ہے اور مستثنیٰ منہ سے بدل بنانا بہتر ہے جیسے **مافعلوہ الا قلیلٌ** اس میں **الا قلیلاً** بھی جائز ہے۔

**سوال:** مستثنیٰ میں نصب اور بدل مختار کی صورت مطلقاً ہے؟

**جواب:** نہیں بلکہ تین شرطیں ہیں: (۱) الا غیر صفتی (۲) کلام غیر موجب (۳) مستثنیٰ منہ کا مذکور ہونا۔

**سوال:** الا غیر صفتی کی شرط کیوں؟

**جواب:** الا غیر صفتی کی شرط اس لئے ہے کے اگر مستثنیٰ الا صفتی کے بعد واقع ہوتو اس کا اعراب دوسرا آتا ہے۔

**سوال:** کلام غیر موجب کی قید کیوں؟

**جواب:** کلام غیر موجب کی قید اس لئے کہ اگر مستثنیٰ الا کے بعد کلام موجب میں واقع ہواور مستثنیٰ منہ مذکور ہوتو نصب متعین ہوتا ہے۔

**سوال:** مستثنیٰ منہ مذکور ہو یہ قید کیوں؟

**جواب:** مستثنیٰ منہ مذکور ہو یہ قید اس لئے کہ اگر مستثنیٰ منہ محذوف ہوتو اعراب عامل کے اعتبار سے آتا ہے۔

**سوال:** بدل مختار کیوں؟

**جواب:** مستثنیٰ کو نصب دینا مفعول کے ساتھ مشابہت کی وجہ سے ہے اور بدل کی بنیاد پر رفع دینا فاعل کے ساتھ مشابہت کی وجہ سے ہے اور فاعل عمدہ ہوتا ہے اس لئے بدل مختار ہے۔

فائدہ: جس صورت میں نصب جائز اور بدل مختار ہے اس صورت میں الا کا مدخول بدل ہوتا ہے نہ کہ الا اپنے مدخول کے ساتھ بدل ہوتا ہے مثلا ما فعلوہ الا قلیلا میں قلیلا بدل ہے نہ کہ الا قلیلا۔

**سوال:** ہمارا قول ما فی الدار احد الا حمارا میں مستثنیٰ کو نصب واجب ہے اور بدل جائز نہیں ہے جبکہ تینوں مذکورہ شرطیں پائی جاتی ہیں اسی طرح ماجاء نی الا زیدا احد میں بھی مستثنیٰ کو نصب واجب ہے اور بدل جائز نہیں جبکہ اس میں تینوں شرطیں موجود ہیں؟

**جواب:** درحقیقت پانچ شرطیں ہیں چوتھی شرط یہ ہے کہ مستثنیٰ منقطع نہ ہو ورنہ نصب واجب ہوگا لہذا ما فی الدار احد الا حمارا میں نصب واجب ہے پانچویں شرط یہ ہے کہ مستثنیٰ منہ پر مستثنیٰ مقدم نہ ہو ورنہ نصب واجب ہوگا۔

**سوال:** چوتھی اور پانچویں شرط بیان کیوں نہیں کی؟

**جواب:** سابق کلام سے یہ دو شرطیں معلوم ہو جاتی ہیں۔

(۲)وَيُعْرَبُ عَلٰى حَسْبِ الْعَوَامِلِ اِذَا كَانَ الْمُسْتَثْنٰى مِنْهُ غَيْرَ مَذْكُوْرٍ.. وَهُوَ فِيْ غَيْرِ الْمُوْجَبِ لِيُفِيْدَ، مِثْلُ مَا ضَرَبَنِيْ اِلَّا زَيْدٌ، اِلَّا اَنْ يَّسْتَقِيْمَ الْمَعْنٰى، مِثْلُ قَرَأْتُ اِلَّا يَوْمَ كَذَا

ترجمہ: اور مستثنیٰ کو عوامل کے اعتبار سے اعراب دیا جائے گا جبکہ مستثنیٰ منہ مذکور نہ ہو، اور وہ (مستثنیٰ) کلام غیر موجب میں واقع ہو، تاکہ وہ فائدہ دے جیسے ماضربنی الا زید (مجھے نہیں مارا مگر زید نے) مگر یہ کہ (کلام موجب میں) معنی درست ہو، جیسے قرأت الا یوم کذا (میں نے پڑھا سوائے اتنے دنوں کے)۔

## مختصر تشریح

تیسرا اعراب: جب مستثنیٰ الا کے بعد کلام کلام غیر موجب میں آئے اور مستثنیٰ منہ مذکور نہ ہو تو عامل کے مطابق اعراب دیا جائے گا جیسے ماضربنی الا زید مجھے زید ہی نے مارا، اور کلام غیر موجب کی قید اس لئے ہے کہ اسی صورت میں کلام با معنی ہوگا، کلام موجب میں تو بے معنی ہو جائے گا جیسے ضربنی الا زید مجھے زید کے علاوہ سب نے مارا، یہ بات کیونکر ممکن ہے؟ البتہ اگر کلام موجب میں معنی درست ہوں تو پھر حسب عوامل اعراب دیا جا سکتا ہے جیسے قرأت الا یوم کذا میں نے فلاں دن کے علاوہ ہر دن میں پڑھا یہ بات معقول ہے، کیونکہ کل چھ دن ہیں ان میں پڑھنا ممکن ہے، پس یہاں علی حسب العوامل اعراب دیا جا سکتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد مستثنیٰ کے اعراب کے اعتبار سے تیسری وجہ کو بیان کرنا ہے اور وہ یہ ہے کہ جب مستثنیٰ منہ مذکور نہ ہو (مستثنیٰ مفرغ ہو) اور کلام غیر موجب میں ہو (نہی نفی استفہام میں سے کوئی ایک موجود ہو) تو مستثنیٰ پر اعراب عامل کے اعتبار سے آئے گا۔ جیسے ماضربنی الازیداً مجھے زید ہی نے مارا۔

**سوال:** کلام غیر موجب کی شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** کلام غیر موجب کی شرط اس لئے لگائی تا کہ کلام بامعنیٰ ہو اور صحیح معنیٰ کا فائدہ دے ورنہ کلام موجب میں تو بے معنیٰ ہو جائے گا۔ جیسے ضربنی الازید (مجھے زید کے علاوہ سب نے مارا) گویا پوری دنیا کے انسانوں نے مارا یہ بات ناممکن ہے۔ اس لئے کلام غیر موجب کی شرط لگائی۔

**سوال:** مستثنیٰ منہ غیر مذکور (مستثنیٰ مفرغ) ہو یہ شرط کیوں؟

**جواب:** مستثنیٰ منہ غیر مذکور (مستثنیٰ مفرغ) ہو یہ شرط اس لئے لگائی کہ اگر مستثنیٰ منہ مذکور ہوگا تو اس کا اعراب نصب جائز اور بدل مختار کا آئے گا۔

**سوال:** صورت مذکورہ میں عامل کے اعتبار سے عمل دیا جائے گا اس کی کیا دلیل ہے؟

**جواب:** جب مستثنیٰ مذکور نہ ہوگا تو عامل بلا معمول کے ہوگا اب عامل کا بلا معمول کے تحقق نہیں ہوتا لہذا لامحالہ عامل کے لئے معمول ماننا پڑے گا اور وہ معمول الا کا مابعد ہوگا اس لئے کہ الا میں تو حرف ہونے کی وجہ سے معمول بننے کی صلاحیت نہیں ہے۔

**سوال:** ماجاءنی احدٌ الازیداور مارأیت احداً الازیدااور مامررت باحدِ الازیدا ان تینوں مثالوں میں مستثنیٰ پر اعراب عامل کے مطابق آیا ہے لہذا اس تیسری قسم کو عامل کے مطابق اعراب دیئے جانے کی تخصیص کیوں؟

**جواب:** مستثنیٰ کے اعراب کی تیسری قسم میں مستثنیٰ کو عامل کے مطابق اعراب دیا

جاتا ہے بغیر تبعیت کے اس لئے کہ اس میں مستثنی منہ مذکور نہیں ہوتا اور بیان کردہ مثالوں میں مستثنٰی منہ مذکور ہے اس لئے مستثنی کا اعراب مبدل منہ کے تابع ہو کر آتا ہے جیسا کہ آپ کی بیان کردہ مثالوں سے واضح ہے۔

**سوال:** قرأتُ الایوم کذا میں مستثنٰی منہ مذکور نہیں لیکن یہ کلام موجب میں واقع ہے تو عامل کے اعتبار سے اعراب کیوں؟

**جواب:** مصنفؒ نے اس کا جواب اپنے کلام الا ان یستقیم سے دیا کہ کلام غیر موجب میں واقع ہونا شرط اس وقت ہے جبکہ معنی درست نہ ہوتا ہو اگر معنی درست ہو جائے تو غیر موجب اور موجب کے قید کی ضرورت نہیں ہے ''مقصود آم کھانا ہے نہ کہ پیڑ گننا''۔

## فائدہ

| وَمِنْ ثَمَّ لَمْ يَجُزْ مَازَالَ زَيْدٌ اِلَّاعَالِمًا |
|---|

ترجمہ: اوراسی وجہ سے ماازال زید الا عالما کہنا جائز نہیں۔

## مختصر تشریح

کلام موجب میں مستثنی منہ کا حذف کرنا اس وقت تک جائز نہیں جب تک کلام کے معنی درست نہ ہوں، چنانچہ مازال زید الا عالما کہنا جائز نہیں، کیونکہ اس کے معنی زید ہمیشہ رہا مگر عالم صفت علم کے علاوہ دیگر تمام صفات کے ساتھ ہمیشہ متصف رہا یہ بات کیونکر ممکن ہے؟

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر مستثنٰی کلام موجب میں ہے اور معنی صحیح نہیں ہوتے تو مثال درست نہیں ہوگی جیسے مازال زید الا عالما (زید ہمیشہ رہا

(دیگر تمام صفات ہمیشہ متصف رہا) مگر صفت علم کے ساتھ نہیں اور یہ بات ممکن نہیں کہ ایک شخص تمام اوصاف متضادہ اور غیر متضادہ کے ساتھ متصف ہو۔

## قاعدہ

وَإِذَا تَعَذَّرَ الْبَدَلُ عَلَى اللَّفْظِ فَعَلَى الْمَوْضِعِ، مِثْلُ مَا جَاءَنِيْ مِنْ أَحَدٍ إِلَّا زَيْدٌ، وَلَا أَحَدٌ فِيْهَا إِلَّا عَمْرٌو وَمَا زَيْدٌ شَيْئًا إِلَّا شَيْءٌ لَا يُعْبَأُ بِهٖ

ترجمہ: اور جب (مستثنیٰ کو مستثنیٰ منہ کے) لفظ کے سے بدل ماننا متعذر ہو جائے، تو (مستثنیٰ منہ کے) محل سے بدل مانا جائے گا، جیسے ماجاء نی من احد الا زید (میرے پاس کوئی نہیں آیا سوائے زید کے) اور لا احد فیھا الا عمرو (گھر میں کوئی نہیں ہے سوائے عمرو کے) ما زید شیئا الا شیء لا یعبأ بہ (زید کوئی چیز نہیں ہے مگر ایسی چیز جس کی کوئی پرواہ نہیں کی جاتی)۔

## مختصر تشریح

(۲) قاعدہ: مستثنیٰ کے اعراب کی دوسری صورت میں بدل بنانا مختار تھا، اس صورت میں اگر مستثنیٰ منہ کے لفظ پر حمل کرتے ہوئے بدل بنانا دشوار ہو تو مستثنیٰ منہ کے محل پر حمل کر کے بدل پڑھیں گے، تاکہ بقدر امکان بہتر صورت پر عمل ہو سکے جیسے ما جاءنی من احد الا زید میرے پاس زید کے سوا کوئی نہیں آیا اور لا احد فی الدار الا عمرو گھر میں کوئی نہیں سوائے عمرو کے اور ما زید شیئا الا شیئ لا یعبأ زید کچھ نہیں، ہاں بے حیثیت چیز ہے، اس میں لا یعبأ بہ مستثنیٰ کی صفت ہے اور یہ صفت اس لئے لائی گئی ہے کہ شیئ کا استثناء اس کی ذات سے لازم نہ آئے، صفت لانے کے بعد مستثنیٰ منہ عام اور مستثنیٰ خاص ہو گیا، اور خاص کا عام سے استثناء درست ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد ایک اعتراض کے جواب کو بیان کرنا ہے۔اور وہ یہ ہے کہ ماقبل میں قاعدہ بیان کیا کہ جب مستثنیٰ مذکور ہو اور کلام غیر موجب میں ہو تو نصب جائز ہے مگر بدل مختار ہوتا ہے آپ کا یہ اصول چند مثالوں ما جاءنی من احد الا زید و لا احد فیھا الا عمرو اور ما زید شیأ الا شئی لایعبأ به وغیرہ سے ٹوٹ جاتا ہے کیونکہ مذکورہ مثالوں میں مستثنیٰ کا رفع متعین ہے حالانکہ قاعدہ کے اعتبار سے من احد سے زید کو بدل مانا جائے اس لئے کہ بدل مختار ہے، زید کو مجرور ہونا چاہئے اور دوسری وتیسری مثال میں منصوب ہونا چاہئے اس لئے کہ دوسری میں عمرو بدل ہے اور تیسری میں شیأً بدل ہے کوشئ منصوب ہونا چاہئے بدل ہونے کے اعتبار سے حالانکہ آپ کہتے ہیں کہ رفع متعین ہے؟

**جواب:** ان تینوں مثالوں میں مستثنیٰ کو مستثنیٰ منہ سے لفظاً بدل ماننا متعذر ہے اس لئے بدل کو مبدل منہ کے محل پر محمول کیا جائے گا اور ان تینوں مثالوں میں مبدل منہ محلاً مرفوع ہے۔

لِاَنَّ "مِنْ" لَا تُزَادُ بَعْدَ الْاِثْبَاتِ، وَمَا وَلَا، لَا تُقَدَّرَانِ عَامِلَتَيْنِ بَعْدَهُ، لِاَنَّهُمَا عَمِلَتَا لِلنَّفْيِ، وَقَدِ انْتَقَضَ النَّفْيُ بِاِلَّا

ترجمہ: اسلئے کہ من اثبات کے بعد زیادہ نہیں کیا جاتا، اور ما اور لا عامل ہونے کی حالت میں اثبات کے بعد مقدر نہیں ہوتے، اس لئے کہ یہ دونوں نفی کی وجہ سے عمل کرتے ہیں اور نفی (یہاں) الا کی وجہ سے ختم ہوگئی ہے۔

## مختصر تشریح

پہلی مثال میں لفظ پر حمل کرتے ہوئے بدل قرار دینا اس وجہ سے نادرست ہے کہ بدل قرار دینے کی صورت میں من کا زید سے پہلے اعادہ ضروری ہوگا، اور من استغراقیہ اثبات

کے بعد زیادہ نہیں ہوتا، اور دوسری اور تیسری مثال میں لفظ پر حمل اس لئے نادرست ہے کہ لاکو عمرو پر اور ماکوشئی پر عامل مقرر نہیں کر سکتے، اس لئے کہ لائے نفی جنس اور ما مشابہ بلیس معنیٰ نفی کی وجہ سے عمل کرتے ہیں اور نفی دونوں صورتوں میں الا کی وجہ سے ٹوٹ جاتی ہے۔
اس لئے محل پر حمل کر کے مرفوع پڑھیں گے، کیونکہ دوسری مثال میں احد مبتدا ہونے کی وجہ سے اور تیسری مثال میں شیئ خبر ہونے کی وجہ سے محلا مرفوع ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد ماقبل کی مثالوں میں بدل ماننا متعذر کیوں؟ اسے بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مثال اول میں بدل ماننا کیوں متعذر ہے؟

**جواب:** ماجاءنی من احد الازید میں زید کو لفظ من احد سے بدل قرار دینے کی صورت میں لفظ من کا زیادتی بدل میں لازم آتی ہے اس لئے کہ بدل اور مبدل منہ میں تکرار عامل ہوتا ہے اور بدل اور مبدل منہ کا عامل ایک ہوتا ہے گویا عبارت ہوگی: ماجاء نی من احدالا من زید۔ اب احد کے شروع میں تو من لانا درست ہے لیکن زید کے شروع میں من لانا درست نہیں ہے اس لئے کہ اثبات کے جملہ میں من استغراقیہ لانا درست نہیں اس لئے لفظاً بدل ماننا متعذر رہا اس لئے رفع ضروری ہوگا۔

**سوال:** دوسری اور تیسری مثال میں لفظاً بدل ماننا کیوں متعذر ہے؟

**جواب:** دوسری اور تیسری مثال میں لفظ سے بدل قرار دینے کی صورت میں ما اور لا کا الا کے بعد مقدر ماننا لازم آتا ہے حالانکہ ما اور لا کو عامل کی حیثیت سے الا کے بعد مقدر نہیں مانا جا سکتا اس لئے کہ ما اور لا نفی کی وجہ سے عمل کرتے ہیں اور الا کے ذریعہ اس کی نفی ختم ہو جاتی ہے لہذا لفظاً بدل ماننا متعذر رہا اس لئے مجبوراً مستثنیٰ منہ کے محل سے بدل مانا جائے گا اور رفع ضروری ہوگا۔

بِخِلَافِ لَيْسَ زَيْدٌ شَيْئًا اِلَّا شَيْئًا لِاَنَّهَا عَمِلَتْ لِلْفِعْلِيَّةِ. فَلَا اَثَرَ فِيْهَا لِنَقْضِ مَعْنَى النَّفْيِ لِبَقَاءِ الْاَمْرِ الْعَامِلَةِ هِيَ لِاَجْلِهِ

ترجمہ: برخلاف لیس زید شیئا الا شیئا کے، اس لئے کہ وہ (لیس) فعل ہونے کی وجہ سے عمل کرتا ہے، لہذا معنی نفی کے ختم ہوجانے سے اس (کے عمل) پر کوئی اثر نہیں پڑے گا، کیونکہ وہ چیز باقی ہے جس کی وجہ سے لیس عمل کرتا ہے۔

## مختصر تشریح

لیس زید شیئا الا شیئا لا یعبأ به درست ہے، اس لئے کہ لیس فعل ہونے وجہ سے عمل کرتا ہے، معنیٔ نفی کی وجہ سے عمل نہیں کرتا، پس الا کی وجہ سے نفی ختم ہونے کے بعد بھی وہ عمل کرسکتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ لیس عمل فعل کی وجہ سے کرتا ہے نفی کے معنیٰ کی وجہ سے نہیں اس لئے الا سے اگر نفی کے معنیٰ ختم ہوجائے تب بھی لیس کے عمل میں کوئی فرق نہیں پڑے گا، بدستور وہ عمل کرنے والا باقی رہے گا۔

جیسے لیس زید شیئاً الا شیئاً میں الا کی وجہ سے لیس کے معنیٰ ٹوٹ گئے اس کے باوجود لیس کا عمل باقی رہا اور مستثنیٰ کو لفظاً بدل بنانا صحیح ہوا۔

وَمِنْ ثَمَّ جَازَ لَيْسَ زَيْدٌ اِلَّا قَائِمًا. وَامْتَنَعَ مَا زَيْدٌ اِلَّا قَائِماً

ترجمہ: اوراسی وجہ سے جائز ہے لیس زید الا قائما (نہیں ہے زید مگر کھڑا ہوا) اور ممتنع ہے ما زید الا قائما۔

## مختصر تشریح

چنانچہ لیس زید الا قائما کہنا درست ہے، کیونکہ لیس کا عمل فعلیت کی وجہ سے ہے، نفی ختم ہونے کے بعد بھی وہ عمل کرسکتا ہے اور ما زید الا قائما کہنا درست نہیں، کیونکہ نفی ٹوٹنے کے بعد ما عمل نہیں کرسکتا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ جب الا کی وجہ سے ما اور لا میں نفی کے معنیٰ ٹوٹ جاتے ہیں اس لئے لفظ پر حمل کرتے ہوئے بدل بنانا صحیح نہیں تو پھر لیس زیدا الا قائما میں قائما کو زیداً سے لفظ پر حمل کرتے ہوئے بدل بنانا کیوں درست ہے اور ما زید الا قائم میں قائم کو زید سے بدل ماننا کیوں صحیح نہیں؟

اس کا جواب یہ ہے کہ ما اور لا عمل کرتے ہیں نفی کے معنی کی وجہ سے اور لیس عمل کرتا ہے فعل ہونے کی وجہ سے چاہے نفی کے معنی ہو یا نہ ہو اب جن مثالوں میں ما اور لا کے معنیٰ الا سے ختم ہوجاتے ہیں وہاں ما اور لا عمل نہیں کریں گے۔ اور جن مثالوں میں لیس کے معنیٰ الا سے ختم ہوجاتے ہیں وہاں لیس کا عمل باقی رہے گا اس لئے لیس زیداً الا قائماً کہنا تو درست ہوگا لیکن ما زید الا قائم کہنا درست نہیں ہوگا۔

(۴) وَمَخْفُوْضٌ بَعْدَ غَيْرٍ وَسِوٰى وَسَوَاءٍ وَبَعْدَ حَاشَا فِي الْأَكْثَرِ

ترجمہ: اور (مستثنیٰ) مجرور ہوتا ہے غیر، سوی اور سواء کے بعد، اور حاشا کے بعد اکثر استعمال میں۔

## مختصر تشریح

چوتھا اعراب: جب مستثنیٰ غیر، سِوی اور سواء کے بعد آئے تو وہ اضافت کی وجہ سے مجرور ہوگا اور اکثر نحویوں کے نزدیک حاشا کے بعد بھی مجرور ہوتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد مستثنیٰ کے اعراب کی چوتھی وجہ بیان کرنا ہے۔اور وہ یہ ہے کہ مستثنیٰ غیر، سویٰ اور سواء کے بعد مجرور ہوتا ہے۔

**سوال:** غیر، سویٰ اور سواء کے بعد مجرور کیوں ہوتا ہے؟

**جواب:** مستثنیٰ غیر، سویٰ اور سواء کے بعد مجروراس لئے ہوتا ہے کہ غیر، سویٰ اور سواء مضاف بنتا ہے اوراس کے بعد جو چیز آتی ہے وہ مضاف الیہ ہوتی ہے اس لئے مستثنیٰ مضاف الیہ ہوگا اور وہ مجرور ہوتا ہے تو مستثنیٰ بھی مجرور ہوگا۔

اکثر حضرات کے نزدیک حاشا کے بعد بھی مستثنیٰ مجرور ہوگا اس لئے کہ وہ حروف جارہ میں سے ہے لیکن امام مبرد کے نزدیک حاشا کے مابعد مستثنیٰ منصوب ہوگا اس لئے کہ حاشا فعل ہے اور ضمیر پوشیدہ فاعل ہے اس کے بعد مستثنیٰ جو مفعول بہ کے مشابہ ہوگا۔

### قاعدہ

وَاِعْرَابُ غَيْرٍ فِيهِ كَاِعْرَابِ الْمُسْتَثْنٰى بِاِلَّا عَلَى التَّفْصِيلِ

ترجمہ: اور اس غیر کا اعراب جو استثناء میں استعمال ہو، مستثنیٰ بہ الا کے اعراب کی طرح ہے (مذکورہ) تفصیل کے مطابق۔

## مختصر تشریح

(۱) قاعدہ: لفظ غیر کا اعراب باب استثناء میں مستثنیٰ بإلا کے اعراب کی طرح ہے، کیونکہ جب لفظ غیر نے اپنے مابعد کو مجرور کردیا تو گویا مستثنیٰ کے اعراب کو اس نے خود اوڑھ لیا، اور غیر باب صفت میں موصوف کے ساتھ معرب ہوتا ہے جیسا کہ اگلے قاعدہ میں آرہا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد لفظ غیر کے اعراب کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** غیر کے اعراب بیان کرنے کی ضرورت کیوں پیش آئی؟

**جواب:** غیر کا اعراب بیان کرنے ضرورت اس لئے پیش آئی کہ غیر کا استعمال کبھی استثنی کے لئے ہوتا ہے۔

**سوال:** غیر کا اعراب کیا ہوگا؟

**جواب:** غیر کا اعراب مستثنی بالا کے مثل ہوگا۔ جس کی تفصیل یہ ہے کہ غیر کبھی صفت کے لئے آتا ہے اور کبھی استثنا کے لئے آتا ہے اگر غیر صفت کے لئے مستعمل ہو تو موصوف کا جو اعراب ہوگا وہی اعراب صفت کا بھی ہوگا۔ جیسے رجلٌ غیرُ صالحٍ۔

**سوال:** رجل غیر صالح میں رجل موصوف نکرہ ہے اور غیر صالح صفت اضافت کی وجہ سے معرفہ ہے عدم مطابقت کے باوجود مثال کیسے درست ہوگی؟

**جواب:** رجل موصوف نکرہ ہے اور غیر صالح صفت اضافت کی وجہ سے معرفہ ہے عدم مطابقت کے باوجود مثال اس لئے صحیح ہے کہ غیر ان کلمات میں سے ہیں جو اضافت کے باوجود تعریف کے معنیٰ پیدا نہیں کرتے اس لئے غیر صالح نکرہ ہے۔

**سوال:** غیر پر مستثنی منہ کا اعراب کیوں جاری کرتے ہیں غیر کے مابعد اسم (مستثنیٰ) کا اعراب کیوں جاری نہیں کرتے؟

**جواب:** غیر ہمیشہ اضافت کے ساتھ مستعمل ہوتا ہے اور غیر کے بعد جو بھی اسم آئے گا وہ مستثنی مجرور ہوگا مضاف الیہ کی بنا پر اس لئے اس کا اعراب مستقل ہو کر غیر پر آئے گا۔

 

## قاعدہ

وَغَيْرُ صِفَةٌ حُمِلَتْ عَلٰى "إِلَّا" فِي الْإِسْتِثْنَاءِ كَمَا حُمِلَتْ "إِلَّا" عَلَيْهَا فِي الصِّفَةِ إِذَا كَانَتْ تَابِعَةً لِجَمْعٍ مَنْكُوْرٍ غَيْرِ مَحْصُوْرٍ لِتَعَذُّرِ الْإِسْتِثْنَاءِ مِثْلُ "لَوْ كَانَ فِيهِمَا آلِهَةٌ إِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا" وَضَعُفَ فِي غَيْرِهِ

ترجمہ: اور غیر صفت (کیلئے وضع کیا گیا) ہے جس کو استثناء میں الا پر محمول کرلیا گیا ہے، جیسا کہ الا کو صفت میں غیر پر محمول کرلیا جاتا ہے، جبکہ وہ ایسی جمع کے تابع ہو جو نکرہ ہو (اور اس کے افراد) متعین نہ ہو، (وہاں) استثناء کے متعذر ہونے کی وجہ سے، جیسے لو کان فیھما آلھۃ الا اللہ لفسدتا (اگر آسمان اور زمین میں اللہ کے علاوہ اور خدا ہوتے تو دونوں میں فساد برپا ہوجاتا) اور یہ (الا کو صفت پر محمول کرنا) اس (مذکورہ صورت) کے علاوہ میں ضعیف ہے۔

## مختصر تشریح

(۲) قاعدہ: لفظ غیر میں اصل یہ ہے کہ وہ صفت واقع ہو۔ جیسے جاءنی رجل غیر زید میرے پاس زید کے علاوہ آدمی آیا لیکن کبھی غیر کو الا پر محمول کر کے استثناء میں استعمال کرتے ہیں جیسے جاءنی القوم غیر زید۔

اور لفظ الا میں اصل یہ ہے کہ وہ استثناء میں مستعمل ہو، لیکن کبھی اس کو غیر پر محمول کر کے صفت کے لئے استعمال کرتے ہیں، اور ایسا اس وقت کیا جاتا ہے جب الا ایسی جمع کے بعد آئے جو نکرہ غیر محصور ہو یعنی اس کے افراد شمار کئے ہوئے نہ ہوں، جیسے جاءنی رجالٌ الا زید یہاں الا استثناء کے لئے نہیں ہوسکتا کیونکہ زید نہ مستثنی متصل ہوسکتا ہے نہ منقطع، اس لئے کہ متصل میں مستثنی مستثنی منہ یقیناً داخل ہوتا ہے اور منقطع میں یقیناً داخل نہیں ہوتا اور زید کا جماعت رجال میں داخل ہونا نہ ہونا غیر متعین ہے، ہاں جاءنی الرجال الا زیدا بالیقین

مستثنیٰ منہ میں داخل ہے، کیونکہ الرجال معرف باللام ہونے کی وجہ سے سب مردوں کو شامل ہے، پس یہ استثناء متصل ہے اور پہلی مثال میں الا بمعنی غیر ہے۔

اور جمع منکور (نکرہ) غیر محصور کی قید اس لئے لگائی کہ اگر الا سے پہلے جمع محصور ہوگی تو وہاں استثناء جائز ہوگا جیسے لزید علی عشرة دراهم الا واحدا أو اثنين کیونکہ ۱ تا ۹ عشرۃ میں داخل ہیں۔

دوسری مثال: باری تعالیٰ کا ارشاد ہے لو كان فيهما آلهة الا الله لفسدتا اگر آسمان وزمین میں اللہ کے علاوہ معبود ہوتے تو دونوں درہم برہم ہو جاتے، یہاں الا بمعنی غیر ہے کیونکہ آلهة جمع منکور غیر محصور ہے اور آلهة میں اللہ کا داخل ہونا اور نہ ہونا یقینی نہیں اس لئے کوئی بھی مستثنیٰ نہیں ہوسکتا، پس لامحالہ الا الله آلهة کی صفت ہوگا۔

اور الا کو غیر صفتی پر جمع منکور اور غیر محصور کے علاوہ میں محمول کرنا ضعیف ہے، کیونکہ دیگر جگہوں میں استثناء صحیح ہوگا اور الا میں اصل استثناء ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ واضع نے غیر کو صفت کے لئے وضع کیا ہے یہ اس کا معنیٰ حقیقی ہے اور لفظ غیر کا مجازی معنیٰ استثناء ہے۔

**سوال:** لفظ غیر، حقیقۃً صفت کا صیغہ کیوں، استثناء کے لئے کیوں نہیں؟

**جواب:** لفظ غیر ذات مبہم پر دلالت کرتا ہے جو مغائرت کے معنی میں ہوتا ہے۔

**سوال:** کیا الا کو مجازاً غیر کے معنی میں استعمال کر سکتے ہیں؟

**جواب:** ہاں! اس لئے کہ وہ بھی مغائرت کے معنی میں مستعمل ہوتا ہے۔

**سوال:** الا کو غیر کے معنی میں کب استعمال کیا جائے گا؟

**جواب:** الا کا حقیقی معنی استثنیٰ کا مراد لینا متعذر اور دشوار ہو تو الا کو مجازاً غیر کے

معنی میں استعمال کیا جائے گا۔

**سوال:** الا استثنی کا استعمال مجازاً غیر کے معنی میں مطلقاً ہوگا؟

**جواب:** نہیں بلکہ الا استثنی کا استعمال مجازاً غیر کے معنی میں استعمال کرنے کے لئے تین شرطیں ہیں۔اور وہ یہ ہیں:(۱)الا جمع کے بعد آوے (۲)اوروہ جمع نکرہ ہو (۳)اور جمع غیر محصور ہو۔

**سوال:** الا جمع کے بعد آوے یہ شرط کیوں؟

**جواب:** جمع تعدد پر دلالت کرتی ہے اور جب الا صفت کے طور پر جمع کے بعد آئے گا تو تعدد کے لئے آئے گا لہذا الا صفت کی حالت اور الا حرف کی حالت دونوں برابر ہو جائیں گی کیونکہ حرف استثنی، مستثنی منہ کے بعد ہوتا ہے۔

**سوال:** جمع کے نکرہ ہونے کی شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** اگر جمع نکرہ نہ ہوتو معرف باللام ہوگا اب وہ لام یا تو استغراق کا ہوگا یا عہد کا ہوگا تو مخصوص جماعت مراد ہوگی جس میں مستثنی یا تو یقینی طور پر داخل ہوگا یا یقینی طور پر خارج ہوگا۔اگر پہلی صورت ہے تو مستثنی متصل اور اگر دوسری صورت ہے تو منقطع ہے حالانکہ الا کے غیر کے معنی کی شرط یہ ہے کہ الا کا غیر مراد لینا درست نہ ہو چاہے متصل ہو یا منقطع ہو۔

**سوال:** غیر محصور کی شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** محصور دو قسم پر ہیں: (۱)جنس مستغرق سے مراد تمام افراد جیسے ماجاءنی رجل (میرے پاس کوئی بھی آدمی نہیں آیا)۔

(۲)جنس معلوم المعدود سے مراد معدود متعین ہو جیسے له علی عشرة دراهم او عشرون درهماً۔اگر غیر حصور کی قید نہ لگائے تو مستثنی متصل درست ہوگا۔جیسے جنس مستغرق میں کل رجل الا زیدا جاءنی۔اور جنس معلوم میں جیسے له علی عشرة الا درهما اگر مذکورہ تین شرطیں پائی جائے تو الا، غیر کے معنی میں ہوگا ورنہ ضعیف ہے۔

**سوال:** لم یجز کہنا چاہئے تھا ضعیف کیوں کہا؟

**جواب:** سیبویہ کے نزدیک بغیر کسی شرط کے جائز ہے۔ان کی دلیل یہ ہے کہ کل اخ مفارقة اخاه بعمر ابیک الا الفرقدان (ہر بھائی اپنے بھائی سے جدا ہوتا ہے تیرے باپ کی زندگی کی قسم مگر دو ستارے) میں الا، غیر کے معنیٰ میں ہے اور تینوں شرطوں میں سے ایک بھی شرط نہیں پائی جاتی۔

اس کا جواب یہ کہ یہ شاذ کے قبیل سے ہے اور شاذ کا اعتبار کون کرتا ہے۔

**سوال:** لو کان فیهما آلهة الا الله لفسدتا میں الا کو استثناء کے معنی میں مراد لینا متعذر کیوں ہے؟

**جواب:** دو وجہیں ہیں: (۱) اس میں تینوں شرطیں پائی جاتی ہیں، اس لئے کہ الا، آلهة جمع کے بعد مذکور ہے اور جمع نکرہ بھی ہے اور جمع غیر محصور بھی ہے۔

(۲) اگر الا کو غیر صفت کے معنی پر محمول نہ کیا جائے تو یہ آیت وحدانیت پر دلالت نہیں کرے گی اس صورت میں ترجمہ ہوگا اگر زمین و آسمان میں چند ایسے معبود ہوتے (اللہ مستثنی ہے) تو وہ دونوں بگڑ جاتے۔

**سوال:** آیت کریمہ لو کان فیهما آلهة الا الله لفسدتا میں الا سے پہلے جمع منکور غیر محصور ہے لیکن استثنا متعذر ہونے کی کیا وجہ ہے؟

**جواب:** جب بولا جائے رأیت کواکب تو اس کلام کو سن کر اس بات کا یقین نہیں ہوگا کہ متکلم نے مریخ کو دیکھا ہے، کیونکہ کواکب اگر چہ جمع ہے مگر استغراق پر دلالت نہیں کرتا ہے اور اس کلام کو سن کر آپ کو اس بات کا یقین بھی نہ ہوگا کہ متکلم نے مریخ کو نہیں دیکھا کیا معلوم کہ کواکب کی جس جماعت کو متکلم نے دیکھا ہو اس جماعت میں مریخ داخل ہو بلکہ اس کلام کو سن کر اس بات میں تردد ہوگا کہ متکلم نے مریخ کو دیکھا ہے یا نہیں، جب یہ بات سمجھ میں آ گئی تو کواکب کی طرح آلهة بھی جمع ہے جو استغراق پر دال نہیں ہے اس لئے اس بات کا یقین نہیں کیا جا سکتا کہ آلهة میں اللہ داخل ہے اور نہ اس بات کا یقین کیا جا سکتا ہے کہ آلهة میں اللہ تعالی داخل نہیں ہے اور استثنا صحیح ہونے کے لئے شرط ہے کہ الا کا مدخول یقین کے

ساتھ ماقبل میں داخل ہو یا یقین کے ساتھ ماقبل سے خارج ہو جب الا کا مابعد یقین کے ساتھ ماقبل میں داخل ہوتا ہے تو مستثنی متصل ہوتا ہے اور جب الا کا مدخول ماقبل سے یقین کے ساتھ خارج ہوتا ہے تو مستثنی منقطع ہوتا ہے اور جب دخول وخروج میں تردد ہو تو استثنی متعذر ہوتا ہے۔

**سوال:** اچھا! آیت کریمہ میں استثناء متعذر ہے تو الا کے مدخول کو بدل کیوں نہیں مان لیا جاتا الا کو غیر کے معنی میں کیوں مانا جاتا ہے؟

**جواب:** بدل کلام غیر موجب میں ہوتا ہے اور آیت کریمہ کلام موجب میں ہے اور لو حرف شرط سے جو نفی مستفاد ہے وہ معتبر نہیں؛ کیونکہ کلام غیر موجب وہ ہے جس میں نفی لفظی ہو نہ کہ معنوی۔

## قاعدہ

| وَإِعْرَابُ سِوٰی ،سَوَاءَ اَلنَّصْبُ عَلَی الظَّرْفِ عَلَی الْاَصَحِّ |
|---|

ترجمہ: اور سوی اور سواء کا اعراب نصب ہے ظرفیت کی بنا پر اصح قول کے مطابق۔

## مختصر تشریح

(۳) قاعدہ: سوی اور سواء پر ظرف ہونے کی وجہ سے نصب آتا ہے، یہ سیبویہ کا مذہب ہے اور وہی اصح ہے اور ان کی ظرفیت مقدرہ (فرض کی ہوئی) ہے پس جاءنی القوم سوی زید کی تقدیر مکانَ زید ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد سوی اور سواء کے اعراب کو بتانا ہے۔

**سوال:** سوی اور سواء کا اعراب کیا آئے گا؟

**جواب:** سوی اور سواء کا اعراب نصب آئے گا۔

**سوال:** سوی اور سواء کا اعراب نصب کیوں آئے گا؟

**جواب:** سوی اور سواء کا اعراب ظرفیت کی وجہ سے منصوب ہوگا، نصب اس لئے کہ یہ دونوں اصل میں مکان کی صفت ہے جیسے قرآن میں ہے (مکانا سویا) پھر موصوف کو حذف کر کے صفت کو موصوف کے قائم مقام بنا دیا پس یہ دونوں مکان کے معنی میں ہو گئے اور مکان ظرف ہے لہذا یہ ظرف ہونے کی وجہ سے منصوب ہوں گے یہ مذہب اصح ہے۔

اور مذہب غیر اصح جو کوفیوں کا مذہب ہے وہ یہ ہے کہ سویٰ اور سواء کا اعراب غیر کے اعراب کی طرح ہوگا۔ مواقع کے مطابق رفع، نصب، جر، ہوگا۔

اور مبرد کا مذہب یہ ہے کہ سویٰ اور سواء مکان کے معنی میں نہیں ہیں البتہ نصب متعین ہے جیسے لقد تقطع بينكم میں بین فاعل ہونے کے باوجود منصوب ہے اسی طرح سویٰ اور سواء بھی منصوب ہوں گے۔

## افعال ناقصہ کی خبر کا بیان

| خَبَرُ كَانَ وَاَخَوَاتِهَا هُوَ الْمُسْنَدُ بَعْدَ دُخُوْلِهَا، مِثْلُ كَانَ زَيْدٌ قَائِمًا |
|---|

ترجمہ: کان اور اس کے نظائر کی خبر: وہ اسم ہے جو ان (میں سے کسی ایک) کے داخل ہونے کے بعد مسند ہو جیسے کان زید قائما (زید کھڑا تھا)۔

### مختصر تشریح

جار اللہ زمخشریؒ نے افعال ناقصہ کے اسم وخبر کو ایک ساتھ بیان کیا ہے، چنانچہ مصنفؒ نے مرفوعات کے بیان میں ان افعال کے اسم کا تذکرہ نہیں کیا اور یہاں بھی اس کا تذکرہ چھوڑ دیا، یہ عجیب بات ہے! افعال ناقصہ سترہ ہیں: کان، صار، اصبح، امسی، اضحی، ظلَّ، بات، مافتِئَ، مادام، ماانفکّ، لیس، عاد، راح، مابرِحَ، مازال، آض اور غدا، یہ سب

نواسخ جملہ ہیں، جملہ اسمیہ پر داخل ہوتے ہیں اور مبتدا کو اپنا اسم اور خبر کو اپنی خبر بنالیتا ہیں، ان کے داخل ہونے کے بعد جملہ کا جو جز مسند الیہ ہوتا ہے وہ ان کا اسم اور جو جز مسند ہوتا ہے وہ ان کی خبر ہوتا ہے، یہ افعال اپنے اسم کو رفع اور خبر نصب دیتے ہیں، کان خبر کو اسم کے لئے گذشتہ زمانہ میں ثابت کرتا ہے، صار حالت کی تبدیلی کے لئے آتا ہے اس کے بعد پانچ افعال جملہ کے مضمون کو اپنے اپنے اوقات کے ساتھ ملاتے ہیں اور ما فتِیءَ سے چار افعال استمرار خبر کے لئے ہیں یعنی یہ بتاتے ہیں کہ ان کی خبر ان کے اسم کے لئے ہمیشہ سے ثابت ہے، اور مادام خبر کے ثابت رہنے کے زمانہ تک کسی کام کا وقت بتانے کے لئے ہے اور لیس زمانہ حال میں جملہ کے مضمون کی نفی کرتا ہے اور آخری چار افعال صار کے معنی میں آتے ہیں۔

افعال ناقصہ کے دخول کے بعد جملہ کا جو جز مسند الیہ ہوتا ہے وہ ان کا اسم اور جو جز مسند ہوتا ہے وہ ان کی خبر ہوتا ہے جیسے کان زید قائماً میں زید، کان کے دخول کے بعد مسند الیہ بنتا ہے اس لئے وہ افعال ناقصہ کا اسم ہے اور قائماً مسند بنتا ہے اس لئے وہ اس کی خبر ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد منصوبات میں سے افعال ناقصہ کان اور اس کے اخوات کی خبر کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** کان اور اس کے اخوات کی خبر منصوب کیوں؟

**جواب:** کان اور اس کے اخوات افعال ناقصہ ہیں اور اس کے بعد آنے والا اسم بمنزلہ فاعل کے ہے اور اس کی خبر بمنزلہ مفعول کے ہوتی ہے اور مفعول منصوب ہوتا ہے اس لئے کان اور اس کے اخوات کی خبر منصوب ہوگی۔

**سوال:** افعال ناقصہ کی وجہ تسمیہ کیا ہے؟

**جواب:** افعال ناقصہ اسم پر تام نہیں ہوتے بلکہ خبر کے محتاج ہوتے ہیں۔

**نوٹ:** علامہ زمخشریؒ نے افعال ناقصہ کے اسم وخبر کو ایک ساتھ بیان کیا ہے اور مصنفؒ نے مرفوعات کے بیان میں افعال ناقصہ کے اسم کا تذکرہ نہیں کیا اور اس جگہ بھی اس کا تذکرہ چھوڑ دیا۔

**سوال:** کان اور اس کے اخوات کی خبر کی تعریف کیا ہے؟

**جواب:** جو چیز کان اور اس کے اخوات کے دخول کے بعد مسند بنے جیسے کان زیدٌ قائماً میں قائماً خبر ہے جو کان کے دخول سے پہلے مبتدا کی خبر تھی۔

**سوال:** افعال ناقصہ کی خبر کی تعریف صحیح نہیں، اس لئے کہ تعریف میں بعد دخولھا کی قید لگائی ہے، اس کا مطلب یہ ہوا کہ کان اور اس کے اخوات داخل ہونے کے بعد وہ مسند بنے تو خبر ہوگی ورنہ نہیں حالانکہ ایسی بات نہیں ہے کان اور اس کے اخوات میں سے کسی ایک کے داخل ہونے کے بعد مسند بنے اس کو بھی خبر کہا جاتا ہے جیسے کان زید قائماً میں قائماً خبر ہے مگر اس پر کان کے سوا تمام کان کے اخوات داخل نہیں؟

**جواب:** دخول کے بعد احد مضاف مقدر ہے اصل عبارت ہے بعد دخول احدھا اب کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔

**سوال:** کان اور اس کے اخوات کی یہ تعریف دخول غیر سے مانع نہیں اس لئے کہ یہ تعریف اس یضرب پر صادق آتی ہے جو کان زید یضرب ابوہ میں واقع ہے، اس لئے کہ یضرب کے دخول کے بعد مسند ہے حالانکہ وہ خبر نہیں بلکہ یضرب ابوہ پورا مجموعہ خبر ہے؟

اسی طرح اس قائم پر صادق آتی ہے جو کان زید ابوہ قائم میں واقع ہے۔ قائم، کان اور اس کے اخوات کے دخول کے بعد مسند ہے حالانکہ وہ خبر نہیں ہے بلکہ ابوہ قائم پورا مجموعہ مسند ہے۔ اس لئے کہ وہ کان اور اس کے اخوات کے دخول کے بعد مسند ہے حالانکہ وہ خبر نہیں ہے بلکہ ابوہ قائم پورا جملہ خبر ہے؟

**جواب:** تعریف میں دخول سے مراد اثر کرنا ہے اور اثر کی دو قسمیں ہیں: (۱) اثر لفظی (۲) اثر معنوی۔

اثر لفظی: اسم کو رفع دے اور خبر کو نصب دے۔

اثر معنوی: اسم کے لئے خبر کو ثابت کرے۔

کان زید یضرب ابوہ: میں ضَرْبٌ کو زید کے لئے ثابت کرنا ہے نہ کہ فقط ضرب کو پس کان کا دخول پورا جملہ یضرب ابوہ پر ہوگا نہ کہ فقط یضرب پر۔

کان زید ابوہ قائم: قیام کو زید کے لئے ثابت کرنا ہے نہ کہ فقط قیام کو پس کان کا دخول پورے جملہ ابوہ قائم پر ہوگا نہ کہ فقط قائم پر۔ گویا ان مثالوں میں اثر معنوی ہے۔

**سوال:** مصنفؒ نے منصوبات کے بیان کے میں فعل ناقص کی خبر کو بیان کیا لیکن مرفوعات کے بیان میں فعل ناقص کے اسم کو نہیں بیان کیا اس کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** منصفؒ کے نزدیک فعل ناقص کا اسم، فاعل میں داخل ہے اس لئے بیان نہیں کیا۔

**وَاَمْرُہٗ کَاَمْرِ خَبَرِ الْمُبْتَدَأ۔ وَیَتَقَدَّمُ مَعْرِفَۃً۔**

ترجمہ: اور اس کا حکم مبتدا کی خبر کے حکم کے مانند ہے۔ اور یہ (کان اور اس کے نظائر کی خبر) معرفہ ہونے کی صورت میں (بھی اسم پر) مقدم ہو جاتی ہے۔

## مختصر تشریح

کان کی خبر کا حکم مبتدا کی خبر کے حکم کے مانند ہے۔ بس ایک بات میں جدا ہے کہ مبتدا کی خبر معرفہ ہو تو اس کا مبتدا پر مقدم کرنا جائز نہیں، کیونکہ التباس لازم آئے گا اور کان کی خبر معرفہ ہو تو بھی اسم سے مقدم آسکتی ہے، کیونکہ اختلاف اعراب کی وجہ سے التباس پیدا نہ ہوگا۔

البتہ کان کے اسم و خبر میں اعراب اور قرینہ منتفی ہوں تو خبر کی تقدیم جائز نہیں۔ جیسے کان الفتی ھذا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ کان اور اس کے اخوات کی خبر کا معاملہ احکام، اقسام اور شرائط میں مبتدا کی خبر کے معاملہ کی طرح ہے اور خبر کی تفصیلی گفتگو ماقبل میں گزر چکی ہے، نیز ایک وہم کا ازالہ ہے۔

**سوال:** وہ وہم کیا ہے؟

**جواب:** وہ وہم یہ ہے کہ مبتدا کی خبر کا معاملہ اور کان اور اس کی خبر دونوں کا معاملہ ایک ہے حالانکہ مبتدا کی خبر جب معرفہ ہو تو خبر کو مبتدا پر مقدم کرنا صحیح نہیں ہے اور برخلاف کان اور اس کے اخوات کے کہ اگر اس کی خبر معرفہ ہو تو اس کے اسم پر مقدم کرنا جائز ہے، کیوں؟

**جواب:** کان اور اس کے اخوات کی خبر کا معاملہ، مبتدا کی خبر کے معاملہ کے مانند ہی ہے، رہا مسئلہ مبتدا کی خبر کو جبکہ معرفہ ہو عدم تقدیم کا اور کان کی خبر اس کے اسم پر معرفہ ہونے کے باوجود تقدیم کا تو مبتدا اور خبر میں مقدم اس لئے نہیں کر سکتے کہ دونوں کا اعراب ایک ہوتا ہے اور کان میں اسم اور خبر کا اعراب ایک نہیں ہوتا اس لئے تقدیم وتاخیر کی وجہ سے مبتدا اور خبر میں التباس لازم آئے گا اور کان کی میں تقدیم وتاخیر کی وجہ سے التباس لازم نہیں آئے گا۔

**سوال:** کان الفتی ھذا میں خبر کو اسم پر مقدم کرنا کیوں جائز نہیں ہے؟

**جواب:** فعل ناقص کی خبر کو اس کے اسم پر مقدم کرنے کا جواز ایک شرط سے مشروط ہے وہ یہ کہ اسم وخبر دونوں میں سے کسی ایک کا یا دونوں کا اعراب لفظی ہو اور اس مثال میں دونوں کا اعراب تقدیری ہے۔

**سوال:** یہ شرط کیوں؟

**جواب:** یہ شرط اس لئے لگائی کہ اعراب لفظی ہونے سے اسم وخبر کے درمیان التباس نہ ہوگا برخلاف مبتدا وخبر میں اعراب لفظی ہونے کے باوجود التباس ہوتا ہے۔

## قاعدہ

وَقَدْ يُحْذَفُ عَامِلُهُ فِيْ نَحْوِ "اَلنَّاسُ مَجْزِيُّوْنَ بِاَعْمَالِهِمْ اِنْ خَيْرًا فَخَيْرٌ، وَاِنْ شَرًّا فَشَرٌّ" وَيَجُوْزُ فِيْ مِثْلِهَا اَرْبَعَةُ اَوْجُهٍ

ترجمہ: اور کبھی کان کی خبر کے عامل کان کو حذف کر دیا جاتا ہے الناس مَجزیون باعمالهم، ان خیر افخیر و ان شر افشر (لوگوں کو ان کے اعمال کا بدلہ دیا جائے گا، اگر ان کا عمل اچھا ہوگا، تو بدلہ بھی اچھا ہوگا، اور اگر ان کا عمل برا ہوگا تو بدلہ بھی برا ہوگا) جیسی مثالوں میں، اور اس طرح کی مثالوں میں چار صورتیں جائز ہیں۔

## مختصر تشریح

جب اِنْ شرطیہ کے بعد کوئی اسم آئے پھر فاء آئے اور اس کے بعد دوسرا اسم آئے جیسے ان خیر افخیر تو کان کو حذف کرنا جائز ہے، دیگر افعال ناقصہ کو حذف کرنا جائز نہیں اور اس تخصیص کی وجہ کان کا کثیر الاستعمال ہونا ہے، اور ایسی ترکیب میں چار صورتیں جائز ہیں:

(۱) ان خیرا فخیرٌ: اول کا نصب کان محذوف کی خبر ہونے کی وجہ سے اور دوسرے اسم کا رفع مبتدا کی خبر ہونے کی وجہ سے (یہ صورت چار صورتوں میں اقوی ہیں)۔

(۲) ان خیرا فخیراً: دونوں اسموں کا نصب کان محذوف کی خبر ہونے کی وجہ سے۔

(۳) ان خیر افخیر: دونوں کا رفع، اول کا رفع کان کا اسم ہونے کی بنا پر اور ثانی کا رفع مبتدا ہونے کی بنا پر۔

(۴) ان خیر فخیراً: اول کا رفع کان کا اسم ہونے کی بنا پر اور ثانی کا نصب کان کی خبر ہونے کی بنا پر۔

اور عبارت کے معنی ہیں: لوگ اپنے اعمال کی سزا دئے جائیں گے اگر عمل اچھا ہوگا تو اچھی جزا ملے گی اور عمل برا ہوگا تو بری جزا ملے گی۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ کان کی خبر کے عامل کان کو حذف کر دیا جاتا ہے الناس مَجزیون باعمالھم، ان خیرا فخیر، وان شرا فشرٌ جیسی مثالوں میں۔

**سوال:** الناس مَجزیون باعمالھم :ان خیرا فخیر ،وان شرا فشرٌ جیسی مثالوں میں کان کو کیوں حذف کیا جاتا ہے؟

**جواب:** کان کا استعمال کثرت سے ہوتا ہے اگر اس کو حذف کر دیا جائے تو ذہن اس کی طرف منتقل ہوسکتا ہے برخلاف اس کے اخوات کے جن کا استعمال کان کے مقابلہ میں قلیل ہے، اس کی طرف ذہن منتقل نہیں ہوتا۔

**سوال:** الناس مَجزیون باعمالھم، ان خیرا فخیر، وان شرا فشرٌ جیسی مثالوں سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** الناس مجزیون باعمالھم ان خیرا فخیر ،وان شرا فشرٌ جیسی مثالوں سے ہر ایسی ترکیب مراد ہے جب ان شرطیہ کے بعد کوئی اسم آئے پھر فاء آئے اور اس کے بعد دوسرا اسم آئے۔

**سوال:** الناس مجزیون باعمالھم ان خیرا فخیر ،وان شرا فشرٌ میں اعراب کے اعتبار سے کتنی صورتیں ہوسکتی ہیں۔

**جواب:** الناس مجزیون باعمالھم ان خیرا فخیر ،وان شرا فشرٌ میں اعراب کے اعتبار سے چار صورتیں ہیں۔

(۱) اول کا نصب دوسرے کا رفع جیسے ان خیراً فخیرٌ۔

(۲) دونوں میں نصب جیسے ان خیراً فخیراً۔

(۳)دونوں میں رفع میں جیسے ان خیرٌ فخیرٌ۔

(۴)اول کا رفع اور دوسرے کا نصب جیسے ان خیرٌ فخیراً۔

**سوال:** ان خیر أفخیر ٌ۔اول کا نصب اور دوسرے کا رفع اس کی کیا وجہ ہے؟

**جواب:** اول کا نصب اس لئے کہ وہ کان محذوف کی خبر ہے اور کان کی خبر منصوب ہوتی ہے۔اور دوسرے کا رفع اس لئے کہ وہ مبتدا محذوف کی خبر ہے اور مبتدا کی خبر مرفوع ہوتی ہے۔اب تقدیری عبارت ان کان عملہ خبرا فجزائہ خبر ہوگی۔اس میں تین چیزوں کو حذف کیا گیا ہے: (۱) کان عملہ میں کان (۲) کان کا اسم عملہ (۳) فجزائہ خبر میں فجزاءہ۔

**سوال:** ان خیر أفخیر ا دونوں میں نصب کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** دونوں میں نصب اس لئے کہ دونوں جگہ کان محذوف کی خبر ہو اور ظاہر ہے کہ کان کی خبر منصوبات میں سے ہے۔پس تقدیری عبارت ان کان عملہ خبراً فکان جزائہ خبراً ہوگی۔

اس میں چار حذف ہیں (۱) کان (۲) عملہ (۳) دوسرا کان (۴) جزائہ

(۳) ان خیرٌ فخیرٌ دونوں میں رفع کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** پہلے کا رفع تو اس لئے کہ وہ کان محذوف کا اسم ہے اور کان کا اسم مرفوع ہوتا ہے اور دوسرے کا رفع اس لئے کہ وہ مبتدا محذوف کی خبر ہے اور مبتدا کی خبر کا مرفوع ہونا عالم آشکارہ ہے۔

اب تقدیری عبارت ان کان فی عملہ خیر فجزائہ خبیر ہوگی۔اس میں چار حذف ہیں: (۱) کان (۲) فی (۳) عملہ (۳) جزائہ (۴) ان خیرٌ فخیراً۔

**سوال:** اول کا رفع اور دوسرے میں نصب کی وجہ کیا ہے؟

**جواب:** پہلے کا رفع تو اس لئے کہ وہ کان محذوف کا اسم ہے اور دوسرے کا نصب اس لئے کہ وہ کان محذوف کی خبر ہے۔اب تقدیری عبارت ان کان فی عملہ خبر فکان

جزائہ خیراً ہوگی۔ اس میں چار حذف ہیں: (۱) کان (۲) فی (۳) عملہ (۴) دوسرا کان (۵) دوسرے کان کا اسم جزائہ۔

**سوال:** ان چاروں میں سے مضبوط اور عمدہ وجہ کونسی ہے؟

**جواب:** اول طریقہ سب سے عمدہ ہے پھر دوسرا اور تیسرا طریقہ بین بین اور چوتھا طریقہ سب سے ضعیف ہے۔

**سوال:** اول طریقہ سب سے عمدہ کیوں؟

**جواب:** اول طریقہ سب سے عمدہ اس لئے ہے کہ اس میں فقط تین حذف ہیں۔

**سوال:** دوسرا اور تیسرا طریقہ بین بین کیوں؟

**جواب:** دوسرا اور تیسرا طریقہ بین بین اس لئے ہے کہ باب حذف میں یہ تین اور پانچ کے درمیان ہے۔

**سوال:** چوتھا طریقہ سب سے ضعیف کیوں؟

**جواب:** چوتھا طریقہ سب سے ضعیف اس لئے ہے کہ ان میں سب سے زیادہ پانچ حذف ہیں۔

## قاعدہ

وَيَجِبُ الْحَذْفُ فِيْ مِثْلِ "اَمَّا اَنْتَ مُنْطَلِقًا اِنْطَلَقْتُ" اَیْ لِاَنْ كُنْتَ مُنْطَلِقاً

ترجمہ: اور واجب ہے کان کو حذف کرنا اما انت منطلقا انطلقت (تمہارے چلنے کی وجہ سے میں چلا) جیسی مثالوں میں، اس کی اصل لان کنت منطلقا انطلقت ہے۔

### مختصر تشریح

جب کان کو حذف کر کے اس کی جگہ میں کوئی چیز لائی جائے تو اب کان کو محذوف

رکھنا واجب ہے ورنہ عوض اور معوض کا اجتماع لازم آئے گا جیسے امّا انت منطلقاً انطلقت میں آپ کے چلنے والا ہونے کی وجہ سے چلنے والا ہوں، اس میں امّا انتَ کی اصل ہے لِاَن کنت، پہلے لام کو حذف کیا، کیونکہ أن سے پہلے لام محذوف رہتا ہے، پھر کان کو حذف کیا تو ضمیر متصل ضمیر منفصل انت ہوگئی، پھر کان کے عوض میں ما زائدہ لائے اور نون کا میم میں ادغام کیا تو أمّا انت ہوگیا، اب کان کو محذوف رکھنا واجب ہے کیونکہ اس کے بدل میں ما آ گیا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کان کا حذف اما انت منطلقا انطلقت جیسی مثال میں واجب ہے۔

**سوال:** مثل سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** مثل سے ہر ایسی ترکیب مراد ہے جس میں کان کو حذف کر کے اس کے عوض کوئی چیز لائی جائے۔

**سوال:** جس میں کان کو حذف کر کے اس کے عوض کوئی چیز لائی جائے تو حذف واجب کیوں؟

**جواب:** حذف واجب اس لئے ہے کہ عوض اور معوض عنہ کا اجتماع لازم نہ آئے جیسے اما انت منطلقا انطلقت (آپ کے چلنے والا ہونے کی وجہ سے چلنے والا ہوں)۔

**سوال:** اما انت منطلقاً کی تفصیل کیا ہے؟

**جواب:** اما انت منطلقاً کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

اما انت منطلقا انطلقت اصل میں لان کنت منطلقا انطلقت ہے۔ اور اَنْ میں دو احتمال ہیں: (۱) اَنْ بفتح الہمزہ: اما انت منطلقا انطلقت کی اصل میں لان کنت منطلقا انطلقت ہوگی۔

(۲) اِن بکسر الہمزہ: اما انت منطلقا انطلقت کی اصل اِن کنت منطلقا انطلقت

ہوگی۔لام جارہ کی تقدیم کی وجہ سے اس میں حصر کا فائدہ ہوگا۔اگر دوسرا احتمال ہوتو لام جارہ نہ ہوگا۔لام جارہ کے نہ ہونے کی وجہ سے اس میں حصر کا فائدہ نہ ہوگا۔

اب اِنْ کنتَ میں سے فعل ناقص کان کو حذف کر دیا تو اِنْ انتَ باقی رہا اس لئے کہ فعل حذف کئے جانے کے بعد ضمیر مرفوع متصل ضمیر مرفوع منفصل سے بدل جاتی ہے۔

اب آپ کو معلوم ہے کہ اِن حرف شرط اسم پر داخل نہیں ہوتا، یقیناً کان کی جگہ پر کوئی عوض لانا ہوگا لہذ الفظ ما لائے تو اِنْ ما اَنتَ ہوا۔

اب یرملون کے قانون سے اِنْ کے نون کو لفظ ما کے میم میں ادغام کر دیا اِماّ اَنتَ ہوگیا۔اب پوری عبارت ہوگی: اما انت منطلقا انطلقت۔

اس اصل کے مطابق مثال مذکور کا ترجمہ یہ ہے کہ اگر تو چلا تھا تو میں چلا تھا (تمہارے چلنے کی وجہ سے میں چلا تھا) دونوں اصل کے ترجمہ کا حاصل تقریباً ایک ہی ہے البتہ ایک ہی فرق ہے کہ اصل اول کے ترجمہ میں حصر ہے اور اصل ثانی کے ترجمہ میں حصر نہیں ہے۔

**سوال:** کسی بھی چیز کا حذف واجب اس وقت ہوتا ہے جبکہ کوئی قرینہ اور قائم مقام ہو اس جگہ قرینہ کیا ہے؟ اور قائم مقام کیا ہے؟

**جواب:** اس مثال میں قرینہ ہے منطلقا معمول کا منصوب ہونا اور قائم مقام لفظ ما ہے جو کان کی جگہ پر واقع ہے۔

## حروف مشبہ بالفعل کے اسم کا بیان

| اِسْمُ اِنَّ وَاَخَوَاتِهَا هُوَ الْمُسْنَدُ اِلَيْهِ بَعْدَ دُخُوْلِهَا مِثْلُ اِنَّ زَيْدًا قَائِمٌ |
|---|

ترجمہ: وہ اسم ہے جو حروف مشبہ بالفعل میں سے کسی ایک کے داخل ہونے کے بعد مسندالیہ ہو جیسے: اِنَّ زیداً قائم (بلاشبہ زید کھڑا ہے)۔

### مختصر تشریح

یہ حروف بھی نواسخ جملہ ہیں، جملہ اسمیہ پر داخل ہوتے ہیں اور مبتدا کو اپنا اسم اور خبر کو

اپنی خبر بنا لیتے ہیں اور انَّ کا اسم مسند الیہ اور خبر مسند ہوتی ہے جیسے اِنَّ زیداً قائم بیشک زید کھڑا ہے

□

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد منصوبات میں سے اِنَّ اور اس کے نظائر کا اسم کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** اِنَّ اور اس کے نظائر کو کیا کہتے ہیں؟

**جواب:** اِنَّ اور اس کے نظائر کو حروف مشبہ بالفعل کہتے ہیں۔

**سوال:** اِنَّ اور اس کے نظائر کو حروف مشبہ بالفعل کیوں کہتے ہیں؟

**جواب:** اِنَّ اور اس کے نظائر کو حروف مشبہ بالفعل اس لئے کہتے ہیں کہ ان کی مشابہت فعل کے ساتھ پائی جاتی ہے۔

**سوال:** فعل کے ساتھ مشابہت کس اعتبار سے؟

**جواب:** فعل کے ساتھ مشابہت لفظاً بھی اور معناً بھی ہے۔

**سوال:** لفظاً اور معنیً مشابہت کیسے؟

**جواب:** لفظاً مشابہت جس طرح فعل ثلاثی ہوتا ہے اسی طرح ان میں سے بعض حروف بھی ثلاثی ہیں جیسے اِنَّ، اَنَّ اور لَیتَ اور جس طرح فعل رباعی ہوتا ہے اسی طرح بعض حروف رباعی ہیں جیسے کَاَنَّ، لٰکِنَّ اور لَعَلَّ۔ اور معنیً مشابہت اس طرح ہے کہ ان حروف میں فعل کے معنیٰ پائے جاتے ہیں۔

**سوال:** اِنَّ اور اس کے نظائر کا اسم منصوب کیوں؟

**جواب:** اِنَّ اور اس کے نظائر کا اسم منصوب اس لئے ہے کہ اِنَّ اور اس کے نظائر میں سے ہر ایک فعل کے معنی رکھتے ہیں۔ چنانچہ اِنَّ اور اَنَّ حقّقتُ کے معنیٰ میں اور کَاَنَّ شبّھتُ کے معنیٰ میں اور لیت تمنیتُ کے معنیٰ میں اور لٰکِنَّ استدرکتُ کے معنیٰ میں لعلَّ

ترجیتُ کے معنیٰ میں ہیں اب ان کے بعد جو اسم آئے گا وہ مفعول ہوگا اور مفعول منصوب ہوتا ہے۔

**سوال:** اِنَّ اور اس کے نظائر کے اسم کی تعریف کیا ہے؟

**جواب:** اِنَّ اور اس کے نظائر کے اسم کی تعریف: ان حروف کے داخل ہونے کے بعد وہ اسم مسند الیہ بنے جیسے اِنَّ زیدا قائم اس مثال میں زید مسند الیہ ہے اِنَّ کے اسم ہونے کی حیثیت سے اور اِنَّ کے دخول سے پہلے یقیناً زیدٌ قائمٌ میں زید مسند الیہ ہے لیکن اس کا مسند الیہ ہونا مبتدا ہونے کی حیثیت سے ہے۔

**سوال:** اِنَّ اور اس کے نظائر کے اسم کی تعریف صحیح نہیں، اس لئے کہ تعریف میں بعد دخولھا کی قید لگائی اس کا مطلب یہ ہوا کہ اِنَّ اور اس کے تمام نظائر کے داخل ہونے کے بعد وہ مسند الیہ بنے تو اسم ہوگا ہوگی ورنہ نہیں حالانکہ ایسی بات نہیں ہے اِنَّ اور اس کے نظائر میں سے کسی ایک کے داخل ہونے کے بعد مسند الیہ بنے اس کو بھی اسم کہا جاتا ہے جیسے اِنَّ زیداً قائمٌ میں زیداً اسم ہے مگر اس پر تمام اِنَّ اور اَنَّ کے نظائر داخل نہیں؟

**جواب:** دخول کے بعد احد مضاف مقدر ہے اصل عبارت ہے بعد دخول احدھا اب کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔

## لائے نفی جنس کا بیان

| اَلْمَنْصُوْبُ بِلاَ الَّتِیْ لِنَفْیِ الْجِنْسِ |
| --- |

### مختصر تشریح

گیارہواں منصوب: لائے نفی جنس کا اسم ہے مگر مصنفؒ نے اسم لا التی نہیں کہا، کیونکہ اس لا کا اسم ہمیشہ منصوب نہیں ہوتا پس اگر اسم لا کہتے تو وہم ہوتا کہ لا کا اسم ہر حال میں منصوب ہوتا ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد منصوبات میں سے لائے نفی جنس کے اسم کو بیان کرنا ہے۔

**سوال:** مصنفؒ نے عنوان کیوں بدل دیا اسم لاالتی لنفی الجنس کے بجائے المنصوب بلاالتی لنفی الجنس کیوں کہا؟

**جواب:** مصنفؒ نے عنوان اس لئے بدلا کہ لائے نفی جنس کا اسم ہر حال میں منصوب نہیں ہوتا بلکہ اس میں اعراب کی مختلف صورتیں ہیں اور بیان منصوبات کا چل رہا ہے لہذا اسی صورت کو مدنظر رکھتے ہوئے المنصوب بلاالتی لنفی الجنس کی عبارت ذکر کی اگر اس کا ایک ہی اعراب نصب ہوتا تو اسم لاالتی لنفی الجنس کہنے میں کوئی حرج نہیں تھا۔

## لائے نفی جنس کا اسم

| هُوَ الْمُسْنَدُ اِلَيْهِ بَعْدَ دُخُوْلِهَا ،يَلِيْهَا نَكِرَةً مُضَافًا اَوْ مُشَبَّهًا بِهِ، مِثْلُ "لَا غُلَامَ رَجُلٍ ظَرِيْفٌ فِيْهَا" وَ "لَا عِشْرِيْنَ دِرْهَمًا لَكَ" |
|---|

ترجمہ: وہ ہے جو اس لا کی وجہ سے منصوب ہو جو جنس کی نفی کے لئے آتا ہے (لائے نفی جنس کا اسم) وہ اسم ہے جو لائے نفی جنس کے داخل ہونے کے بعد مسند الیہ ہو درآنحالیکہ وہ اس (لائے نفی جنس) سے متصل ہو، نکرہ ہو اور مضاف یا مشابہ مضاف ہو، جیسے لا غلام رجل ظریف فیھا (مرد کا کوئی غلام ہوشیار اور گھر میں نہیں ہے) لا عشرین درھما لک (تمہارے لئے بیس درہم نہیں ہے)۔

## مختصر تشریح

لائے نفی جنس بھی نواسخ جملہ میں سے ہے، اس لا کے داخل ہونے کے بعد جملہ کا جو

جز مسند الیہ ہوتا ہے وہی لا کا اسم ہوتا ہے اور منصوب ہوتا ہے، البتہ اس کے نصب کے لئے تین شرطیں ہیں (۱) اسم لا سے متصل آئے (۲) اسم نکرہ ہو (۳) اسم مضاف یا شبہ مضاف ہو جیسے **لا غلام رجل ظریف فی الدار** (نکرہ مضاف کی مثال) اور **لا عشرین درھما لک** (نکرہ مشابہ مضاف کی مثال)۔

## وضاحت

**سوال:** لائے نفی جنس کے اسم کی تعریف کیا ہے؟

**جواب:** اس کی تعریف یہ ہے: لائے نفی جنس کے داخل ہونے کے بعد جملہ کا جو جز مسند الیہ ہوتا ہے وہی لا کا اسم ہوتا ہے اور وہی منصوب ہوتا ہے۔

**سوال:** لائے نفی جنس کی وجہ سے اسم منصوب کب ہوتا ہے؟

**جواب:** لائے نفی جنس کی وجہ سے اسم منصوب اس وقت ہوگا جب تین شرطیں پائی جائیں۔ اور وہ یہ ہیں: (۱) لا کا اسم لا سے متصل ہو۔ (۲) لا کا اسم نکرہ ہو (۳) لا کا اسم مضاف یا مشابہ مضاف ہو۔

**سوال:** متصل کی شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** کیونکہ لا ضعیف العمل ہے فصل کی شکل میں عمل کی قوت باقی نہیں رہتی۔

**سوال:** نکرہ ہونے کی شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** اس لئے کہ لائے نفی جنس، جنس کی نفی کے لئے آتا ہے اور جنس قلت کے ساتھ کثرت کا تقاضہ کرتی ہے اور نکرہ میں کثرت پائی جاتی ہے برخلاف معرفہ کے وہ قلت کا تقاضہ کرتا ہے۔

**سوال:** مضاف یا شبہ مضاف کی شرط کیوں لگائی؟

**جواب:** مضاف یا شبہ مضاف کا ہونا علامت اسم میں سے قوی علامت ہے یہ دونوں اسم کے بڑے خواص ہیں، اس سے اسمیت کی جہت مضبوط ہو جاتی ہے اور حرف سے

مشابہت بالکل کمزور ہو جاتی ہے۔نکرہ مضاف کی مثال جیسے **لاغلام رجل ظریف فیھا** اور نکرہ مشابہ مضاف کی مثال جیسے **لاعشرین درھمالک**۔

**سوال:** لاغلام رجل ظریف فیھا میں فیھا کی قید کیوں لگائی؟

**جواب:** فیھا کا اضافہ اس لئے کیا تا کہ خلاف وضع لازم نہ آئے (۱) اس لئے کہ اگر فیھا کی قید نہ ہوتی تو خلاف واقع لازم آتا، کیونکہ فیھا کی قید نہ ہونے کی صورت میں مطلب یہ ہوتا کہ کسی مرد کا غلام ظریف نہیں ہے، حالانکہ یہ کذب ہے، بہت سے لوگوں کے غلام ظریف ہوتے ہیں سب بے وقوف نہیں ہوتے ،فیھا کے اضافہ سے یہ خرابی لازم نہ آئے گی ،اس لئے کہ اس صورت میں مطلب یہ ہوگا کہ عقلمند غلام گھر میں نہیں ہے۔

(۲) مصنفؒ کا مقصد لائے نفی جنس کی خبر کی دوقسموں کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ لائے نفی جنس کی خبر اسمِ ظرف بھی آسکتی ہے جیسے **فیھا** اور غیر ظرف بھی جیسے **ظریف**۔

**سوال:** لعام کتابوں میں لائے نفی جنس کی خبر کی مثال **لا رجل فی الدار** بیان کی جاتی ہے مصنفؒ نے اس سے عدول کیوں کیا؟

**جواب:** **لا رجل فی الدار** یہ مثال مشہور ہے،لیکن اس میں خبر کا التباس صفت کے ساتھ لازم آتا تھا، کیونکہ اس میں احتمال تھا کہ **فی الدار**، کائن سے متعلق ہو کر پھر **رجل** کی صفت ہو اور خبر محذوف ہو تو چونکہ مثال مشہور اپنے ممثل لہ میں نص نہیں ہے، اس لئے اس سے عدول کر کے ایسی مثال بیان کی جس میں خبر کے علاوہ کوئی دوسرا احتمال نہ ہو۔

| فَاِنْ كَانَ مُفْرَدًا فَهُوَ مَبْنِيٌّ عَلٰى مَا يُنْصَبُ بِهٖ |
|---|

ترجمہ: پس اگر وہ اسم (جو لائے نفی جنس کے بعد واقع ہو) مفرد ہو، تو وہ اس علامت پر مبنی ہوگا جس کے ذریعہ نصب دیا جاتا ہے۔

## مختصر تشریح

(۱) پس اگر لائے نفی جنس کا اسم مفرد ہو یعنی تیسری شرط فوت ہو تو علامت نصب پر

مبنی ہوگا اور مفرد سے مراد یہ ہے کہ وہ مضاف یا شبہ مضاف نہ ہو، پس یہ حکم تثنیہ وجمع کو بھی شامل ہوگا جیسے لا رجل / مسلمَیْن / مسلِمِین / مسلماتٍ فی الدار اور اس کے مبنی ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ مِنْ کو متضمن ہوتا ہے لا رجل ای ما من رجل۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر لائے نفی جنس کا اسم مفرد ہو، مضاف اور مشابہ مضاف نہ ہو تو وہ اس حرف یا حرکت پر مبنی ہوگا جس کے ساتھ وہ لا کے دخول سے پہلے منصوب ہوتا تھا گویا مبنی بر فتح ہوگا۔

**سوال:** لائے نفی جنس کا اسم مفرد ہو تو مبنی کیوں؟

**جواب:** لائے نفی جنس کا اسم مفرد ہو تو مبنی اس لئے ہے کہ وہ حرف من استغراقیہ کے معنی کو متضمن ہے۔

**سوال:** جب لائے نفی جنس کا اسم مفرد ہو تو من استغراقیہ متضمن کیوں ہوتا ہے؟

**جواب:** لائے نفی جنس کا اسم مفرد ہو تو من استغراقیہ کو متضمن اس لئے ہوتا ہے کہ وہ سائل کے سوال کے جواب میں واقع ہوتا ہے جو کلمہ من پر مشتمل ہے جیسے ھل من رجل فی الدار ؟ اس کے جواب میں آیا لا رجل فی الدار ای لا احد من رجل فی الدار اس سے معلوم ہوا کہ لائے نفی جنس کا اسم مفرد ہو تو من استغراقیہ کو متضمن ہوتا ہے۔

**سوال:** فتحہ پر مبنی کیوں؟

**جواب:** فتحہ پر مبنی اس لئے ہے تا کہ حرکت بنائیہ حرکت اعرابیہ کے موافق ہو جائے۔ جیسے لا رجل فی الدار۔

❁ ❁ ❁

وَإِنْ كَانَ مَعْرِفَةً، أَوْ مَفْصُولاً بَيْنَهُ وَبَيْنَ لَا وَجَبَ الرَّفْعُ وَالتَّكْرِيرُ

ترجمہ: اور اگر (لائے نفی جنس کا مدخول) معرفہ ہو، یا اس کے اور لا کے درمیان فصل کیا گیا ہو، تو (اس پر) رفع پڑھنا اور لا کو مکرر لانا واجب ہے۔

## مختصر تشریح

اور اگر نکرہ ہونے کی شرط منتفی ہو اس کا مطلب دوسری شرط منتفی ہو اور لا کا اسم معرفہ ہو یا اتصال کی شرط معدوم ہو یعنی پہلی شرط منتفی ہو اور لا اور اسم کے درمیان فصل ہو تو پھر وہ اسم مبتدا ہونے کی وجہ سے مرفوع ہوگا اور لا کی تکرار دوسرے معرفہ کے ساتھ ضروری ہوگی (عبارت میں أو مانعة الخلو کا ہے، جس کا مطلب دونوں باتوں سے خالی نہ ہو تو کوئی حرج نہیں) صرف معرفہ کی مثال جیسے لا زیدٌ فی الدار و لا عمرو۔ صرف فصل کی مثال لا فی الدار رجل و لا امرأة۔ فصل اور معرفہ دونوں کی مثال لا فی الدار زید و لا عمرو۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ لائے نفی جنس کا اسم معرفہ ہو یا لائے نفی جنس اور لائے نفی جنس کے اسم کے مابین فصل ہو تو رفع اور تکرار واجب ہے۔

لائے نفی جنس کا اسم معرفہ ہو جیسے لا زید فی الدار و لا عمرو اس مثال میں زید بجائے نکرہ کے معرفہ ہے جو لا کا اسم ہے چنانچہ زید مرفوع ہے اور لا مکرر ہے۔

لائے نفی جنس کے اسم کے مابین فصل ہو جیسے لا فی الدار رجل و لا امراۃ میں رجل لا کا اسم ہے لیکن لا سے متصل نہیں ہے بلکہ منفصل ہے چنانچہ رجل مرفوع ہے اور لا مکرر ہے۔

**سوال:** لائے نفی جنس کا اسم معرفہ ہو تو مرفوع کیوں؟

**جواب:** لائے نفی جنس کا اسم معرفہ ہو تو مرفوع پڑھنا اس لئے واجب ہے کہ جب

لا کا اثر معرفہ میں ظاہر نہیں ہوا تو اس میں رفع مبتدا ہونے کی وجہ سے واجب ہوگیا۔

**سوال:** لائے نفی جنس کا اسم معرفہ ہو تو لا کا تکرار کیوں؟

**جواب:** لائے نفی جنس کا اسم معرفہ ہو تو لا کا تکرار اس لئے ضروری ہے کہ لا کا تکرار کثرت میں فوت شدہ کی خبر دینے والا ہو جائے۔

**سوال:** لائے نفی جنس کے اسم کے مابین فصل ہو تو رفع کیوں واجب ہے؟

**جواب:** لائے نفی جنس کے اسم کے مابین فصل ہو تو رفع اس لئے واجب ہے کہ لا فصل کی وجہ سے ضعیف العمل ہے۔

**سوال:** لائے نفی جنس کے اسم کے مابین فصل ہو تو تکرار کیوں واجب ہے؟

**جواب:** لائے نفی جنس کے اسم کے مابین فصل ہو تو لا کا تکرار اس لئے واجب ہے تاکہ جواب، سوال کے مطابق ہو جائے کیونکہ سوال أفي الدار رجل أو امراۃ ہے۔

## فائدہ

**وَمِثْلُ "قَضِيَّةٌ وَلَا اَبَا حَسَنٍ لَّهَا" مُتَأَوَّلٌ**

ترجمہ: اور قضیۃ و لا ابا حسن لها (ایک مقدمہ ہے اور اس کے لئے کوئی ابو حسن (فیصلہ کرنے والا) نہیں ہے) جیسی مثالوں میں تاویل کی گئی ہے۔

## مختصر تشریح

ماقبل میں قاعدہ بیان کیا گیا کہ جب لا کا اسم معرفہ ہو تو رفع اور تکرار واجب ہے مگر قَضِيَّةٌ و لا ابا حسن لها میں ابو الحسن معرفہ ہے، یہ حضرت علیؓ کی کنیت ہے اور نہ مرفوع ہے نہ مکرر اس کا جواب یہ ہے کہ اس قول میں تاویل کی گئی ہے۔

پہلی تاویل: مضاف محذوف ہے ای لا مثل ابی الحسن اور لفظ مثل اگرچہ معرفہ کی طرف مضاف ہے مگر ابہام کی زیادتی کی وجہ سے وہ اضافت سے بھی معرفہ نہیں ہوا۔

دوسری تاویل: عَلَم سے مراد وہ صفت ہے جس کے ساتھ صاحب عَلَم مشہور ہے جیسے حاتم سے سخاوت مراد لی جاتی ہے اسی طرح یہاں ''فیصلہ کرنے کی غیر معمولی صلاحیت'' مراد ہے، اور جب وصف مشہور مراد لیا تو علمیت اور تعریف باطل ہوگئی، صحابہ کے زمانہ میں جب کوئی مشکل پیش آتی تو حضرت علیؓ اس کو حل فرماتے، اس لئے یہ محاورہ ہوگیا، جب کوئی مشکل مسئلہ پیش آتا ہے اور کوئی اس کو حل کرنے والا نہیں ہوتا تو کہتے ہیں ''قضیہ ہے یعنی یہ ایک اہم معاملہ ہے اور اس کو حل کرنے والے ابو الحسن یعنی حضرت علیؓ موجود نہیں ہیں!''۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔اور وہ یہ ہے کہ ماقبل میں قانون بیان کیا کہ جب لائے نفی جنس کا اسم معرفہ ہو تو اس میں رفع اور لا کا تکرار واجب ہوتا ہے تو یہ قانون قضية و لا ابا حسن لها سے ٹوٹ گیا اس لئے کہ اس میں لائے نفی جنس کا اسم ابا حسن معرفہ تو ہے لیکن مرفوع نہیں ہے اور نہ ہی لا کا تکرار ہے؟

**جواب:** مصنفؒ نے اپنے قول متأول سے اس کا جواب دیا کہ قضية و لا ابا حسن لها نکرہ کی تاویل میں ہے، جب ابا حسن نکرہ کی تاویل میں ہوگیا تو قانون کے مطابق منصوب ہوگا اس لئے کہ لائے نفی جنس کا اسم نکرہ ہو تو مبنی برنصب ہوتا ہے۔

**سوال:** اباحسن نکرہ کی تاویل میں کیسے ہوا؟

**جواب:** (ا) لائے نفی جنس کا اسم اباحسن نہیں ہے بلکہ مثل ہے جو محذوف ہے، اصل عبارت قضية و لا مثل ابی حسن لها ہے اور مثل نکرہ ہے۔

**سوال:** یہ تاویل صحیح نہیں اس لئے کہ مثل کی اضافت اباحسن کی طرف ہے اور اضافت کی وجہ سے نکرہ معرفہ ہو جاتا ہے لہذا مثل معرفہ ہوا نہ کہ نکرہ۔

**جواب:** مثل ان کلمات میں سے ہیں جو کلمات اضافت کے باوجود نکرہ ہوتے

ہیں اس لئے مثل زیادتیِ ابہام کی وجہ سے اضافت کے باوجود معرفہ نہیں ہوگا اور اباحسن لفظ مثل کے قائم مقام ہونے کی وجہ سے منصوب ہوگا۔

**جواب:** (۲) اباحسن کنایہ ہے صاحب علم کے وصف مشہور سے اور صاحب علم کا وصف مشہور حق وباطل کے درمیان فیصلہ کرنا ہے تو اس قول کا مطلب یہ ہوا کہ مقدمہ موجود ہے لیکن کوئی اس کا فیصلہ کرنے والا نہیں اس صورت میں اباحسن کا نکرہ ہونا ظاہر ہے لہذا قاعدہ اپنی جگہ پر صحیح ہے۔

فائدہ: ابوالحسن یہ حضرت علیؓ کی کنیت ہے صحابہ کے زمانے میں جب کوئی مشکل پیش آتی تو حضرت علیؓ اس کو حال فرماتے، اس لئے یہ محاورہ ہوگیا جب کوئی مشکل مسئلہ پیش آتا ہے اور کوئی اس کو حل کرنے والا نہیں ہوتا تو کہتے ہیں قضیة ہے یعنی یہ ایک اہم معاملہ ہے اور اس کو حل کرنے والے ابوالحسن یعنی حضرت علیؓ موجود نہیں ہیں۔

**سوال:** کافیہ کی عبارتماینصب به کا کیا مطلب ہے؟

**جواب:** ما اسمیہ سے علامت مراد ہے لہذا ماینصب به کا مطلب علامت نصب ہے۔ علامت نصب واحد کے لئے فتحہ ہے جیسے لا رجل في الدار۔ تثنیہ کے لئے یاء ماقبل مفتوح جیسے لا مسلمین في الدار۔ جمع مذکر سالم کے لئے یاء ماقبل مکسور جیسے لا مسلمین في الدار۔ اور اسمائے ستہ مکبرہ موحدہ کے لئے الف جیسے لا اباحسن لها۔ (جبکہ ابوالحسن سے مجازاً فیصل مراد ہے، حق وباطل کے درمیان فرق کرنے والا اس صورت میں اباحسن نکرہ ہے اور علامت نصب پر مبنی)۔ علامت نصب اسم مقصور کے لئے فتحہ تقدیری ہے جیسے لا عصا في الدار۔ جمع مؤنث سالم کے لئے کسرہ مگر بعض کے نزدیک کسرہ مع تنوین جیسے لا مسلمات في الدار (کسرہ اور تنوین کے ساتھ) اور جمہور کے نزدیک کسرہ بلا تنوین کے ساتھ جیسے لا مسلمات في الدار۔

اس اختلاف کا منشا یہ ہے کہ جمع مؤنث سالم کے آخر میں جو تنوین ہے وہ تنوین مقابلہ ہے اور تنوین مقابلہ مبنی نہیں، اس لئے مبنی ہونے کی صورت میں بعض نحات اس پر کسرہ مع تنوین داخل کرتے ہیں لیکن جمہور یہ کہتے ہیں کہ جمع مؤنث سالم کے آخر میں اگرچہ تنوین تمکن

نہیں ہے بلکہ تنوین مقابلہ ہے لیکن صورت میں تنوین مقابلہ تنوین تمکن کے مشابہ ہے لہذا مبنی پر جب تنوین تمکن نہیں آتی ہے تو اس پر تنوین مقابلہ بھی نہیں آئے گی۔

فائدہ: مازنی کا مذہب یہ ہے کہ جمع مؤنث سالم فتحہ پر مبنی ہوتا ہے جیسے لا مسلماتَ فی الدار (بلاتنوین فتحہ کے ساتھ) جس طرح لا رجل فی الدار میں رجل فتحہ پر مبنی ہوتا ہے۔

## فائدہ

وَفِيْ مِثْلِ "لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ" خَمْسَةُ اَوْجُهٍ فَتْحُهُمَا، وَفَتْحُ الْاَوَّلِ وَنَصْبُ الثَّانِيْ، وَرَفْعُهُ، وَرَفْعُهُمَا، وَرَفْعُ الْاَوَّلِ عَلٰى ضُعْفٍ وَفَتْحُ الثَّانِيْ

ترجمہ: اور لاحول و لاقوۃ الا باللہ جیسی مثالوں میں پانچ صورتیں جائز ہیں (۱) دونوں کا فتحہ (۲) پہلے کا فتحہ اور دوسرے کا نصب (۳) (پہلے کا فتحہ اور دوسرے کا نصب (۴) دونوں کا رفع (۵) پہلے کا رفع ضعیف قول کے مطابق اور دوسرے کا فتحہ ۔

## مختصر تشریح

(۲) فائدہ: جب لا بطور عطف مکرر آئے اور ہر لا کے نکرہ متصل آئے جیسے لا رجل فی الدار و لا امرأۃ اور جیسے لا حول و لا قوۃ الا باللہ۔ میں پانچ صورتیں جائز ہیں (۱) دونوں کا فتحہ یعنی دونوں زبر پر مبنی اور لا برائے نفی جنس (۲) اول کا فتحہ یعنی زبر پر مبنی اور ثانی کا نصب یعنی معرب اور اس کا اعراب زبر، اس صورت میں پہلا لا برائے نفی جنس اور دوسرا لا زائدہ برائے تاکید ہے (۳) اول کا فتحہ یعنی زبر پر مبنی اور ثانی کا رفع یعنی اعرابی پیش، پہلا لا برائے نفی جنس اور دوسرا لا زائد اور قوۃ کا عطف حول کے محل پر وہ بر بنائے ابتدا محلاً مرفوع ہے (۴) دونوں کا رفع یعنی دونوں پر اعرابی پیش مبتدا ہونے کی وجہ سے اور دونوں لا ملغی (زائد) (۵) اول کا رفع اور ثانی کا فتحہ پہلا لا مشابہ بہ لیس اور دوسرا لا برائے نفی جنس، مگر یہ

صورت ضعیف ہے اس لئے کہ لا بمعنی لیس کا عمل قلیل ہے۔

نوٹ : بنائی حرکت کے نام ضمہ، فتحہ، کسرہ اور وقف ہیں اور اعرابی حرکت کے نام ضمہ، نصب، جر اور سکون ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ لا حول و لا قوۃ الا باللہ جیسی ترکیب میں باعتبار اعراب کے پانچ احتمال ہیں۔

**سوال:** مثل سے کونسی ترکیب مراد ہے؟

**جواب:** مثل سے مراد وہ ترکیب جس میں لا عطف کے طریقہ پر مکرر ہو اور لا کے بعد نکرہ مفردہ بلا فصل کے ہو جیسے لا حول و لا قوۃ الا باللہ۔

**سوال:** وہ پانچ احتمال کیا ہے؟

**جواب:** وہ پانچ احتمال یہ ہیں (۱) دونوں میں فتحہ جیسے لا حولَ و لا قوۃَ الا باللہ۔

**سوال:** دونوں میں فتحہ کی وجہ؟

**جواب:** دونوں میں لائے نفی جنس کا اسم نکرہ ہے اور متصل ہے اور مضاف و مشابہ مضاف نہیں ہے جس کا اعراب مبنی بر فتحہ ہوتا ہے۔

(۲) پہلے کا فتحہ دوسرے کا نصب جیسے لا حولَ و لا قوۃً الا باللہ۔

**سوال:** پہلے میں فتحہ اور دوسرے میں نصب کی وجہ؟

**جواب:** پہلے کا فتحہ لائے جنس کی وجہ سے ہے اور لا کا اسم نکرہ مفردہ بلا فصل ہے جو مبنی بر فتحہ ہوتا ہے اور دوسرے کا نصب اس میں لا زائدہ ہے جو نفی کی تاکید کے لئے آتا ہے لہذا دوسرے لا کا اسم پہلے لا کے محل قریب پر معطوف ہوگا اور اس کا محل قریب نصب ہے لہذا یہ بھی منصوب ہوگا۔

(۳) پہلے کا فتحہ دوسرے کا رفع جیسے لا حولَ و لا قوۃٌ الا باللہ۔

**سوال:** پہلے کا فتحہ دوسرے کا رفع کیوں؟

**جواب:** پہلے کا فتحہ لائے جنس کی وجہ سے ہے اور لا کا اسم نکرہ مفردہ بلافصل ہے جو مبنی برفتحہ ہوتا ہے، اور دوسرے کا رفع اس لئے ہے کہ لا زائدہ ہے، نفی کی تاکید کے لئے آتا ہے اور دوسرے کا اسم پہلے کے محل بعید پر معطوف ہے اور پہلے کے اسم کا محل بعید رفع ہے مبتدا ہونے کی وجہ سے، لہذا یہ بھی مرفوع ہوگا۔

(۴) دونوں میں رفع جیسے لا حولٌ و لا قوۃٌ الا باللہ۔

**سوال:** دونوں میں رفع کی وجہ؟

**جواب:** دونوں میں رفع اس لئے ہے تا کہ جواب سوال کے مطابق ہو جائے اس لئے کہ سوال ہے لا حولٌ و قوۃٌ الا باللہ جس کے جواب میں لا حولٌ و لا قوۃٌ الا باللہ۔

فائدہ: ان چاروں صورتوں میں جملہ کا عطف جملہ پر بھی ہوسکتا ہے اس لئے کہ ہر ایک کی خبر الگ الگ ہے اور مفرد کا عطف مفرد پر بھی ہوسکتا ہے کیونکہ دونوں کی خبر ایک ہے۔

(۵) پہلے کا رفع اور دوسرے کا فتحہ جیسے لا حولٌ و لا قوۃَ الا باللہ۔

**سوال:** پہلے کا رفع اور دوسرے کا فتحہ کیوں؟

**جواب:** پہلے کا رفع اس لئے ہے کہ اول لا لیس کے معنی میں ہو اور دوسرے کا فتحہ اس لئے ہے کہ لا نفی جنس کا ہے اور لا کا اسم نکرہ مفردہ بلافصل ہے جو مبنی برفتحہ ہوتا ہے۔

فائدہ: اول کا رفع ضعیف ہے اس لئے کہ لا نفی جنس بمعنی لیس قلیل الاستعمال ہے۔

نوٹ: اس پانچویں صورت میں صرف جملہ کا عطف جملہ پر ہوسکتا ہے لیکن مفرد کا عطف مفرد پر نہیں ہوسکتا ورنہ ایک ہی اسم کا مرفوع و منصوب ہونا لازم آئے گا جو کہ محال ہے۔

**سوال:** کیا کوئی شکل ہے کہ مفرد کا عطف مفرد پر درست ہو جائے؟

**جواب:** ہاں ایک صورت ہے وہ یہ کہ اول کا رفع اس لئے مانا جائے کہ لا کا عمل باطل ہو چکا ہے کیونکہ لا کے باطل کرنے کے لئے لا کا تکرار ضروری ہوتا ہے اور وہ موجود ہے تو ایسی صورت میں مفرد کا عطف مفرد پر درست ہو جائے گا۔

## قاعدہ

**وَإِذَا دَخَلَتِ الْهَمْزَةُ لَمْ يَتَغَيَّرِ الْعَمَلُ، وَمَعْنَاهَا**
**اَلْإِسْتِفْهَامُ، وَالْعَرْضُ، وَالتَّمَنِّيْ،**

ترجمہ: اور جب (لائے نفی جنس پر) ہمزہ داخل ہوجائے تو (لائے نفی جنس کا) عمل نہیں بدلے گا۔ اور اس (ہمزہ) کے معنی استفہام، عرض اور تمنی کے ہوں گے۔

## مختصر تشریح

جب لائے نفی جنس پر ہمزہ ہو تو اس کا عمل نہیں بدلے گا، پس اگر لا کا اسم مبنی ہے تو مبنی ہی رہے گا اور معرب ہے تو معرب ہی رہے گا، اور ہمزہ کبھی استفہام کے لئے ہوگا جیسے الا رجل فی الدار؟ کبھی عرض کے لئے جیسے الا نزولَ عندی! اور کبھی تمنی کے لئے جیسے الا ماء اشربه

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ جب ہمزہ استفہام لائے نفی جنس پر داخل ہوجائے تو لائے نفی جنس کے عمل میں کوئی ردوبدل نہیں کرتا البتہ لائے نفی جنس اس صورت میں کبھی استفہام کے معنی میں ہوگا جیسے الا رجل فی الدار (کیا گھر میں کوئی آدمی نہیں) کبھی عرض کے معنی میں ہوگا جیسے الا نزول عندی (میرے پاس کیوں نہیں آتے) اور کبھی تمنا کیلئے ہوتا ہے جیسے الا ماء اشربه (کاش کہ پانی ہوتا کہ میں اسے پیتا)۔

**سوال:** ہمزۂ استفہام جب لائے نفی جنس پر داخل ہو تو لا کا عمل کیوں نہیں بدلتا؟

**جواب:** ہمزۂ استفہام لا کی تاثیر کو بدلنے میں مؤثر نہیں ہے تو اس کے عمل کو بھی نہیں بدلے گا اگرچہ معنی میں تبدیلی ہوجاتی ہے۔

**سوال:** ایک مثال الا رجلٌ جزاہ اللہ خیراً۔ لائے نفی جنس پر ہمزۂ استفہام

داخل ہوا ہے اور لا کے عمل میں تغیر کیا ہے اس لئے کہ اگر لا کے عمل میں تبدیلی نہ کرتا تو لا رجل مبنی بر فتحہ ہوتا نکرہ مفردہ متصلہ کی وجہ سے اور استفہام داخل ہو کر اس کو معرب کر دیا؟

**جواب:** مذکورہ مثال میں لا ،جنس کی نفی کے لئے نہیں ہے بلکہ اس پر جو حرف استفہام داخل ہوا ہے وہ مستقل حرف حرف تحضیض ہے۔

**سوال:** حرف تحضیض کا مدخول اسم نہیں ہوتا بلکہ فعل ہوتا ہے اور اس جگہ رجل اسم پر داخل ہے؟

**جواب:** فعل عام ہے خواہ لفظاً ہو یا تقدیراً تو فعل اگر چہ اس جگہ لفظاً نہیں ہے لیکن تقدیراً ہے تقدیری عبارت الا ترونی رجلا جزاہ اللہ خیراً ہوگی تو اس جگہ لا فعل پر داخل ہوا ہے نہ کہ اسم پر اب کوئی اشکال نہیں ہوگا۔

فائدہ: مذکورہ مثال ایک شاعر کا شعر ہے

الا رجلا جزاہ اللہ خیرا　　　یدل علی محصلۃ تبیت

ترجل قمتی ویقیم بیتی　　　وتعطینی الاتاوۃ مابقیت

کیا تم مجھے ایسا مرد نہ بتاؤں گے اللہ تعالی اس کو جزا خیر دے جو مجھے ایسی عورت کی طرف رہنمائی کرے جو سونا نکالنے کی غرض سے کان کی مٹی لایا کرے میرے سر میں کنگھا کیا کرے اور میرے گھر میں رہے اور جب تک میں زندہ ہوں مجامعت پر مجھے معاوضہ دیتی رہے

## قاعدہ

وَنَعْتُ الْمَبْنِيِّ الْأَوَّلِ مُفْرَدًا يَلِيهِ مَبْنِيٌّ ،وَمُعْرَبٌ رَفْعًا وَنَصْبًا مِثْلُ لَارَجُلَ ظَرِيفَ ،ظَرِيفٌ وَظَرِيفًا ،وَإِلَّا فَالْإِعْرَابُ

ترجمہ: اور (لائے نفی جنس کے) اسم مبنی کی پہلی صفت، درآنحالیکہ وہ مفرد ہو اور اس (اسم مبنی) سے متصل ہو، مبنی ہوگی اور معرب ہوگی رفع اور نصب کے ساتھ جیسے لا رجل ظریف / وظریف / وظریفا، ورنہ تو وہ (صرف) معرب ہوگی۔

## مختصر تشریح

لائے نفی جنس کے اسم مبنی برفتحہ کی پہلی صفت جبکہ مفرد اور متصل ہو اس میں تین وجوہ جائز ہیں (۱) مبنی برفتحہ ہو جیسے لا رجلَ ظریفَ (۲) مرفوع ہو جیسے لا رجلَ ظریفٌ (۳) منصوب ہو یعنی اس پر اعرابی زبر آئے جیسے لا رجلَ ظریفاً پہلی وجہ کی وجہ یہ ہے کہ لا در حقیقت صفت پر داخل ہے، کیونکہ صفت موصوف کے لئے قید ہوتی ہے اور جب نفی مقید پر داخل ہوتی ہے تو قید کی نفی ہوتی ہے، اور باقی دو وجہوں کی وجہ یہ ہے کہ مبنی کا تابع اعراب میں تابع ہوتا ہے، بناء میں تابع نہیں ہوتا، کیونکہ بناء ایک عارضی امر ہے، پھر صفت کو محل پر حمل کریں گے تو مرفوع ہوگی، لا کا اسم مبتدا ہونے کی وجہ سے محلاً مرفوع ہے اور لفظ پر حمل کریں گے تو منصوب ہوگی۔

اور اگر اس صفت میں مذکورہ تینوں باتیں نہ ہوں یعنی وہ پہلی صفت نہ ہو دوسری یا تیسری ہو یا مفرد نہ ہو بلکہ مضاف یا شبہ مضاف ہو یا متصل نہ ہو تو وہ صرف معرب ہوگی اور مرفوع ہوگی یا منصوب، محل بعید (لا کے اسم کے محل) پر حمل کریں گے تو رفع آئے گا، اور اس کے لفظ پر حمل کریں گے یا محل قریب پر حمل کریں گے تو نصب آئے گا۔

الاول، نعت کی صفت ہے اور مفرداً اور یلیہ حال ہیں۔

لائے نفی جنس کے اسم مبنی پر عطف جائز ہے، جبکہ اسم نکرہ ہو اور لا مکرر نہ ہو، اور اس وقت معطوف میں دو وجہ جائز ہیں (۱) لفظ پر حمل کر کے نصب پڑھنا (۲) محل پر حمل کر کے رفع پڑھنا جیسے لا ابَ و ابناً اور لا ابَ و ابنٌ یہ ہمام بن غالب کے شعر کا ٹکڑا ہے، اس نے مروان بن الحکم اور اس کے بیٹے عبدالملک کی مدح میں کہا ہے:

ولا ابَ وابناً مثلُ مروان وابنہ اذاھو بالمجدارتدی وتَأَزَّرَا

ترجمہ: مروان اور اس کے بیٹے عبدالملک کی طرح نہ کوئی باپ ہے نہ کوئی بیٹا، جب مروان نے بزرگی کی چادر اور لنگی پہن لی۔ اس میں ابناً کو منصوب اور مرفوع دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اصول کو بیان کرنا ہے لائے نفی جنس کا اسم مبنی ہواور اس اسم کی صفت اول مفرد ہواور متصل ہوتو وہ صفت اول معرب بھی ہوسکتی ہے اور مبنی بھی۔ جیسے لا رجلَ ظریفَ۔ ظریفٌ۔ ظریفا۔ ظریف کو مبنی علی الفتح بھی پڑھ سکتے ہیں اور معرب بھی۔

**سوال:** مبنی علی الفتح کیوں؟

**جواب:** موصوف اور صفت کے درمیان اتصال واتحاد ہوتا ہے لہذا صفت کو موصوف پر محمول کریں گے جب وہ فتحہ ہے تو اس کو بھی فتحہ پڑھا جائے گا۔

**سوال:** معرب کیوں پڑھ سکتے ہیں؟

**جواب:** توابع میں اصل یہ ہے کہ تابع اپنے متبوع کا معرب ہونے میں تابع ہو تو یہاں ظریف تابع ہے رجل کا اور وہ معرب ہے تو اس کو بھی معرب پڑھا جائے گا۔

**سوال:** معرب کی کتنی صورتیں ہیں؟

**جواب:** معرب کی دو صورتیں ہیں: (۱) مرفوع (۲) منصوب

**سوال:** مرفوع اور منصوب کیوں؟

**جواب:** مرفوع اس لئے کہ صفت کو موصوف کے محل بعید پر محمول مانا جائے۔ اور منصوب اس لئے کہ صفت کو موصوف کے محل قریب پر محمول قرار دیا جائے۔

فوائد قیود: (۱) المبنی کی قید سے لا کے اسم معرب کو خارج کر دیا جیسے لا غلام رجل ظریفا۔ (۲) المبنی الاول کی قید سے لا کے اسم مبنی کی صفت ثانی کو خارج کر دیا جیسے لا رجل ظریف کریم فی الدار۔ (۳) مفرد کی قید سے صفت جو مضاف کی شکل میں ہو اس کو خارج کر دیا جیسے لا رجل حسن الوجہ۔ (۴) یلیہ کی قید سے لا کے اسم مبنی کی صفت اول مفرد مفصول کو خارج کر دیا جیسے لا غلام فیھا ظریف۔

**سوال:** لاماء ماء باردا فی الدار میں باردًا کو علامت فتحہ پر مبنی کرنا جائز نہیں جبکہ وہ لائے نفی جنس کے اسم کی صفت ہے اور مذکورہ تمام شرائط بھی پائے جاتے ہیں؟

**جواب:** لاماء ماء باردا فی الدار میں لفظ ماء دو مرتبہ مذکور ہیں جن میں سے پہلا لائے نفی جنس کا اسم ہے اور دوسرا لفظ اس کی تاکید لفظی ہے اب اگر باردا کو لائے نفی جنس کے اسم کی صفت مانیں تو شرط نہیں پائی جاتی کیونکہ اس صورت میں لائے نفی جنس کے اسم اور اس کے صفت کے درمیان تاکید لفظی فاصل ہے اور اگر باردا کو تاکید لفظی کی صفت مانیں تو لائے نفی جنس کے اسم کی صفت نہیں کہ جس میں تین طریقے جائز ہیں۔

والافالاعراب: یعنی لائے نفی جنس کے اسم کی صفت اول کے لئے جو شرطیں ذکر کی (مفرد ہو، متصل ہو) ان میں سے کوئی شرط فوت ہوجائے تو مبنی نہیں پڑھیں گے بلکہ معرب پڑھیں گے مرفوع و منصوب دونوں مرفوع محل بعید پر حمل کرتے ہوئے اور منصوب محل قریب پر حمل کرتے ہوئے۔

## قاعدہ

**وَالْعَطْفُ عَلَى اللَّفْظِ وَعَلَى الْمَحَلِّ جَائِزٌ فِي مِثْلِ لَا أَبَ وَابْنًا وَابْنٌ**

ترجمہ: اور (لائے نفی جنس کے اسم مبنی کے) لفظ و محل پر عطف کرنا جائز ہے لا اب و ابنا / و ابن جیسی مثالوں میں۔

## مختصر تشریح

لائے نفی جنس کے اسم مبنی پر عطف جائز ہے، جبکہ اسم نکرہ ہو اور لا مکرر نہ ہو، اور اس وقت معطوف میں دو وجہ جائز ہیں (۱) لفظ پر حمل کرکے نصب پڑھنا (۲) محل پر حمل کرکے رفع پڑھنا جیسے لا اَبَ و ابناً اور لا اَبَ و ابنٌ یہ ہمام بن غالب کے شعر کا ٹکڑا ہے، اس نے مروان بن الحکم اور اس کے بیٹے عبدالملک کی مدح میں کہا ہے:

ولا اَبَ و ابناً مثل مروان و ابنه　　　اذا هو بالمجد ارتدی و تَأَزَّرَا

ترجمہ: مروان اوراس کے بیٹے عبدالملک کی طرح نہ کوئی باپ ہے نہ کوئی بیٹا، جب مروان نے بزرگی کی چادر اور لنگی پہن لی۔اس میں ابناً کو منصوب اور مرفوع دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اصول کو بیان کرنا ہے۔اور وہ یہ ہے کہ لائے نفی جنس کے اسم مبنی کے لفظ اور محل دونوں پر عطف ہوسکتا ہو تو لفظ پر عطف کرتے ہوئے منصوب اور محل پر عطف کرتے ہوئے مرفوع پڑھنا جائز ہے جیسے **لاابَ و ابناً** اور **لااب و ابنٌ**۔

اس مثال میں اب، **لا** کا اسم ہے، واو عاطفہ ہے اور ابن معطوف ہے، اس کا عطف اب کے لفظ پر بھی جائز ہے اور اب کے محل پر بھی۔البتہ مبنی کی گنجائش نہیں ہوگی۔

**سوال:** مبنی کی گنجائش کیوں نہیں ہے؟

**جواب:** واؤ کے ذریعہ فصل ہوگیا اور اتصال باقی نہیں رہا اس لئے کہ حرف عاطف کے ذریعہ سے معطوف علیہ اور معطوف کے درمیان فصل ہوجاتا ہے اور معطوف علیہ اور معطوف میں بالذات مغائرت ہوتی ہے۔

نوٹ: **لااب و ابنا و ابنٌ** والی مثال کے لئے دو شرطوں کا پایا جانا ضروری ہے۔

(ا) معطوف نکرہ ہو ورنہ معطوف کو رفع واجب ہے جیسے **لاغلام لک و الفرسُ**

اس مثال میں معطوف معرفہ ہے اس لئے اس کو رفع واجب ہے۔

(۲) معطوف پر **لا** مکرر نہ ہو ورنہ اس میں پانچ طریقہ جائز ہیں جیسے **و فی مثل و لا حول و لا قوۃ الا باللہ**۔

**سوال:** مصنفؒ نے دیگر توابع کا ذکر کیوں چھوڑ دیا؟

**جواب:** مصنفؒ نے دیگر توابع کا ذکر اس لئے ترک کیا کہ مسائل نحو کی تدوین کرنے

والے نحویوں نے باقی توابع کے بارے میں کوئی تصریح نہیں کی البتہ اہل اندلس نے اتنا فرمایا کہ ان کے لئے توابع منادیٰ کا حکم ہونا چاہئے لیکن اندلس کا شمار نحو کے مدونین میں نہیں۔

## فائدہ

وَمِثْلُ "لَا اَبَالَهُ" وَ"لَا غُلَامَيْ لَهُ" جَائِزٌ، تَشْبِيهًا لَهُ بِالْمُضَافِ، لِمُشَارِكَتِهِ لَهُ فِيْ اَصْلِ مَعْنَاهُ.

ترجمہ: اور لا اباله و لا غلامی له جیسی مثالیں جائز ہیں، ان (ابا اور غلامی) کو مضاف کے مشابہ قرار دینے کی بنا پر ان کے مضاف کے ساتھ اس کے اصل معنی میں شریک ہونے کی وجہ سے۔

## مختصر تشریح

اگر یہ کہنا ہو کہ فلاں ثابت النسب نہیں ہے تو کہیں گے لا اب له اور یہ کہنا ہو کہ فلاں کا کوئی غلام نہیں ہے تو کہیں گے لا غلامَ له کیونکہ نکرہ تحت النفی عام ہوتا ہے اس صورت میں لا کا اسم علامت نصب پر مبنی ہوگا اور له خبر ہوگی۔

مگر کبھی کہتے ہیں لا اباً له اور لا غلامَیْ له اس کا مطلب لائے نفی جنس کے اسم کے بعد لام اضافت لاتے ہیں اور اسم پر اضافت کے احکام جاری کرتے ہیں اور لا اباً کی تنوین حذف کر کے الف باقی رکھتے ہیں اور غلامَیْن میں سے تثنیہ کا نون حذف کر دیتے ہیں اگرچہ حقیقت میں یہ دونوں مضاف نہیں ہیں؛ مگر مضاف کے ساتھ چونکہ اصل معنی (تخصیص) میں شریک ہیں اس لئے مضاف کے ساتھ تشبیہ دے کر ان پر اضافت کے احکام جاری کرتے ہیں۔

بہر حال ان دونوں ترکیبوں میں لا کا اسم حقیقۃً مضاف نہیں، صرف مضاف کے مشابہ ہے کیونکہ حقیقۃً مضاف ماننے کی صورت میں معنی غلط ہو جائیں گے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اعتراض کا جواب ہے۔اور وہ یہ ہے کہ ماقبل میں یہ اصول بیان کیا کہ لائے نفی جنس کا اسم نکرہ ہو اور وہ اس سے متصل ہو تو لا کا اسم نکرہ مفردہ مبنی علی الفتحہ ہوتا ہے حالانکہ لا ابا لہ و لا غلامی لہ میں لائے نفی جنس کا اسم تنوین کے ذریعہ منصوب ہے؟

**سوال:** اس کا جواب کیا ہے؟

**جواب:** لا ابا لہ و لا غلامی لہ جیسی ترکیب میں باوجود لا کا اسم نکرہ متصل ہے لیکن منصوب پڑھنا جائز ہے اس لئے کہ ان دونوں مثالوں میں لا کا اسم مضاف کے مشابہ ہے اور لا کا اسم جب مضاف ہو تو منصوب ہوتا ہے۔

**سوال:** دونوں میں لائے نفی جنس کا اسم مضاف کے مشابہ کس اعتبار سے؟

**جواب:** دونوں میں لائے نفی جنس کا اسم مضاف کے مشابہ اختصاص کے اعتبار سے ہے،جس طرح سے مضاف میں اختصاص ہوتا ہے ان دونوں مثالوں میں بھی اختصاص ہے۔

**سوال:** کیسے معلوم ہوا؟

**جواب:** دونوں مثالوں میں لہ کا لام اختصاص کے لئے آیا ہے اس لئے دونوں اسم،مضاف کے مشابہ ہیں۔

> وَمِنْ ثَمَّ لَمْ يَجُزْ "لَا اَبَا فِيْهَا" وَلَيْسَ بِمُضَافٍ لِفَسَادِ الْمَعْنٰى، خِلَافًا لِسِيْبَوَيْهٖ

ترجمہ: اور اسی وجہ سے جائز نہیں ہے لا ابا فیھا اور وہ (ابا اور غلامی) مضاف نہیں ہیں (ان کو مضاف ماننے کی صورت میں) معنی خراب ہوجانے کی وجہ سے،برخلاف امام سیبویہ کے۔

## مختصر تشریح

چنانچہ لا اباً فیھا کہنا درست نہیں کیونکہ اضافت کے اصل معنی (تخصیص) اس میں نہیں پائے جاتے۔

مذکورہ ترکیبوں لا ابا لہ ولا غلامی لہ میں امام سیبویہ کا اختلاف ہے، ان کے نزدیک دونوں ترکیبوں میں اضافت حقیقی ہوگی اور ان کی دلیل یہ ہے دونوں ترکیب اضافت کا فائدہ دیتی ہے اور وہ اختصاص ہے اب جہاں تک لام کا سوال ہے تو سیبویہ کا کہنا ہے کہ یہ مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان پائے جانے والے لام مقدر کی تاکید کیلئے ہے۔

لیکن امام سیبویہ کا قول صحیح نہیں ہے اس لئے کہ مضاف پر تنوین کبھی نہیں آتی حالانکہ اس جگہ مضاف پر تنوین موجود ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنفؒ کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ایک اعتراض کا جواب دینا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ لا ابا لہ کی طرح لا اباً فیھا کی مثال کیوں صحیح نہیں؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ لا ابا لہ والی مثال میں لام آیا ہے جو اختصاص کے لئے وضع کیا ہے اور لا اباً فیھا میں فی جو اختصاص کے لئے نہیں بلکہ ظرفیت کے لئے وضع کیا تو اس لئے لا ابَ فیھا ہوگا۔

**سوال:** ماقبل کی مثال لا ابا لہ و لا غلامی لہ میں مشابہ مضاف تسلیم کیا، حقیقۃً مضاف کیوں نہیں؟

**جواب:** ماقبل کی مثال لا ابا لہ و لا غلامی لہ میں مشابہ مضاف تسلیم کیا، حقیقۃً مضاف اس لئے نہیں کہ معنی میں فساد لازم آئے گا۔

**سوال:** کیسے معنی میں فساد لازم آئے گا؟

**جواب:** اگر ان دونوں میں لا کے اسم کو حقیقۃً مضاف مانے تو خبر کو مقدم ماننا لازم آئے گا حالانکہ متکلم کا مقصود جنس اب اور جنس غلام کی نفی بغیر خبر کے ماننا ہے جبکہ اضافت کی

صورت میں یہ معنی بغیر خبر کے حاصل نہیں ہوتے کیونکہ ان دونوں ترکیبوں کے معنی اضافت کی تقدیر پر لا ابا و لا غلامیه موجود ان ہوگا اس صورت میں مطلب ہوگا اس کا دنیا میں کوئی باپ نہیں ہے اور اس کا دنیا میں کوئی غلام نہیں ہے۔

خلافا لسیبویه: البتہ مذکورہ مثال میں امام سیبویہ کا اختلاف ہے ان کے نزدیک دونوں ترکیبوں میں اضافت حقیقی ہوگی اور ان کی دلیل یہ ہے دونوں ترکیب اضافت کا فائدہ دیتی ہے اور وہ اختصاص ہے اب جہاں تک لام کا سوال ہے تو سیبویہ کا کہنا ہے کہ یہ مضاف اور مضاف الیہ کے درمیان پائے جانے والے لام مقدر کی تاکید کیلئے ہے۔

لیکن امام سیبویہ کا قول صحیح نہیں ہے اس لئے کہ مضاف پر تنوین کبھی نہیں آتی حالانکہ اس جگہ مضاف پر تنوین موجود ہے۔

**سوال:** مثل لا ابا له و لا غلامی له سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** ہر وہ ترکیب مراد ہے جس میں لائے نفی جنس کا اسم تثنیہ یا جمع مذکر سالم ہو یا ذو کے علاوہ اسمائے ستہ میں سے کوئی اسم ہو اور لائے نفی جنس کے اسم کے بعد لام اضافت ملفوظ ہو تو لائے نفی جنس کے اسم پر مضاف کے احکام جاری کرنا جائز ہے۔ تثنیہ کی مثال: لا غلامی له۔ جس میں سے نون تثنیہ ساقط کردیا گیا ہے۔ جمع مذکر سالم کی مثال: لا ناصری له ہے جس میں سے نون جمع ساقط کردیا گیا ہے۔ اسمائے ستہ کی مثال: لا ابا له۔

## فائدہ

| حُذِفَ كَثِيْرًا فِيْ مِثْلِ لَا عَلَيْكَ اَىْ لَا بَأْسَ عَلَيْكَ |
|---|

ترجمہ: اور اس (لائے نفی جنس کے اسم) کو اکثر حذف کردیا جاتا ہے لا علیک جیسی مثالوں میں، اس کی اصل لا باس علیک ہے (آپ پر کوئی حرج نہیں)۔

## مختصر تشریح

فائدہ: لا علیک جیسی مثال میں عموماً لا کے اسم کو حذف کردیتے ہیں عموم کا فائدہ

دینے کے لئے لا علیک جیسی ترکیب سے ہرایسی ترکیب مراد ہے جس میں لا کی خبر مذکور ہو اسلئے کہ اگر لا کی خبر مذکور نہ ہو بلکہ محذوف ہو تو لا کے اسم کا حذف جائز نہ ہوگا۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بتانا ہے کہ لائے نفی کی جنس کی خبر مذکور ہو تو لائے نفی جنس کے اسم کو حذف کرنا جائز ہے بشرطیکہ حذف پر قرینہ موجود ہو جیسے لا علیک اس میں لا کا اسم بأس محذوف ہے اور قرینہ علیک ہے اس لئے کہ لائے نفی جنس حرف پر داخل نہیں ہوتا۔

**سوال:** لا کزید میں لائے نفی جنس کا اسم محذوف ہے جبکہ خبر مذکور نہیں کیونکہ کاف جارہ نہ اسم ہوسکتا ہے نہ خبر؟

**جواب:** کاف میں دو حیثیتیں ہیں (۱) کاف کبھی اسمی ہوتا ہے (۲) کاف کبھی حرفی ہوتا ہے۔ اس مثال میں اگر کاف اسمی ہے جو مثل کے معنی میں ہوتا ہے تو وہ لائے نفی جنس کا اسم بنے گا اور عبارت لا مثل زید موجود ہوگی اور مثال مذکور میں کاف حرفی مانیں تو جار ومجرور مل کر ثابت محذوف کے متعلق ہوکر خبر ہوگی اور اسم محذوف ہوگا اور عبارت لا احد موجود کزید ہوگی۔

| خَبَرُ مَا وَلَا اَلْمُشَبَّهَتَيْنِ بِلَيْسَ هُوَ الْمُسْنَدُ بَعْدَ دُخُولِهَا۔ |
|---|

ترجمہ: ما و لا مشبہ بلیس کی خبر وہ اسم ہے جو ان دونوں (میں سے کسی ایک) کے داخل ہونے کے بعد مسند ہو، اور وہ (ما اور لا کا عمل کرنا) اہل حجاز کی لغت ہے۔

## مختصر تشریح

ما و لا المشبھتین بلیس کی خبر وہ اسم ہے جو ان دونوں (میں سے کسی ایک) کے داخل ہونے کے بعد مسند ہو۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد ما و لا مشابہ بلیس کی خبر کی تعریف کرنا ہے۔

**سوال:** اس کی تعریف کیا ہے؟

**جواب:** اس کی تعریف یہ ہے ما و لا مشابہ بلیس کے داخل ہونے کے بعد جو چیز مسند ہوتی ہے جیسے ما زید قائما میں ما، زید اور قائم پر داخل ہوا قائم، ما کے دخول سے پہلے مسند تھا لیکن مبتدا کی حیثیت سے اور اب مسند ہے ما کے داخل ہونے کی وجہ سے۔

| وَهِيَ لُغَةٌ حِجَازِيَّةٌ ۔ |
| --- |

ترجمہ: اور یہ لغت حجازی ہے۔

## مختصر تشریح

ما اور لا کا عامل ہونا اہل حجاز کے نزدیک ہے۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد ما و لا مشابہ بلیس کا عامل ہونے میں اختلاف کو بیان کرنا ہے۔ اور وہ یہ ہے کہ اہل حجاز ما و لا مشابہ بلیس کو عامل مانتے ہیں اور بنوتمیم عامل نہیں مانتے۔

**سوال:** بنوتمیم ما اور لا مشابہ بلیس کو عامل کیوں نہیں مانتے؟

**جواب:** (ا) بنوتمیم کی دو دلیلیں ہیں: (ا) اگر ما اور لا عامل ہوتے تو اسم کے ساتھ خاص ہونے چاہیے حالانکہ ان کا دخول اسم اور فعل دونوں پر ہوتا ہے۔ (۲) شاعر نے

شعر میں نصب نہیں دیا۔ شعر

ومهفهف كالغصن قلت له انتسب فاجاب ماقتل المحب حرام

اس مثال میں محل استشہاد حرام ہے اگر ماعامل ہوتا تو حراما آتا جبکہ حرامٌ آیا ہے یہ اس بات کی دلیل ہے کہ وہ عامل نہیں ہے۔

**سوال:** اہل حجاز کی دلیل کیا ہے؟

**جواب:** اہل حجاز کے نزدیک عامل ہے، دلیل قران کی آیت ماھذابشرا ہے ما کا اسم ھذا اور اس کی خبر بشرا ہے اور وہ منصوب ہے اگر ما عامل نہ ہوتا تو بشرا کی جگہ بشر ضمہ کے ساتھ ہوتا یہ اس بات کی دلیل ہے کہ ما عامل ہے۔

**سوال:** بنوتمیم کی دلیل اول کا جواب کیا ہے؟

**جواب:** بنوتمیم کی پہلی دلیل کا جواب: ما اور لا جب اسم پر داخل ہوتے ہیں اس کی نوعیت الگ ہوتی ہے اور جب فعل پر داخل ہوتے ہیں تو اس کی نوعیت الگ ہوتی ہے اس سے دلیل پکڑنا صحیح نہیں ہے۔

**سوال:** بنوتمیم کی دوسری دلیل کا جواب کیا ہے؟

**جواب:** بنوتمیم کی دوسری دلیل کا جواب: شاذ ہے وزن شعری کی بنا پر اس کو رفع دیا نصب نہیں دیا اور شاذ کا اعتبار نہیں ہوتا۔

**سوال:** ما و لا مشابه بليس کا اسم بھی تو اہل حجاز کی لغت ہے مصنفؒ نے مرفوعات میں کیوں نہیں بیان کیا کہ ما و لا مشابه بليس کا اسم اہل حجاز کی لغت ہے؟

**جواب:** اختلاف کا ثمرہ خبر میں ہی ظاہر ہوتا ہے کہ اہل حجاز کے نزدیک خبر منصوب ہوتی ہے اور بنوتمیم کے نزدیک مرفوع، رہا اسم تو وہ دونوں کے نزدیک مرفوع ہی ہوتا ہے اہل حجاز کے نزدیک اس بنا پر کہ ما و لا مشابه بليس کا اسم ہے اور بنوتمیم کے نزدیک اس بنا پر کہ مبتدا کی خبر ہے۔

**فائدہ:** لائے نفی جنس کے آخر میں کبھی (ت) لاحق ہوتی ہے جس سے نفی میں مبالغہ

مقصود ہوتا ہے یا اس کی تانیث اور (ت) لاحق ہونے پر لا اکثر لفظ حین پر داخل ہوتا ہے جیسے
لات حین مناص اور حین اکثر منصوب ہوتا ہے خبر ہونے کی بنا پر اور اسم محذوف ہوتا ہے
تقدیری عبارت ہوگی: و لات حین مناص۔
اور کبھی مرفوع بھی ہوتا ہے اسم ہونے کی بنا پر اور خبر محذوف اس صورت میں تقدیری
عبارت ہوگی و لات حین مناص مودا۔

## قاعدہ

وَاِذَا زِيْدَتْ "اَنْ" مَعَ "مَا" اَوِانْتَقَضَ النَّفْيُ بِاِلَّا
اَوْتَقَدَّمَ الْخَبَرُ بَطَلَ الْعَمَلُ

ترجمہ: اور جب ما کے ساتھ ان زیادہ کر دیا گیا ہو، یا الا کی وجہ سے نفی ختم ہوگئی ہو، یا
خبر (اسم پر) مقدم ہو، تو (ما اور لا کا) عمل باطل ہو جائے گا۔

## مختصر تشریح

تین صورتوں میں ما اور لا کا عمل باطل ہو جاتا ہے (۱) جب ما کے بعد اِنْ آئے جیسے
ما اِنْ زیدٌ قائمٌ (۲) جب الا کے ذریعہ ما کی نفی ٹوٹ جائے اس کا مطلب ما کی خبر الا کے بعد
آئے جیسے و ما محمد الا رسول (۳) جب ما کی خبر اسم سے پہلے آئے جیسے ما قائم زید۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنف کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ اگر ما کے ساتھ اِنْ کی زیادتی
ہو یا الا کی وجہ سے نفی ختم ہوگئی ہو یا خبر اسم پر مقدم ہو تو ما اور لا کا عمل باطل ہو جائے گا۔

**سوال:** ان کو ما کے ساتھ زیادہ کر دیا جائے تو عمل باطل کیوں ہو جائے گا؟

**جواب:** ما ضعیف العمل ہے جب ما اور معمول کے درمیان فصل ہوجائے گا تو عمل نہیں کرے گا۔

**سوال:** نفی کا معنی الا کے ذریعہ ٹوٹ جائے تو عمل باطل کیوں ہوجائے گا؟

**جواب:** ما کا عمل نفی کی وجہ سے ہے اور جب نفی الا کی وجہ سے ٹوٹ گئی تو پھر اس کا عمل بھی ختم ہوجائے گا۔

**سوال:** خبر کو اسم پر مقدم کردیا جائے تو عمل باطل کیوں ہوجائے گا؟

**جواب:** ما اور لا ضعیف العمل ہیں، ترتیب کی صورت میں عمل کریں گے، ترتیب کے بدلنے کی صورت میں عمل نہیں کریں گے۔

اول کی مثال: ما ان زید قائم۔ دوسرے کی مثال: وما محمد الا رسول، ما زید الا قائم۔ تیسرے کی مثال: ما قائم زید۔

**سوال:** مصنفؒ نے واذا زیدت ان مع ما و لا کیوں نہیں ذکر کیا؟

**جواب:** مصنفؒ نے واذا زیدت اِنْ مع ما و لا اس لئے ذکر نہیں کیا کہ اہل عرب کے کلام میں لا کے بعد اِنْ زائد نہیں ہوتا۔

## قاعدہ

| وَاِذَا عُطِفَ عَلَيْهِ بِمُوْجِبٍ فَالرَّفْعُ |
|---|

ترجمہ: اور جب اس (ماولا مشابہ بلیس کی خبر) پر ثابت کرنے والے (حرف عطف) کے ذریعہ کیا جائے تو (معطوف پر) رفع پڑھنا لازم ہے۔

## مختصر تشریح

جب ما و لا کی خبر پر حرف موجب (بل اور لکن) کے ذریعہ عطف کیا جائے تو معطوف پر رفع واجب ہوگا (نصب جائز نہیں ہوگا) جیسے ما زیدُ مقیماً بل مسافر اور ما زید

قائما لکن قاعدُ اوراس اعراب کی وجہ یہ ہے کہ ان کلمات موجبہ نے ما کا ور لا کی نفی کو باطل کر دیا ہے، اوروہ بر بنائےنفی ہی عامل تھے اس لئے اب وہ نصب نہیں دے سکتے۔ اور بل اور لکن موجب اس لئے ہیں کہ یہ دونوں اپنے مابعد کے ثبوت پر دلالت کرتے ہیں۔

## وضاحت

**سوال:** مصنف کا مقصد کیا ہے؟

**جواب:** مصنفؒ کا مقصد اس بات کو بیان کرنا ہے کہ ما و لا مشابہ بلیس کی خبر کا کسی موجِب (ثابت کرنے والے) کے ذریعہ عطف کیا جائےتو معطوف مرفوع ہوگا۔

**سوال:** موجِب سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** موجب سے مراد ایسے حرف عطف کے ذریعہ جو ایجاب کا فائدہ دیتا ہو جیسے بل اور لٰکنْ وغیرہ۔

**سوال:** معطوف مرفوع کیوں ہوتا ہے؟

**جواب:** معطوف مرفوع اس لئے ہوتا ہے کہ حرف عطف (بل, لٰکن) نفی کے معنی کو توڑنے میں الا کے مانند ہے جس طرح الا کے ذریعہ نفی کے معنیٰ ٹوٹ جاتے ہے اسی طرح بل اور لٰکنْ سے نفی کے معنیٰ ٹوٹ جاتے ہے اور ما و لا کا اثر معطوف تک نہیں پہونچ سکے گا اس لئے نصب کی جگہ رفع دیا جاتا ہے۔

مثال: مازید مقیما بل مسافر۔ زید اسم اور مقیما و مسافر خبر ہے اور بل ایجاب کا فائدہ دیتا ہے اس لئے کہ بل اپنے مابعد کو ماقبل سے جدا کر کے ایجاب کی صورت میں کر دیتا ہے اور جب بل سے ما میں نفی کے معنیٰ ٹوٹ گئے تو وہ جو بل کے بعد ہے موٴثر نہیں ہوگا اب مسافر کا عطف مقیم کے لفظ پر کرنے کے بجائے محل پر ہوگا اور اس کا محل مرفوع ہے تو مسافر بھی مرفوع ہوگا۔ مازید مقیما لٰکنْ مسافر والی مثال کی توضیح بھی ماقبل کے مانند ہے۔

فائدہ: مصنفؒ کے نزدیک عاطف موجِب کے ذریعہ مفرد کا مفرد پر عطف ہے اور

معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر خبر ہے۔

لیکن شیخ عبدالقاہر جرجانیؒ کے نزدیک عاطف موجب کے ذریعہ جملہ کا جملہ پر عطف ہے وہ اس طرح کہ عاطف کا مابعد مبتدا محذوف کی خبر ہو لہذا **اما زید قائما بل قاعد** اصل میں **مازید قائما بل ھو قاعد** ہے اسی طرح **مازید مقیما لکن مسافر** اصل میں **مازید مقیما لکن ھو مسافر** ہے۔

تمت المنصوبات بعون اللہ تبارک وتعالیٰ۔

# کلمات دعائیہ

سلام علی من شرح کافیہ من قدیم الی الجدید الفاخرۃ

ذوالمجد والکرم حضرت مولانا محمد یحییٰ بن مرحوم مولانا اسماعیل بن یوسف صاحب شیلیہ حفظہ اللہ۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

امید قبلہ بعافیت ہونگے بندہ کئی دنوں سے علالت کی بناء پر درسگاہ میں حاضری سے قاصر رہا، آج جب اپنے درسگاہ میں آیا تو میری میز پر ایک خوبصورت کتاب کی دو جلدیں رکھی ہوئی تھیں، نحو کی تعریف میں لکھا تھا اس کو سیکھنے والا جمیل اور چھوڑنے والا عیب دار۔

بہت خوب

مولانا آپ نے کمال کردیا جمال کے ساتھ ساتھ۔آج تک جتنے شارح کافیہ کے پیچھے پڑے کسی نے یہ کمال کرنہ کردکھایا جو سوال قاری کے ذہن میں بھی پیدا نہیں ہوا ہوگا وہ بھی آپ نے پیدا کیا اور اس کو بھی سہل انداز میں حل کردیا۔

میری جانب سے بے انتہاء مبارک باد اور مقبولیت کی دعائیں شامل ہے۔

فقط والسلام

آپ کا بھائی محمد جاوید جمشید پوری غفرلہ

۲۰۲۳/۰۱/۳۱

بروز منگل

# تأثرات

الحمد للہ الذی شرح صدور المسلمین للاسلام و الصلوۃ و السلام علی النبی الکریم الذی اعطی جوامع الکلام۔

درس نظامی میں فن نحو کی جان وشان کے نام سے معروف ومشہور کتاب کافیہ ابن حاجب صدیوں سے اپنا لوہا منوا رہی ہے، اپنی بے شمار خصوصیات کے ساتھ مختصر اتنی کہ اہل شغف کو حفظ ہو جاتی ہے اور جامع اتنی کہ مطولات نحو سے بے نیاز کر دیتی ہے، اور مخدوم ایسی کہ آج تک کئی شروحات وحواشی ماہرین فن کے قلمی چشمہ سے رواں ہو کر جم غفیر کو سیراب کر رہے ہیں۔

منجملہ ان شروحات وحواشی کے ایک جدید ولذیذ اور انوکھی والبیلی شرح بنام ''واضحہ شرح کافیہ'' آپ کے دست مبارک میں ہے جو اصل میں وہ جواہر ولآلی ہیں، جو مولانا یحییٰ صاحب مظاہری دامت برکاتہم العالیہ کے سینہ وگنجینہ سے بواسطۂ لسان اعتدال نکل کر باذوق طلبۂ عزیز کے سینہ وسفینہ میں محفوظ ہوتے رہے، اور اب زیور طباعت سے آراستہ ہو کر قرطاس علمی کی زینت بن چکے ہیں۔

حقیقت تو یہ ہے کہ شرح کی افادیت واہمیت کو راقم الحروف کا شکستہ قلم بیان کرنے سے عاجز وقاصر ہے، ہاں! اتنا ضرور عرض کروں گا کہ مقاصدِ مصنف اور مفاہیمِ مصنَّف کو اس قدر مختصر اور آسان لفظوں کے سانچے میں ڈھالا گیا ہے جس نے کافیہ کی وضاحت کا یقیناً حق ادا کر دیا ہے پھر ہر عبارت کی دل نشیں تشریح، بعدہ توضیح، معہ بیان کردہ عبارت میں قواعد النحو کی ترتیب وترقیم نے شرح کو مفید ترین اور سہل ترین بنا دیا ہے، گویا کہ اگر کتاب سے کافیہ کی عبارت کو علیحدہ کر دیا جائے تو یہ شرح نحو کی آسان نحو یا تسہیل النحو یا تیسیر النحو نامی مستقل کتاب بنتی ہے، اور قواعد پر نظر کی جائے تو قواعد النحو کا انسائکلو پیڈیا معلوم ہوتی ہے۔

اور اصطلاحات کو دیکھا جائے تو اصطلاحات النحو نظر آتی ہے، کئی مقامات پر اضافی مگر مفید باتوں کو اس انداز سے شامل شرح کیا گیا ہے جس نے دوران مطالعہ نشاطِ ذہنی اور انبساطِ قلبی کا کام دیتی ہے، شرح فی الحال از ابتدا تا مرفوعات مکمل ہے جس کو الحمد للہ تالا بندی کے زمانے میں مکمل مطالعہ کرنے کا موقع ملا، بل کہ اس کے مطالعہ پر اکتفا کرتے ہوئے تدریس کافیہ کا بھی موقع ملا، امید ہے کہ شارح محترم اس کار عظیم کو بفضلہ تعالی مکمل فرما کر اس فن سے دل چسپی رکھنے والے طلبہ واساتذہ پر علمی احسان فرمائیں گے، دعا ہے کہ اللہ تعالی موصوف محترم کی جمیع تصنیفی وتالیفی وتدریسی خدمات کو شرف قبولیت عطا فرمائے، امت مسلمہ کے لئے مفید ونافع بنائے اور موصوف کے والدین واساتذہ کے لئے صدقۂ جاریہ بنائے۔

آمین یارب العالمین بجاہ سید المرسلین

محتاج دعا

محمد آصف اشاعتی مالیگانوی